# فہرست مضامین

بابت ماہِ جولائی ۱۹۲۸ء　　جلد ۱۴　　نمبر ۱

تصویر :- جہاز کا ایک سفر چاند تک



| نمبر شمار | مضمون | صاحب مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | جہاں نما | — | ۵۰۶ |
| ۲ | خطاب بہ ماہتاب (نظم) | حامد علی خاں | ۵۰۹ |
| ۳ | روما اور زمانۂ وسطیٰ | بشیر احمد | ۵۱۷ |
| ۴ | نشاط (نظم) | جناب سید عابد علی صاحب عابد بی اے - ایل ایل بی وکیل | ۵۲۰ |
| ۵ | کوہِ نور اور دریائے نور | جناب مولوی مہر محمد خاں صاحب شہاب | ۵۲۱ |
| ۶ | غزل | جناب سید علی اختر صاحب اختر | ۵۲۸ |
| ۷ | جنگل کی شاہزادی (نظم) | جناب فاخر ہریانوی | ۵۲۹ |
| ۸ | شاعر کی یاد | جناب محمد عبد الرحیم صاحب امین | ۵۳۱ |
| ۹ | کچھ جھوٹ کچھ سچ (ڈراما) | فلک پیما | ۵۳۱ |
| ۱۰ | بت خانہ (نظم) | جناب مولوی ابو الفاضل راز چاند پوری | ۵۴۳ |
| ۱۱ | نارنگی کے بیج (افسانہ) | جناب محمد حامد صاحب | ۵۴۴ |
| ۱۲ | شاعرِ تنہا (نظم) | جناب محمد ہادی حسین صاحب ایم اے | ۵۵۴ |
| ۱۳ | مشاہداتِ قدرت | جناب مسٹر فدا علی ملا علی بھائی صاحب | ۵۵۵ |
| ۱۴ | حسنِ خوابیدہ (نظم) | جناب ذوقی بی اے | ۵۵۸ |
| ۱۵ | یتیم (افسانہ) | منصور احمد | ۵۵۹ |
| ۱۶ | دل (نظم) | بو | ۵۶۳ |
| ۱۷ | کیا غربت کوئی ناگزیر حقیقت ہے | جناب مولوی غلام مصطفےٰ صاحب | ۵۶۴ |
| ۱۸ | غزل | جناب مولانا رضا علی صاحب وحشت | ۵۶۸ |
| ۱۹ | غزل | جناب مظفر احمد صاحب ظفر ہاشمی | ״ |
| ۲۰ | فلسفۂ نظر | جناب عبد العزیز خاں صاحب | ۵۶۹ |
| ۲۱ | حبیب لبیب سے (نظم) | جناب روشن صدیقی | ۵۷۰ |
| ۲۲ | محفلِ ادب | — | ۵۷۱ |
| ۲۳ | تبصرہ | — | ۵۷۵ |

# جہاںؔ نما

## پردہ اور ثریا خانم

علیا حضرت ملکۂ افغانستان نے پردے کے متعلق ایک نمائندۂ اخبار کے سامنے بعض نہایت اہم اور دلچسپ خیالات کا اظہار کیا ہے۔ ہم اُن کا اقتباس یہاں درج کرتے ہیں:۔

"عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ زمانے کے گزرنے کے ساتھ رسم و رواج مذہبی فرائض کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں۔ یہ بات دنیا کے ہر مذہب میں مشترک ہے۔ پردے کے معاملہ میں بھی یہی ہوا۔ ابتدا میں پردہ محض ایک قومی رواج تھا لیکن رفتہ رفتہ وہ مذہب کا ایک جزو بن گیا۔ قرآنِ حکیم میں پردے کے متعلق جو کچھ کہا گیا ہے وہ تمدن اور اخلاق کی بنا پر ہے۔ یہ اُن احکام میں سے نہیں ہے جن کے نہ ماننے سے انسان مستوجب سزا قرار پاتا ہے۔ قرآنِ مجید میں پردے کے متعلق جو کچھ ارشاد ہوا ہے وہ مرد اور عورت دونوں کے لئے یکساں ہے۔ جس طرح اسلام نے عورتوں کے لئے پردہ کی حدود قائم کی ہیں اسی طرح مردوں کے لئے بھی اصولِ ستر مقرر کئے ہیں۔ پردہ اسلام کی ایجاد نہیں بلکہ ایسے احکام دنیا کے تمام مذاہب کی کتابوں میں موجود ہیں۔

قرونِ اولیٰ میں اسلامی معاشرہ کا یہ حال تھا کہ عورتیں مسجدوں میں جاتی تھیں، ایامِ حج میں خانۂ کعبہ میں جمع ہوتی تھیں، جنگوں میں شامل ہوتی تھیں اور خلیفہ کے انتخاب میں رائے دیا کرتی تھیں، گویا کہ ایسے تمام امور و معاملات کو مردوں کے پہلو بہ پہلو انجام دیا کرتی تھیں۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ موجودہ پردہ بالخصوص وہ پردہ جس کا رواج ہندوستان میں ہے اُس زمانہ میں رائج نہ تھا۔

تاریخ بتاتی ہے کہ پردہ اسلام سے بہت پہلے اکثر ممالک کے معزز طبقوں میں موجود تھا۔ توراۃ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے زمانے میں بھی پردے کا رواج تھا۔ قدیم شاہانِ ایران اور فراعنۂ مصر پردہ کا بڑا خیال رکھتے تھے۔ دورِ جاہلیہ کے آغاز سے پہلے چین اور جاپان کی شاہزادیاں بھی اپنے آپ کو چاند اور سورج کی بیٹیاں سمجھ کر عوام کی نظروں سے پوشیدہ رہتی تھیں۔

جو پردہ آج مسلمانوں میں رائج ہے اُس کی ابتدا خلفائے عباسیہ کے زمانہ میں ہوئی جنھوں نے اسے ایران سے اخذ کیا۔ اس کے برخلاف خلفائے امیہ نے ایسے پردے کو کبھی اختیار نہیں کیا۔ اُن کی خواتین مدارس عامہ میں پڑھنے

اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لئے تقریریں سننے جایا کرتی تھیں۔ اگر پردہ اسلام کے احکام و فرائض میں سے ہوتا تو اُس کی خلاف ورزی پر قانونِ اسلام میں ضرور کوئی سزا مقرر ہوتی جیسا کہ تمام جرائم کے لئے سزائیں مقرر ہیں۔

چند اہم رموز پر غور کرنے کی بہت ضرورت ہے۔ اگر پردے کے متعلق مشرقی اقوام میں بالخصوص مسلمانوں میں کوئی انقلاب رونما نہ ہوا تو اُن کے لئے ترقی کرنا ناممکن ہے۔ کیونکہ تہذیب و تمدن میں عورتوں کا بڑا حصہ ہے اور میں یہ کہنے کی جرأت کرتی ہوں کہ جب تک مشرق میں عورتیں زمانہ کی ضروریات کے مطابق تعلیم حاصل نہ کریں گی ترقی و تمدن کی راہیں اُس کے لئے مسدود رہیں گی جو لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ پردے میں رہ کر بھی تعلیم حاصل کی جا سکتی ہے وہ تعلیم کے صحیح مفہوم سے آشنا نہیں۔ کیونکہ تعلیم کے معنی صرف لکھنا پڑھنا نہیں ہیں۔

## بولنے والی کتابیں

مغربی تہذیب کے ظہور سے پہلے انسان اپنی بہت سی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے براہِ راست اپنے قوا اور اعضا سے کام لیتا تھا لیکن موجودہ تہذیب کا جو اپنے مادی پہلو کے اعتبار سے بھاپ اور بجلی اور کلوں کی تہذیب ہے عام میلان اس طرف ہے کہ انسان کے تمام "میکانکی" وظائفِ حیات نو ایجاد کلوں کے ذریعہ سے انجام دیئے جائیں "بولنے والی کتابیں" اس قسم کی ایک نئی مغربی اختراع ہیں جن کا مطلب یہ ہے کہ وہ لوگ جو آنکھوں سے کام لینے کے نسبتہً زیادہ محنت طلب کام سے جی چراتے ہوں کانوں کی مدد سے مطالعہ کرسکیں۔ ایک امریکن موجد ہمیں امید دلاتا ہے کہ اس قسم کے کتب بینوں کو اب صرف یہ کرنا ہوگا کہ ایک بٹن گھما کر گراموفون کے توے کا سا ایک قرص چڑھا دیں اور جس اندازہ سے وہ مضمون کو اخذ کرسکتے ہوں اُسی کے مطابق اس کتاب خوان آلہ کی رفتار قائم کردیں۔ پھر مزے سے آرام کرسی میں لیٹ جائیں، ایک مہذب آواز اُنہیں ابنِ خلدون کا مقدمہ سنائے گی یا افلاطون کے نظریۂ مثل کی تشریح کرتی چلی جائے گی یا الف لیلیٰ کی مسحورکن اور پیچ در پیچ حکایات بیان کرنے لگے گی۔

## رازِ حیات

مشیگان یونیورسٹی کے شعبۂ طب کے ایک پروفیسر نے ایک تجربہ کے دوران میں محض اتفاقی طور پر ایک ایسی حقیقت کا انکشاف کیا ہے جس سے مسئلۂ حیات پر ایک نئے انداز سے روشنی پڑتی ہے۔

پروفیسر لوٹیرک ایک مینڈک کے دل پر جو کئی دن پہلے مینڈک کے جسم سے نکالا گیا تھا تجربہ کررہے تھے کہ ایک

ایسا واقعہ اُن کے مشاہدہ میں آیا جس نے اُنہیں محوِ حیرت کر دیا۔
جب انہوں نے مینڈک کے دل کو سمندری نمک کے محلول میں ڈالا تو یکایک اُس میں دھڑکن سی پیدا ہوگئی اور وہ اس طرح پھیلنے اور سکڑنے لگا جیسے زندہ ہے۔
پھر انہوں نے نمک کے پانی میں بھی تجربہ کرنا چاہا مگر دل میں زندگی کا کوئی نشان ظاہر نہ ہوا۔ پہلے اور دوسرے محلول میں قلویہ کی غیر موجودگی کا فرق تھا جو سمندر کی کھار میں پائی جاتی ہے۔
بہت جلد اس انکشاف کی اطلاع دوسرے حکماء کو بھی دے دی گئی اور اب کئی ایک فرانسیسی تجربہ خانوں میں اس تحقیقات کے تجربے ہو رہے ہیں۔

# پھانسی کی سزا

ڈین گرفتھ کا ایک مضمون "ڈیلی ہیرلڈ" میں شائع ہوا ہے جس میں انہوں نے پھانسی کی سزا کے خلاف دس وجوہ پیش کی ہیں:۔

(۱) اس سے قتل کے اجتماعی اور انفرادی وجوہ کا اظہار نہیں ہو سکتا۔
(۲) حالات اور تجربہ ثابت کرتے ہیں کہ یہ طریقِ عمل لوگوں کو جرائم سے باز رکھنے میں کامیاب نہیں ہوا۔
(۳) جب ہم قاتل کو قتل کرتے ہیں تو قتل برقرار رہتا ہے۔
(۴) یہ سزا ظلم کے جذبات کو تقویت دیتی ہے اور لوگوں کو بے رحم اور سنگ دل بناتی ہے۔
(۵) اس سے ہمارے بعض بھائیوں (پھانسی دینے والا اور قید خانے کے افسر) کو نہایت وحشیانہ کام کرنا پڑتا ہے۔
(۶) اس سے قاتل کے بے گناہ رشتہ داروں کو سخت اذیت پہنچتی ہے۔
(۷) معاشرہ کو قتل سے بچانے کے لئے صرف یہی طریقِ عمل کافی نہیں ہو سکتا۔
(۸) ایک معنی میں یہ ایک اور قتل ہے . . . . . . ایک قانونی قتل۔
(۹) یہ اُس ترقی کے لئے باعثِ عار ہے جو ہم نے دوسرے شعبہ جات میں کی ہے۔
(۱۰) یہ ایک ناقابلِ تنسیخ تعزیر ہے جو اگر غلطی سے سرزد ہو جائے تو ناقابلِ تلافی ہے۔

# خطاب بہ ماہتاب

نُورِ ازل کا پرتو ہے اِک اِک جھلک تیری — حسنِ جاوید سے قسمت ہے مشترک تیری
تیری چشمِ جہاں بیں ہے ہر جلوے کی محرم — ظلمت کے سُرمے سے روشن ہے مردمک تیری

گردوں کے تارے! گو میں ہوں اک ذرہ خاک کا — لیکن آنسو ہوں تیری ہی چشمِ نمناک کا
اے وائے قسمت میری، یُوں ملنا تھا خاک میں! — اے وائے قسمت میری، یوں ہونا تھا خاک کا!

آغوشِ خور سے وہ تیرا میرا جدا ہونا — گزری ہوئی حکایت ہے، بھُولا ہُوا قصہ
داغِ جدائی سے اب تک روشن ہے دل تیرا — سوزِ غم سے ہے آج تک تاباں مرا سینہ

جلوہ گر اک ساحل پر تُو، اک پر میں افتادہ — حائل بیچوں بیچ ان دونوں کے ہجر کا دریا
اپنے وحشی تخیّل کے ٹوٹے جہازوں میں — اِس بحرِ بے پایاں کو میں گو بارہا پیرا

میرا دستِ کوتہ تیرا دامن نہ چھو سکا — ناچار، ناکامی نے نادم کر کے لوٹایا
یوں ہی تجھے بچپن میں بھی ہاتھوں میں لینے کو — میں بارہا شب بھر رویا، میں بارہا مچلا

اور یوں بچپن ہی میں تُو نے سمجھا دیا مجھ کو — اِس آرزو خانے میں جو وقفِ تمنّا ہو
حسرت اُس کی حرماں اُس کا، ناکامیاں اُس کی — بے جا ہے جو قسمت سے ہو کوئی گلہ اُس کو

اُٹھتی ہیں فرطِ شوق سے موجیں سمندر میں — جنبش کرتی ہیں پانی کی فوجیں سمندر میں
تیرے پابوس کی حسرت پوری نہیں ہوتی — ناچار گر پڑتی ہیں پھر موجیں سمندر میں

کب یہ دنیا اجڑے گی اور ہوگا پارہ پارہ — آکاس بادل کا منڈل تاروں کا گہوارہ؟
کب تک آخر چُکیں گے یہ جھگڑے مَن و تُو کے؟ — کب تک حسن و اُلفت دونوں اِک ہونگے دوبارہ؟

کیوں دسترس سے باہر ہے ہر پیکرِ خوبی؟ — کیا اِس رَم خوردگی ہی میں ہے دلبری اُس کی؟
موتی سمندر کی تہ میں، تارا ہے امبر پر — سبزہ ہے یکسر بیگانہ، موجِ ہوا وحشی!

حامد علی خاں

# کوہِ نُور اور دریائے نُور

## دنیا کے مشہور ترین ہیروں کی سرگذشت

ایک ایرانی فاضل کی تحقیقات کے نتائج اردو زبان میں

تقریباً ہر ایک شخص آج یہ جانتا ہے کہ مندرجۂ عنوان دو کلموں سے مراد کوئی نور کا پہاڑ یا دریا یا چشمہ نہیں ہے۔ بلکہ یہ دونوں کلمے الماس کے دو مشہور ٹکڑوں کے نام ہیں کہ آج اُن میں سے اول الذکر انگریزوں کے خزانہ میں ہے اور دوسرا ایران کے خزانہ میں۔ الماس کے یہ ٹکڑے دنیا کے چند مشہور ترین ہیروں میں سے ہیں۔ ان میں سے "کوہِ نور" ساری دنیا میں عموماً اور یورپ میں خصوصاً یہاں تک مشہور ہے کہ کارخانے اپنی پیداوار کو اُس کے نام سے نسبت دیتے ہیں۔ مثلاً "کوہِ نور سگریٹ" اور "کوہِ نور دیا سلائی" غرض ازیں قبیل بہت سی چیزیں ہیں جو اس نام کی نسبت کی وجہ سے ایک اہمیت و رواج پا جاتی ہیں۔ قبل اس کے کہ ہم ان دو مشہور اور پُربہا ہیروں کے متعلق کچھ بیان کریں بطور مقدمہ مختصراً خود الماس اور مشہور قطعاتِ الماس کے بارے میں کسی قدر تفصیل سے کام لیں گے

یہ بات سب کو معلوم ہے کہ یہ قیمتی معدنی سنگ ریزہ جو نہایت شفاف اور درخشندہ اور دیگر تمام موجودہ معدنی اشیا سے زیادہ مضبوط اور زیادہ صاف اور زیادہ چمکدار اور ضیابار ہونے کے علاوہ کسی ترکیب میں بھی حل نہیں ہوتا اور تمام دوسری مادی اشیاء کو کاٹ ڈالتا ہے اور کوئی دوسری چیز اس کو کاٹ نہیں سکتی اُس بے قیمت اور سیاہ کوئلہ کی قسم میں سے ہے جسے آگ کی ایک چنگاری راکھ اور خاکستر کا ڈھیر بنا دیتی ہے اور جس کی جھولی بھر مقدار کی قیمت ایک درہم سے بھی کم ہوتی ہے۔

الماس قدیم الایام سے ہی مشہور و معروف چیز ہے۔ جیسا کہ تورات میں بھی متعدد مقامات پر اس کا ذکر آیا ہے۔ مثلاً کتابِ مذکور میں یہودی قوم کے استحکام و استواری کو الماس اور ہیرے ہی سے تشبیہ دی گئی ہے۔ یونانی اور رومی "الماس"، "کو آداماس" کہتے تھے۔ اور لفظِ الماس کے الف اور لام کو اب بھی عرب الف ولامِ تعریف تصور کر کے اس کلمہ کو "ماس" سمجھتے اور اس یونانی لفظ "آداماس" سے مشتق بتاتے ہیں۔ اور خود یونانی زبان میں بھی یہ لفظ بمعنی "رام نشدنی" اور "ناقابلِ تسخیر" مستعمل ہوتا ہے جو اس پتھر کی مضبوطی اور غیر معمولی

سختی کی طرف اشارہ ہے۔ قدیم رومی مصنف "بلینیوس"[1] جو ہجرت سے ۵۵۰ سال قبل زندہ تھا اپنی کتاب میں جو اس نے علوم طبیعی کے بارے میں ۳۷ جلدوں میں لکھی ہے۔ الماس کے متعلق لکھتا ہے کہ الماس اُن تمام اشیا میں سے جو انسان کو معلوم ہیں زیادہ قیمتی ہے۔ مہر و محبت اور دشمنی کے ظاہر کرنے کے لئے خواص مخصوصہ رکھتا ہے۔ اس پر آگ اور لوہے کا کہ دنیا کی سخت ترین چیزوں میں سے ہیں کوئی اثر و نفوذ نہیں۔ البتہ فقط بکری کے خون سے اُس کا ٹوٹنا ممکن ہے۔ چنانچہ سنگتراش اُسے بکری کے گرم خون میں ٹکڑے ٹکڑے کر کے اُس سے ہر چیز پر جو اُس سے زیادہ سخت نہ ہو نقوش و تصاویر کندہ کرتے ہیں ......... اس کے علاوہ الماس میں تریاق کی خاصیت بھی ہے۔ اور یہ جنون کے لئے حفظ ماتقدم کے طور پر مفید ہے وغیرہ ذالک۔

سلاطین غزنی کے ہندوستان پر حملوں کے بعد ہی ممالک غرب و فرنگستان میں الماس کی شہرت و کثرت ہوئی ورنہ اس کے قبل تو بہت ہی کمیاب تھا۔ اس زمانہ میں الماس کی بہترین کانیں ہندوستان ہی میں تھیں۔ اور دوسرے معادن جو جنوبی امریکا کے ملک برازیل اور افریقہ اور جزائر اوقیانوسیہ میں آج کل معروف ہیں اس وقت دریافت نہ ہوئے تھے۔ چنانچہ سنہ ۱۱۴۱ء میں برازیل کے معادن الماس کے دریافت ہونے تک دنیا کے تمام الماس ہندوستان ہی سے آتے تھے۔

اس کے بعد جب فرنگستان میں علمی ترقیاں شروع ہوئیں تو وہاں کے کیمیا دانوں نے دوسری معدنیات کی طرح الماس کو بھی تجربہ و تجزیہ کی کسوٹی پر کسنا شروع کیا۔ اور سنہ ۱۶۹۰ء میں اٹلی کے دو کیمیا دانوں نے جن کے نام "آوارامی" اور "تاگلیونی"[2] تھے ثابت کیا کہ الماس جل سکتا ہے اور اس کو جلایا جا سکتا ہے اور پھر آہستہ آہستہ علم و معرفت کی ترقی اور بہت سے تجربوں کے بعد الماس کے بہت سے نئے نئے خواص بھی معلوم ہوئے۔ حتیٰ کہ بعد میں علمائے کیمیا ادنیٰ قسم کا الماس بنانے میں بھی کامیاب ہو گئے لیکن ان تفصیلات میں پڑنا ہمارے موجودہ موضوع بحث سے خارج ہے۔

آج دنیا کے مشہور ترین الماسوں کی تعداد اگر ان میں اُس الماس کو بھی شامل کر لیا جائے جو سنہ ۱۳۲۳ء میں جنوبی افریقہ کے ملک ٹرانسوال سے دستیاب ہوا اور جس کا وزن ۳۰۲۲ ½ قراط ہے) ۱۳ عدد ہے جن کی فہرست حسب ذیل ہے۔

---

[1] Pliny جو کتب اسلامی میں بلیناس کے نام سے معروف ہے۔ منہ [2] Averami et Taglioni

[3] دریائے نور فرنگستان میں بہ مغل اعظم، Legrand Mogal کے نام سے مشہور ہے

| نمبر شمار | اسم الماس | وزن بحساب قراط | اسم مالک |
|---|---|---|---|
| ۱ | کولینان | ۳۰۳۵،۵ (تقریباً ۱۰ سیر ایرانی) | دولتِ برطانیہ |
| ۲ | ایکسلیسر | ۹۷۱،۷۵ | دولتِ برطانیہ (؟) |
| ۳ | ؟ | ۳۶۷ (ناتراشیدہ) | راجہ ماتان (در جزیرہ بورنیو) |
| ۴ | ؟ | ۳۴۰ | نظام گولکنڈہ (ہندوستان) |
| ۵ | دریائے نور | ۲۸۰ | ایران |
| ۶ | اورلف | ۱۹۷ | روس |
| ۷ | فلورانسی | ۱۳۹،۵ | سلطنتِ اتریش |
| ۸ | اژان ذنائب (السلطنت) | ۱۳۶،۲۵ | دولتِ فرانس |
| ۹ | ستارۂ جنوب | ۱۲۵،۵ | ایک ہندوستانی مہاراجہ |
| ۱۰ | کوہِ نور | ۱۰۶ | دولتِ برطانیہ |
| ۱۱ | سانسی | ۵۳ | روس |
| ۱۲ | الماسِ آبی | ۴۴،۲۵ | امسٹرڈم |
| ۱۳ | الماسِ سبز | ۴۰ | یہ ہیرا جرمن کے ایک شہر درسد کے قصر سبز میں موجود ہے۔ |

مذکورہ بالا الماسوں میں سے ہر ایک الماس اپنی جداگانہ تاریخ رکھتا ہے۔ اُن جنگوں اور خدعہ کاریوں اور نیرنگیوں اور خونریزیوں کی داستانیں جو ان کے حاصل کرنے کے لئے مختلف ادوارِ تاریخ میں کی گئیں بہت طویل اور دلچسپ ہیں۔ مگر چونکہ ہمارے مضمون میں گنجائش کم ہے اس لئے ہم فقط ان دو ایک کے ذکر پر ہی کہ جن کا تعلق مشرق و ایران سے ہے۔ اکتفا کریں گے۔ جو لوگ ان دوسرے مشہور الماسوں کے واقعات اور تفصیلات جاننے کے شائق ہوں۔ وہ اُن کتابوں کی طرف رجوع فرمائیں جو اس موضوع پر لکھی گئی ہیں۔

مذکورہ بالا الماسوں میں سے تین قطعات الماس کہ جن کی تاریخ جاننا ہمارے اس مضمون کا موضوع ہے۔ یہ ہیں اول "کوہِ نور" دوم "اورلف" سوم "دریائے نور" جو فرنگستان میں "مغلِ اعظم" کے نام سے معروف ہے اور آج

خزانہ ایران میں موجود ہے دسویں صدی میں دستیاب ہوا تھا۔ اور شکل کے لحاظ سے نیم سیب کا شبیہ ہے۔ اس کا وزن ۲۸۰ قراط ہے اور اس کے متعلق مشہور ہے کہ تراشنے سے پہلے اس کا وزن ۸۰۰ قراط تھا۔ بدقسمتی سے یہ الماس کچھ زیادہ خوش آب اور خوش تراش نہیں ہے ۱۱۵۱ء میں جب نادر شاہ افشار نے ہندوستان پر لشکرکشی کی اور محمد شاہ (رنگیلے) گورگانی کو شکست دی اس وقت یہ ہیرا اسے ملا تھا۔ یعنی پانی پت کرنال کے میدان میں جو دہلی سے ۲۵ فرسخ جانب شمال واقع ہے بروز سہ شنبہ بتاریخ ۱۵ ذی القعدہ سنہ مذکور میں دہلی کے مغلی لشکر نے افواجِ نادری سے شکست کھائی اور نادر بروز جمعہ ذی الحجہ کی تاریخ نہم کو دہلی میں داخل ہوا اور دوبارہ سلطنتِ ہندوستان محمد شاہ کو عطا کی۔ اُس وقت محمد شاہ نے بقول میرزا مہدی کے جو نادر کا منشی اور اس کے عہد کا مورخ ہے، سب خزانوں کی کنجیاں پیش کردیں۔ میرزا مہدی لکھتا ہے:۔

تمامی جواہر و خزائن و اثاثۂ پادشاہی و ذخائرِ سلاطینِ سلف را کہ در دستگالِ سلطنت موجود بود مفصل بمعرضِ عرض در آوردہ و برسمِ نیاز نثار و ایثار کرد۔ و ہرچند ہمتِ کان خاصیت بحرِ نوال خو بو بیہمال (یعنی نادر) نظرِ اعتنا بر آن کنوز و خزائن کہ جمعِ مخازنِ سلاطینِ روئے زمین با عشری از اعشارِ آن (۱) برابری نمی کرد نیفگندہ دامانِ نیاز ہندی از آنہا در چیدند اما بنا بر مبالغۂ پادشاہ والاجاہ آئینۂ این مسئول نقش پذیرِ قبول گشتہ معتمدانِ امین بضبطِ خزائن و بیوتات تعین فرمودند"

مورخین نے ان اموال و جواہر کی قیمت کا کم از کم اندازہ تین سو کروڑ تومان موجودہ سے کیا ہے (اور ایک تومان کو ہندوستان کے تین روپیہ کے برابر سمجھیے۔ شہاب) اور انہی جواہرات میں سے یہ تینوں ہیرے "دریائے نور" اور "کوہِ نور" اور "تاج ماہ" (؟) بھی ہیں۔

---

لہ اشتلس و آندرآس اپنی جرمن کتاب میں جس کا نام "ایران کے تجارتی حالات" ہے جو ناس ہانوہ" ایک انگریز تاجر کے قول کی بنا پر جو ۱۷۵۶ء سے ۱۷۶۱ء تک یعنی نادر کے اواخر عہد تک ایران میں تھا نادر شاہ کے تمام مالِ غنیمت کی قیمت جو اُس نے ہندوستان میں لوٹا جرمنی سکہ کے حساب سے ۲۲۵،۰۰۰،۰۰۰ مارک لکھی ہے منجملہ جس کے ۷۵،۰۰۰،۰۰۰ مارک سونا چاندی تھا اور بقیہ جواہرات اور آلات اور قیمت "تختِ طاؤس" اقل قلیل ۲۲۵،۰۰۰،۰۰۰ مارک بتاتا ہے اور چالیس سال قبل (بلکہ ساٹھ سال قبل) جب یہ کتاب لکھی گئی اس وقت ایک تومان کی قیمت تخمیناً ۷ یا ۸ مارک ہوگی (یہ جنگ سے پہلے کی باتیں ہیں) سر جان ملکم نے اپنی مشہور تاریخ ایران میں نادری غنیمت کی قیمت کے بارے میں لکھا ہے کہ مورخین نے اس بارہ میں اختلاف کیا ہے بعض نے ستر ملین پونڈ نقد و جنس بتایا ہے اور کم سے کم جو اندازہ کیا گیا ہے وہ یہ ہے کہ تیس ملین پونڈ سے کہیں زیادہ ہے جس میں بہت سے جواہرِ نفیسہ تھے۔

نادر کے بعد "دریائے نور" ظاہراً اُس کے پوتے شاہرخ کے قبضہ میں آگیا اور بالآخر شاہانِ قاچار کے ہتے چڑھا جن میں سے ناصرالدین شاہ کو اس گوہر گرانبہا سے بہت ہی دلچسپی تھی۔ کبھی تو وہ اسے اپنے جیغہ میں اور کبھی اپنی گھڑی میں لگاتا اور کبھی اپنے سینے پر آویزاں کرتا تھا حتی کہ اُس نے اپنے عہد میں "تولیتِ دریائے نور" کے نام سے ایک خاص عہدہ کا بھی تقرر کیا تھا۔ اور یہ عہدہ اپنی سلطنت کے بڑے بڑے اعیان واکابر کو عطا کرتا تھا۔ جیسا کہ ہم ۱۲۹۶ء کے واقعات کی ذیل میں کتاب "منتظمِ ناصری" میں پڑھتے ہیں۔ کہ اس سال میں "دریائے نور" کی تولیت "حاجی محمد رحیم خاں خازن الملک کو تفویض کی گئی تھی۔ اور اس کے بعد سنگِ مزار سلطنت کے میوزیم میں داخل کیا گیا۔ یہاں تک کہ جب ۱۳۲۶ھ میں محمد علی میرزا بغاوتِ روس کے ظلِ حمایت میں چلا گیا تو اس جواہر پارے کو بھی ہمراہ لے گیا اور اس کی ملکیت کا مدعی بن بیٹھا۔ قریب تھا کہ یہ شاندار یکتا گوہر ایران جو جہانگیری عہد نادری کی یادگار تھا روس کے قبضہ میں چلا جائے۔ لیکن لاکھوں ایرانیوں کی ہمت آڑے آئی اور ایران کی چیز ایران کو مل گئی "دریائے نور" بحیثیت قیمت کے چنداں گرانبہا نہیں ہے۔ ظاہری طور پر اس کی قیمت ۱۲،۰۰۰ پونڈ انگریزی سے بڑھ کر نہیں اور قدیم خیال کے مطابق ساٹھ ہزار تومان (۸۰۰۰۰۱ روپیہ کلدار) سے زیادہ نہیں ہے[۱]۔

وہ قطعۂ الماس کہ اب "اورلف" کے نام سے موسوم اور زینت دہ تاجہائے زارہائے روس ہے (رہا تھا) انہی جواہرات میں سے ہے جو ہندوستان سے نادرشاہ ایران لے گیا تھا۔ یہ الماس جو "دریائے نور" کا ہم شکل ہے آب وتاب کے لحاظ سے بہت بڑھا ہوا ہے۔ ہاں اس کی تراش وخراش چنداں خوبصورت نہیں۔ اور لف ۱۱۶۰ھ میں قتلِ نادرشاہ کے بعد ایک ارمنی کے ہاتھ بک گیا تھا۔ جس نے ۱۱۸۶ھ میں ۶۵۰،۰۰۰ منات چاندی اور ایک فرمانِ امارت کے بدلے میں روس کی ملکہ کیتھرائن ثانی (خورشید کلاہ) کے ہاتھ بیچ ڈالا۔

لیکن ان تمام الماسوں میں سے جو سب سے زیادہ مشہور ہے وہ "کوہِ نور" ہے جو درحقیقت جواہرات کا بادشاہ ہے اگرچہ بہت بڑا تو نہیں لیکن بحیثیت آب وتاب اور تراش وخراش کے بے نظیر ہے اور اپنی قدامتِ تاریخ کے لحاظ سے اس کی روداد بہت دل کش اور شنیدنی ہے۔ جیسا کہ اہلِ ہند کو دعویٰ ہے کہ آج سے ۵۰۰۰ ہزار سال قبل "کارنا" سورج دیوتا کا فرزند ہندوستان کا مشہور پہلوان کہ رستم کی طرح ہندوستان میں اُس کی شجاعت اور کارہائے نمایاں کے افسانے مشہور ہیں، اور ہندوستان کی مشہور داستانِ مہابھارت بھی اسی کے متعلق ہے، اپنی جنگوں میں "کوہِ نور" کو اپنے ساتھ رکھتا تھا۔ ظاہراً تو کوہِ نور ولادتِ مسیح سے ایک صدی قبل ملکِ ہند کے ایک راجہ اجین (بتلفظ ایرانی اوجین Ujjain)

---

[۱] یہ تخمینہ قیمت جنگ یورپ سے پہلے ۱۳۲۶ء کا ہے لیکن اب تو جواہرات کی قیمت بہت بڑھ گئی ہے [۲] Karna

کی ملک میں تھا۔ لیکن صحیح تاریخی معلومات کے مطابق آٹھویں صدی عیسوی سے اُس کی داستان شروع ہوتی ہے۔ اور بطورِ یقین ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس زمانہ میں یہ الماس شمال غربی ہندوستان کے فرمانروایان مالوا کے قبضہ میں تھا۔

لیکن جب مسلمانوں نے ہندوستان کے اس حصہ ملک پر بھی تسلط حاصل کر لیا تو مالوا کا فرمانروا بھی ۷۰۹ھ میں مغلوب ہوگیا اور اس طرح "کوہِ نور" جلال الدین فیروز شاہ کے برادرزادہ اور داماد سلطان علاء الدین محمد خلجی شاہ دہلی (متوفی ۷۱۶ھ) کے ہاتھ آگیا۔ پھر اسی قسم کے انقلابات کے بعد جب ہندوستان کے مشہور بادشاہ ہمایوں پسر بابر (۹۱۳-۹۶۳) نے اس ملک پر قبضہ پایا تو کوہِ نور بھی اُس کے ہاتھ آیا۔ اور اُس نے اپنے باپ بابر کو جو سلاطین بابریہ کا مورثِ اعلیٰ تھا بطور ہدیہ پیش کیا۔ اور بابر نے جو کوہِ نور کی قیمت ساری دنیا کے محاصل کا نصف قرار دیتا تھا یہ ہیرا اپنے بیٹے ہی کو بخش دیا۔ اور اس طرح زمانہ دراز تک یہ ہیرا شاہانِ بابری کی ملکیت میں رہا۔ خاص کر شاہجہان اور اورنگ زیب تو اس کی بہت ہی قدر و قیمت سمجھتے تھے۔ لیکن جب ان کے بعد نادر شاہ افشار نے ہندوستان پر لشکر کشی کی تو جیسا کہ اوپر گذر چکا ہے محمد شاہ رنگیلے نے مغلوب و مجبور ہو کر اپنا سارا خزانہ نادر کے سپرد کر دیا مگر کوہِ نور کو اپنی دستار میں چھپا لیا کیونکہ وہ نہیں چاہتا تھا کہ اُسے اپنے سے جدا کرے مگر اس کی حرم سرا کی ایک لونڈی نے نادر کو یہ بات سمجھا دی۔ چنانچہ نادر شاہ نے ایک جشن کے موقع پر کہ محمد شاہ بھی وہاں موجود تھا اس عنوان سے کہ وہ محمد شاہ سے یگانگی اور برادری کا طالب ہے محمد شاہ کی دستار اٹھا کر اپنے سر پر اور اپنی کلاہ محمد شاہ کے سر پر رکھ دی۔ مشہور ہے کہ اس نازک موقع پر محمد شاہ نے ایسا سکون و وقار ظاہر کیا کہ نادر شاہ اس شک میں پڑ گیا کہ لونڈی کی رپورٹ غلط ہے۔ اور اس نے خیال کیا کہ ممکن ہے کہ الماس مذکور محمد شاہ کی دستار میں نہ ہو لیکن تنہا ہوتے ہی وہ دیکھنے بھالنے لگا۔ اور جب اُس کی نگاہ اس ہیرے پر پڑی تو خوشی کے مارے چلا اُٹھا "کوہِ نور" "کوہِ نور" اور سب یہیں سے یہ ہیرا اس نام سے مشہور ہوگیا۔

۱۱۶۰ھ میں نادر شاہ کے قتل کے بعد کوہِ نور اس کے پوتے شاہرخ کو ملا۔ لیکن ۱۱۶۲ھ میں جب شاہرخ بھی سرکش امرا کے ہاتھ سے قتل ہوا اور اُس کا ملک احمد خاں ابدالی (جو نادر کے اس جہان سے اُٹھ جانے کے بعد افغانستان کو فتح کر کے ان بادشاہوں کا سر سلسلہ ہوا جنہوں نے افغانستان میں مستقلاً حکومت کی) کے قبضہ میں آیا تو کوہِ نور بھی اُس کے قبضہ میں چلا گیا۔ اور اُسی کے خاندان میں رہا یہاں تک کہ اُس کا پوتا شاہ شجاع دوست محمد خاں کے ہاتھوں تنگ آکر کابل سے فرار ہوا اور جس طرح بنا "کوہِ نور" کو بھی اپنے ساتھ لے نکلا جب بعد میں اس کو اندھا کر کے ۱۲۲۶ھ میں کشمیر و لاہور کی طرف جلاوطن کر دیا گیا۔ اُس وقت بھی "کوہِ نور" اُسی کے قبضہ میں تھا۔ اور جب اُس کی تمام دولت

وحشمت میں سے اس کے پاس اس گرانبہا ہیرے کے سوائے اور کچھ نہ رہا تب بھی وہ اس ہیرے کو بہت ہی چاہتا اور اُسے الگ کرنے پر راضی نہ ہوتا تھا۔ اگرچہ ان دنوں ہندوستان میں بحیثیت مہمان کے رہتا تھا لیکن درحقیقت سکھوں کے راجہ رنجیت سنگھ (۱۱۹۴-۱۲۵۵) کا قیدی تھا جو ان دنوں پنجاب اور اس کے قرب وجوار کا فرمانروا تھا رنجیت سنگھ نے کوہ نور کے حاصل کرنے کے لئے شاہ شجاع اور اس کی بیوی پر بہت سختی کی۔ آخر مجبور ہو کر شاہ شجاع کی بیوی نے رنجیت سنگھ سے یہ شرط کی کہ اگر وہ اس کے شوہر کو آزاد کردے تو وہ کبھی کوہ نور کو اس کے سپرد کردے گی لیکن جب شاہ شجاع کو اس نے آزاد کردیا تو شاہ شجاع کی بیوی نے کہا کہ "کوہ نور قندہار میں ایک تاجر کے پاس گرو رکھا ہوا ہے۔ آخر رنجیت سنگھ کی تہدیدات سے مجبور ہو کر شاہ شجاع نے وعدہ کیا کہ فلاں دن "کوہ نور" رنجیت سنگھ کو سپرد کردے گا۔ چنانچہ آخر کار ماہ جمادی الآخر ۱۲۲۸ھ میں نابینا شاہ شجاع نے یہ گوہر پارہ رنجیت سنگھ کو سونپ دیا جسے اُس نے سونے میں جڑوالیا اور بڑی بڑی تقریبات اور جشنوں وغیرہ پر اُس سے اپنے آپ کو زینت دیتا تھا۔ جس وقت رنجیت سنگھ بیمار ہوا اور لوگوں کو یہ خیال ہوا کہ اب اُس کی موت قریب ہے تو برہمنوں نے درخواست کی کہ وہ اس ہیرے کو وقف کردے تاکہ جگن ناتھ کی مورتی پر اس کو نصب کردیا جائے۔ اس کے اشارۂ انکار کے بعد وہ اس کوشش میں لگے کہ کسی طرح یہ ہیرا اڑانا چاہیے۔ لیکن رنجیت سنگھ کے خزانچی نے سخت مخالفت کی اور ہیرے کے دینے سے صاف انکار کردیا۔ اس طرح یہ سنگ پارہ رنجیت سنگھ کی اولاد میں منتقل ہوا اور یہ اسی خاندان میں تھا کہ اُس کا آخری جانشین دلیپ سنگھ ۱۲۶۳ھ میں انگریزوں اور ایسٹ انڈیا کمپنی کا مقہور ہوا اور اس کا خزانہ انگریزوں کے ہاتھ آیا۔ اور "کوہ نور" بھی اسی میں تھا۔ لارڈ ڈلہوزی وائسرائے ہند نے ۲۲۔ ربیع الثانی ۱۲۶۴ھ میں جب سلطنتِ پنجاب کا باقاعدہ طور پر خاتمہ کردیا اور دو انگریز افسروں کو مقرر کیا کہ وہ "کوہ نور" کو بطور ہدیہ ملکۂ وکٹوریہ کے حضور میں لندن پہنچادیں۔ اس طرح الماس مذکور ۲۲ رجب ۱۲۶۶ھ (۳ جون ۱۸۵۰ء) میں ملکۂ وکٹوریہ کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ اور آج کے دن تک وہ انگلستان کے شاہی خاندان ہی میں موجود ہے

"کوہ نور" کا وزن ابتداءً جب کہ وہ تراشا نہیں کیا گیا تھا ۳/۸ ۷۹۳ قراط تھا۔ شاہ شجاع نے پہلے پہل اُسے ایک وینزی سنگ تراش موسوم بہ "بورگیو" سے ترشوایا۔ لیکن اس سنگ تراش کے کام سے وہ ایسا ملول اور غضبناک ہوا کہ اجرت نہ دینے کے علاوہ ایک ہزار روپیہ جرمانہ بھی اس سے وصول کیا۔ اس کے بعد ملکہ وکٹوریہ نے لندن کے شاہی سنگ تراشخانہ میں اسے موجودہ شکل میں ترشوایا۔ اور اب اس کا وزن ۱/۱۶ ۱۰۶ قراط ہے۔

ہندوستانیوں میں مشہور ہے کہ کوہِ نور منحوس ہے اور فی الواقع تاریخ سے بھی کچھ ایسا ہی پتہ لگتا ہے۔ کیونکہ اس کا سب سے پہلا مالک "کارنا" جنگ میں قتل ہوا۔ راجۂ اجین جو بعد میں مالک ہوا اس کی سلطنت بھی ہاتھ سے گئی۔ یہی حال مالوا کا ہوا جس کا ذکر اوپر گذر چکا۔ نادر قتل ہوا۔ شاہرخ نابینائی کی حالت میں قتل ہوا۔ شاہ شجاع حالت کوری و اسیری میں دوسرے کو دے دینے پر مجبور ہوا۔ رنجیت سنگھ کے وارثوں میں کھڑک سنگھ مسموم ہوا۔ اور شیر سنگھ دربار میں گولی کا نشانہ بنا اور دلیپ سنگھ اُس کا آخری مالک ہیرے کے انگریزوں کے قبضہ میں جانے سے پہلے ہی تخت و تاج اور آبائی سلطنت سے دست بردار ہو گیا اس کے باوجود ستر سال سے یعنی جب سے کہ یہ ہیرا انگلستان کے شاہی خاندان کے قبضہ میں چلا آتا ہے۔ روز بروز یہ سلطنت رو بہ ترقی ہے لیکن اس مشاہدہ کے باوجود ہندوستانی خیال کرتے ہیں کہ اس ہیرے کی نحوست کا اثر انگلستان پر بھی پڑے گا اور ہندوستانی پھر سر اٹھا سکیں گے۔ اور حق بحقدار کے مطابق کوہِ نور اپنی اصلی سرزمین میں واپس آجائے گا۔ لیکن خدا کے سوا کون جانتا ہے کہ آئینۂ تقدیر سے کیا کیا جلوے ظاہر ہونگے۔ اور قضا کے بگولے تاریخ کی سرکش امواج کو کہاں سے کہاں لے اڑیں گے +

مہر محمد خاں شہاب

---

# غزل

تکمیل سے عاجز ہستی کی موجوں کے تھپیڑے کھانے دو
انساں کو امیدِ باطل کی کچھ اور سزائیں پانے دو

احساس کی وسعت کچھ نہ سہی، تسلیم کی خو آساں نہیں
اجزائے دلِ مضطر پھیلے، آنکھوں سے مگر بہ جانے دو

ہستی سے عدم تک چھائی ہوئی ہے بے خبری سی بے خبری
تخلیق کئے ہیں فطرت نے انساں کے لئے میخانے دو

ہر چند سہی امید غلط، داماںِ کرم محدود نہیں
گستاخ نگاہیں بڑھنے دو، شکووں کو زباں پر آنے دو

اختر

# "جنگل کی شاہزادی"

پھوٹتا ہے رنگ تیرے رخ پر شباب ہو کر | حل ہو گئی نظر میں مستی شراب ہو کر
عارض پہ تیرے زلفِ شبگوں بکھر رہی ہے | یا شام آسماں سے نیچے اُتر رہی ہے
حاصل نہیں ابھی یہ ندرت مرے سخن کو | حیراں ہوں کس سے آخر تشبیہ دوں دہن کو
کانِ جواہر اس کو دانتوں نے کر دیا ہے | قدرت نے چاند کا منہ تاروں سے بھر دیا ہے
دکھلا رہا ہے تجھ میں چہرہ شباب اپنا | چشمے میں دھو رہا ہے منہ آفتاب اپنا
جلووں کی ایک دنیا اس روئے پاک میں ہے | کیا جانے کس کا پرتو اک مشتِ خاک میں ہے

چہرے پر اس ادا سے ہر نقش اُبھر رہا ہے
گویا تمام چہرہ کچھ غور کر رہا ہے

یہ ندیاں جو شیریں نغمے سنا رہی ہیں | پھولوں میں بہ رہی ہیں اور مسکرا رہی ہیں
یہ جنگلوں کے قاصد ٹھنڈی ہوا کے جھونکے | پیغامبر گلوں کے بادِ صبا کے جھونکے
یہ گول گول خیمے سرسبز جھاڑیوں کے | یہ اودے ملگجے سے دامن پہاڑیوں کے
یہ شام کی سیاہی جو رات بن رہی ہے | بن باسیوں کو وجہِ آفات بن رہی ہے

بچپن سے ان مناظر کی گود میں پلی ہے
جنگل کی شاہزادی تو سب کی لاڈلی ہے

دیکھے جو تیرے تاباں رخسار بادلوں نے | دی مستعار اپنی رفتار بادلوں نے
قوسِ قزح نے چہرے میں رنگ بھر دیا ہے | عورت بنا کے تجھ کو اک چیز کر دیا ہے

لہروں کے زیر و بم نے لطفِ سرود بخشا
نوخیز خواہشوں کو شوقِ نمود بخشا

تاروں بھری فضا نے تعلیمِ خامشی دی
تجھ سی لطیف شے کو عورت کی زندگی دی

ہیں جمع تیرے رخ میں رنگینیاں سحر کی
سمٹی ہوئی ہے گالوں میں دھوپ دوپہر کی

یہ کہہ رہی ہے زلفِ شب فام کی سیاہی
ہے قید میرے حلقوں میں شام کی سیاہی

سو سو طرح سے تیرے فطرت نے ناز اٹھائے
چشموں نے گیت چھیڑے لہروں نے ساز اٹھائے

پھیلا کے ہاتھ تجھ کو ہر شاخ نے دعا دی
اک اک کلی وفورِ بہجت سے مسکرا دی

دزدیدہ تیرے رخ کو چوما کچھ ادا سے
کرتی ہی رہ گئی تو اُس کا گلہ ہوا سے

کچھ پھول تو نے اپنے دامن میں بھر لئے ہیں
دامن میں بھر لئے ہیں یا قید کر لئے ہیں

یہ دیکھ کر کہ ہیں سب شاخیں نہال تجھ سے
سبزے کی ہے یہ خواہش ہو پائمال تجھ سے

مہکا ہوا ہے جنگل گیسوئے مشکبو سے
اُٹھ اُٹھ کے دیکھتا ہے سبزہ کنارِ جُو سے

آتے نہیں اگرچہ تجھ کو پسند کانٹے
لپٹے ہوئے ہیں پھر بھی دامن سے چند کانٹے

اے کاش میں جہاں کو رنگینیوں سے بھر دوں
ہر شے کو رنگ دے کر تجھ سا حسین کر دوں

فطرت سے تیرے جلووں کو مستعار لوں میں
اور دل کے آئینے میں اُن کو اتار لوں میں

پھر ہو میرے تصور میں جلوہ گر یہ نقشہ
یعنی رہے ہمیشہ مدِ نظر یہ نقشہ

ہو جھٹپٹے کا عالم مسحور ہوں فضائیں
اِک سرمدی نشے میں مخمور ہوں فضائیں

کچھ ایسا سا عالم ہو سب پہاڑیوں پر
کچھ آخری شعاعیں رقصاں ہوں جھاڑیوں پر

ہو اک سکوت طاری خاموش وادیوں میں
یعنی پڑے ہوں چشمے مدہوش وادیوں میں

اِن سب کے درمیاں اِس عالم میں تو کھڑی ہو
آئینہ بن کے فطرت کے رُوبرو کھڑی ہو

فاخر ہریانوی

خوش قسمت یہ شخص ضرور ہے کہ آپ اس کی تعریف فرماتے ہیں" یہ کہہ کر اُس نے بات پلٹ دی میں تمہارا فوٹو ہیں رکھ کر ایک منٹ کے لئے پہلو کے کمرے میں گیا۔ دل میں یہ تھا کہ کیا دوبارہ وہ تمہارا فوٹو دیکھے گی۔ مگر مس ایمائی کچھ ایسی مستقیم الطبع واقع ہوئی ہے کہ اُس نے فوٹو کی طرف آنکھ تک نہ اُٹھائی۔

بدیعی۔ تو کیا یہ ردی شدہ خاکسار اب اپنے آپ کو کسی پیتل تانبے کے پوڈر سے ذرا چمکا لے؟

صریر۔ پہلے یہ بتاؤ کہ تم نے اس چھ سال میں جہالت میں کس قدر ترقی کی ہے۔

بدیعی بات یہ ہے کہ جہالت کا میدان وسیع ہے اور انسانی کوشش محدود۔ وہیں ہوں جہاں تھا۔

صریر۔ اسی لئے پوچھا تھا کہ آج چار کے بعد یہاں مناظرہ ہے۔ ایمائی، بندہ، مسز شان، مسٹر عقیدت تو بذاتہ موجود ہونگے اور چھ آرام کرسیوں پر چھ نمائندہ بکئے ہونگے۔ ایک شیخ صاحب، ایک نواب صاحب، ایک مولانا صاحب، ایک لالہ جی، ایک پنڈت جی اور ایک مہاتما۔ یہ چھ کے چھ حضرات ہیں تو اہل الرائے مگر چونکہ وہ لیڈر ہیں انہیں چند منٹ سے زیادہ سچ بولنا یا سچ سننا ناگوار گذرتا ہے اس لئے اُن کے جذبات کا احترام کرتے ہوئے انہیں مدعو نہیں کیا جاتا اور اُن کی کرسی پر اُن کے نام سے تکیہ رکھ دیا جاتا ہے اور موقع مناسب پر اسی تکیے کی طرف سے نہایت دیانت داری سے تقریر کر دی جاتی ہے، چونکہ ہم میں سے ہر ایک کو معلوم ہے کہ یہ بزرگ کسی خاص مصلحت کو مدنظر رکھیں گے اس لئے اُن کی جانب سے اظہار رائے میں غلطی کم ہوتی ہے اور ہمارا مناظرہ یک طرفہ نہیں رہتا۔ ہمارا مطلب بھی حل ہو جاتا ہے اور اُن لوگوں کے اقتدار میں بھی فرق نہیں آتا اور عریانیِ حق کے شعلہائے سوزاں سے بھی وہ لوگ بچے رہتے ہیں۔

بدیعی۔ ایمائی نے اپنا گڑیا کھیلنے کا شوق تم میں بھی ڈال دیا۔ خوب! تم اس سے شادی کیوں نہیں کر لیتے؟

صریر۔ بجائے اس کے کہ تم مجھے شادی پر کوئی تحفہ دو میں تمہاری شادی پر تحفہ دینے کو ترجیح دیتا ہوں۔

بدیعی۔ بڑے زبان کار ہو مگر ان مس ایمائی کا کچھ حلیہ تو بیان کر دو۔ کیا اُن کا فوٹو یہاں ہے؟

صریر۔ فضول باتوں سے مجھے نفرت ہے۔ اب تم اپنے کمرے میں جاؤ۔ مس ایمائی مقررہ وقت سے صرف ایک منٹ پہلے آیا کرتی ہیں ڈیڑھ منٹ پہلے نہیں۔ چار بجے کا بلاوا ہے اور گول کمرے میں چار کے بعد بحث ہے۔

بدیعی۔ مضمون کیا ہے؟

صریر۔ محبت (مسٹر بدیعی ناک بھوں چڑھا کر اُٹھنے کو ہیں کہ صریر اُن کی طرف متوجہ ہو کر سوال کرتا ہے) تم سے خدائی خوار سے یہ پوچھنا تو فضول ہے کہ کتنے دن یہاں ہو مگر چھ سال کی جدائی کی تلافی چھ ہفتوں سے کم میں کیا ہوگی۔

بدیعی۔ دیکھا جائے گا۔

# دوسرا پردہ

(صریر کا گول کمرہ۔ وقت بعد دوپہر)

(مس ایمائی ٹھیک چار بج کر ایک منٹ بعد گول کمرے کے دروازے میں قدم رکھنے کو ہیں۔ ملازم دروازے کو کھول رہا ہے۔ اندر سے صریر استقبال کے لئے نکلنے کو ہے)

صریر۔ لیٹ، لیٹ، پورے دو منٹ۔ آج ہی تو حضور کا امتحان تھا اور آج ہی فیل۔

مس ایمائی (مسکراتے ہوئے ہاتھ ملا کر) خدا جانے کیوں مگر دل نے یہی کہا کہ آج محض تفریح کے لئے عادت بدل دو مگر کیسا امتحان؟ (کمرے کے اندر داخل ہوتی ہیں)

صریر۔ لیجئے مسٹر بدیعی سے ملئے۔ آج صبح بلا اطلاع وارد ہوئے۔ امتحان یہ کہ آپ کا ان سے غائبانہ تعارف کراتے ہوئے یہ کہہ دیا تھا کہ آپ حسبِ عادت وقتِ مقررہ سے ایک منٹ پہلے تشریف لائیں گی

مس ایمائی (بدیعی سے ہاتھ ملاتے ہوئے) آپ کا فوٹوگراف قطعی نااہل ہے۔ ہے نا صریر؟ کیا یہی وہ آپ کے مسٹر مقناطیسی ہیں؟

صریر۔ جی ہاں۔

بدیعی۔ مس ایمائی آپ صریر کی بکواس پر نہ جائیے۔ خودستائی کا یہ بھی ایک طریقہ ہے کہ انسان اپنے دوستوں کو بہت بڑھیا ظاہر کرے اور اس میں صریر صاحب کو کمال حاصل ہے۔ (صریر دروازے کی طرف مسز شان کے استقبال کے لئے بڑھتا ہے)

ایمائی (ہنس کر) تو کیا جو کچھ آپ سے صریر نے میرے متعلق تعریفی الفاظ استعمال کئے ہونگے اُن کو بھی آپ جھوٹ تصور کرتے ہیں؟

بدیعی۔ قطعی۔ آپ تو انسان ہیں یعنی اس معنی میں کہ

آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

اور صریر نے لفظوں میں تو نہیں مگر لفظوں کے درمیانی سکوت میں آپ کو دیویوں کی دیوی ظاہر کیا تھا۔

مس ایمائی۔ (نہایت تمکنت سے) سمجھی۔

بدیعی۔ کیا؟۔

ایمائی - یہ کہ آپ شاعر ہیں (یہ کہہ کر مس ایمائی مسز شان کی طرف بصد اخلاق جھکتی ہیں)
مس ایمائی - (مسز شان سے ہاتھ ملاتے ہوئے) مجھے اپنی رائے غلط ماننی پڑے گی۔
مسز شان - کیا رائے؟
مس ایمائی - یہ کہ آپ کو زعفرانی ساڑھی زیادہ بھلی معلوم دیتی ہے اب جو اس گلابی کو دیکھتی ہوں تو کہنا پڑتا ہے کہ جو رنگ آپ کے قریب ہو جائے وہی معزز ہے۔
مسز شان (نہایت خلوص اور بھولے پن سے) ایمائی تمہاری خوشی کے لئے اگلی دفعہ ضرور زعفرانی ہی پہنوں گی میں نہیں چاہتی کہ تمہاری کوئی بھی رائے غلط ہو سکے۔

(مسٹر عقیدت آتے ہیں اُن سے بدیعی کا تعارف ہوتا ہے۔ چاء پر چہ میگوئیاں ہوتی رہتی ہیں اور آخر کار ملازم چاء کا سامان لے جاتے ہیں اور نشستوں کو ٹھیک کر کے کمرہ سے نکل جاتے ہیں۔ صرف چھ تکیے لاکر چھ کرسیوں پر رکھ دیتے ہیں۔ تکیہ پر پن سے نام کے پرچے لگے ہوئے ہیں۔ اتفاقِ رائے سے مسٹر بدیعی کو صدرِ جلسہ منتخب کیا جاتا ہے اور کارروائی شروع ہوتی ہے)

بدیعی - شرف صدارت جو مجھے بخشا گیا ہے اُس کے لئے شکریہ ادا کرتا ہوں اور مس ایمائی سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ اظہارِ خیالات سے ہماری خود تعلیمی کی کوششوں میں امداد کریں۔
مس ایمائی :-

اس سے پہلے جلسہ میں میری تقریر عبادت کے مضمون پر تھی اور سامعین کو یاد ہوگا کہ میری تقریر کا لب لباب یہ تھا کہ انسانوں کو فرداً فرداً بھی اور مجموعی طور پر بھی عبادت کی عادت سے زیادہ ذلیل کرنے والی اور ذلیل رکھنے والی اور عادات کم ہونگی مگر محبت کے مضمون پر غور کرتے ہوئے مجھے یہ معلوم ہوتا ہے کہ محبت کی عادت عبادت کی عادت سے بھی کہیں زیادہ مضر ہے۔ یہ لازمی ہے کہ جو وجوہات میں اپنے اس نتیجہ کے ثبوت میں پیش کروں گی ان کو پرکھنے کے لئے آپ محبت کے جو معنے میرے مدنظر ہیں اُن کو غور سے سمجھ لیں۔ محبت سے میرا مطلب اس جذبہ سے ہے جو مرد اور عورت کے درمیان انگریزی لفظ Love سے بیان کیا جاتا ہے۔ وہ محبت میرے مدنظر نہیں جو بھائی کو بہن سے یا سہیلی کو سہیلی سے یا ماں کو بچے سے یا باہم مل کر کام کرنے والوں کو ایک دوسرے سے ہوتی ہے۔ محبت یا Love کا کوئی ادنیٰ پہلو بھی میرے مدنظر نہیں۔ میرا مطلب یہ ہے کہ عورت اور مرد کے باہمی عشق کی اعلیٰ ترین صورت بھی ایسی ہی قابلِ نفرت ہے جیسی کہ اُس کی ادنیٰ ترین صورت۔ چونکہ مجھے ایک ایسے فطرتی انسانی جذبہ پر بحث

کرنی ہے جسے بعض شاعروں اور صوفیوں نے تمام روحانی ترقی کا راز قرار دے رکھا ہے اس لئے میرا فرض ہے کہ اپنے روکھے پھیکے الفاظ کو نہایت احتیاط سے استعمال کروں اور اب میں آپ سے ملتجی ہوں کہ جو وجوہات میں پیش کروں اُن کی آپ غور سے جانچ پڑتال فرمائیں۔

یہ امر بدیہی ہے کہ آغازِ شباب میں اور اس کے بعد کیا مرد کیا عورت بقائے نسل کی جبلی خواہش میں مبتلا ہو کر ایک دوسرے کی طرف ایک زبردست کشش میں گرفتار ہو جاتے ہیں مگر بچارے فریب خوردہ تصور یہ کرتے ہیں کہ زندگی کی شان اسی میں ہے کہ یہ گرفتاری جاری رہے اور تازہ ہوتی رہے گویا عقل یا شعور کو اس سے کچھ تعلق نہیں یہی وہ واردات ہے جس کو فارسی شاعر نے یوں ادا کیا ہے۔

ناصح مرا گذار کہ دیوانۂ بتاں

با صد ہزار مردمِ عاقل برابر است

یعنی صرف یہی نہیں ہوتا کہ گرفتارِ فطرت ذلیل ہو بلکہ یہ بھی ہوتا ہے کہ اس ذلت کو اعلیٰ ترین دانشمندی بیان کرے مگر مجھے ابھی یہ ثابت کرنا ہے کہ sex love واقعی ذلت ہے۔ اگر اپنے آپ سے جھوٹ بولنا اور دانستہ اس جھوٹ پر جمے رہنا اور فریب سے اس جھوٹ کو معراجِ زندگی ظاہر کرنا موجبِ ذلت ہے تو یہ امر آسانی سے سمجھ میں آجائے گا کہ بچہ پیدا کرنے کی خواہش پر جوکنوں، چوہوں، چھپکلی اور مکڑی میں بھی اسی شدت سے ہے جس سے انسانوں میں ہے۔ ناز کرنا اور ناز کر کے اُسے مجموعۂ محاسن بیان کرنا ضرور ایک ذلیل حرکت ہے۔ یہ تو sex love کی اصلیت ہے۔ کون نہیں جانتا کہ تاریخی نورجہانوں اور دیول دیویوں کے حاصل کرنے کے ذرائع کیا ہیں یا اگر پسِ پردہ زندگی کو دیکھا جائے تو کس سے یہ بات چھپی ہوئی ہے کہ بچے پیدا ہوتے رہتے ہیں اور وہ جذبہ جسے محبت کہا جاتا ہے مرتا رہتا ہے مگر میں ان پامال شدہ دقیانوسی وجوہات کو پیش کرتے ہوئے ہچکچاتی ہوں۔ میرا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ مردوں کا ظلم عورتوں پر ہے یا عورتوں کی جہالت سے مرد پامال ہیں۔ اس مضمون کے لئے مرد اور عورت کو ایک دوسرے سے جدا خیال کرنا ہی غلطی ہے۔ دونوں جیسے کہ ہیں اسی کشش میں گرفتاری کے باعث لچر اور پوچ ہیں اور تاوقتیکہ sex love کی جنسی ماہیت کو ہر فرد بشر پوری طرح ذہن نشین نہ کرے وہ انسان کہلانے کا مستحق نہیں۔ اب مختصراً میں وہ وجہ پیش کرتی ہوں جس پر میری تمام بحث کا مدار ہے۔۔۔

کسی دلفریب باغ کے نہایت ہی خوبصورت کونے میں بادل کے سائے اور ہوا کی اٹھکھیلیوں سے متاثر ہو کر ایک بھولا بھالا نوجوان ایک نیک طینت لڑکی کو یقین دلاتا ہے کہ اُس لڑکی کے بغیر اُس کی زندگی عبث ہے

وہ لڑکی دل سے اُسے یقین کرتی ہے اور چند لمحوں کے لئے وہ نوجوان اور وہ دوشیزہ خوشی کے فلکِ ہفتم پر شاہنشاہی کرتے ہیں۔ بھولے پن سے ایک دوسرے کی محبت بھری نگاہوں کے نشہ سے سرشار ہونا اور اس نشہ میں دنیا و مافیہا کو محو کر دینا یہ ہے محبت کی بہترین تصویر۔ اگر محبت ہمیشہ ہمیشہ کے لئے یہی ہے اور کوئی ناپسندیدہ نتائج اس سے برآمد نہ ہوں تو بھی میں کہوں گی کہ Romance سے زیادہ مخربِ اخلاق کوئی جذبہ نہیں کیونکہ اُس کا لازمی جزو یہ ہے کہ ایک انسان دوسرے انسان کو یقین دلاتا ہے کہ زندگی کا جزو کل سے فائق ہے۔ کسی خوددار ہستی کو کبھی یہ سننے کے لئے تیار نہیں ہونا چاہئے کہ کسی دوسری ہستی کی مدد یا خدمت کے بغیر اُس کی اپنی ہستی عبث ہے اور جو کسی اور کو ایسی بات کہے اُسے قانونی سزا ملنی چاہئے۔ انسانوں نے یہ قانون تو بنا لیا کہ جو شخص کسی دوسرے شخص کے چار پیسے چُرا لے وہ قید کیا جائے مگر یہ قانون نہ بنایا کہ جو شخص کسی دوسرے شخص سے خودداری سرقہ کرے اُسے بھی قید یا جرمانہ ہو حالانکہ صاف ظاہر ہے کہ کسی کو کہنا کہ میری زندگی تمہارے بغیر عبث ہے اپنی خودداری کو بُری طرح کچلنا ہے اور سننے والے کی نسبت یہ فرض کر لینا ہے کہ وہ اس قدر بیہودہ اور سادہ لوح ہے کہ اس کے دل میں اس قسم کے اناپ شناپ کی عزت ہو سکتی ہے۔

اب آپ سمجھ گئے ہونگے کہ میں اظہارِ محبت کو بدترین اخلاقی جرم تصور کرتی ہوں۔ دل میں محبت پیدا ہونے سے تو فی الحال شاید مفر نہیں مگر اس کمزوری کو ہنس کر ٹال دینا دانشمندی سے زیادہ قریب ہے اور اس کا اظہار اخلاقی استواری کے لئے قطعی سم قاتل ہے۔

آپ نے ضرور سوچ لیا ہوگا کہ اس Debating society کے پہلے اصول کو کہ انسانی حالات پر بحث کرتے ہوئے ہمیشہ اعلیٰ ترین پہلو کو مدنظر رکھا جائے فراموش نہیں کیا گیا۔ ہماری اس زندگی میں کیا چیزیں اچھی ہیں؟ باغ، قلعے۔ پلیں۔ جہاز، ریلیں، سڑکیں، عجائب خانے، تجارت و زراعت کے کرشمے، نظامِ حکومت کے دفاتر اور ڈاک خانے اور اُن سب کو قائم و دائم رکھنے کے لئے ۔Romance کی جماعت ناکارہ ہے۔ جو شخص کسی اور کو کہہ سکتا ہے کہ تمہارے بغیر زندگی عبث ہے اور یہ کہے بغیر اس زمانے میں Romance کا دعوےٰ فضول ہے وہ اس قابل نہیں کہ کوئی ذمہ داری کا کام اس کے سپرد کیا جائے۔ Romance گویا ایک قسم کی اخلاقی موت ہے اور ہمارا فرض ہے کہ جہاں تک ہمارے بس میں ہو اس مہلک وبا کو دبائے رکھیں۔ زندگی کا جو حصہ محبت اور عبادت میں برباد ہوتا ہے اسے اگر مفید کاموں میں صرف کیا جائے تو یہ دنیا کہیں سے کہیں پہنچ جائے

مسز شان۔ مجھے مس ایمائی کی تعزیر مطلقاً سمجھ نہیں آئی۔ ہماری سوسائٹی کا یہ بھی قاعدہ ہے کہ صرف

ان مضامین پر بحث ہو جو ہندوستان کے حسب حال ہوں۔ جہاں تک میری معلومات ہیں ہندوستان میں بچے خدا کے حکم
سے پیدا ہوتے ہیں اور بحث کو اُن کی پیدائش سے مطلقاً سروکار نہیں دوسرا امر جو قابلِ غور ہے وہ یہ ہے کہ اگر عبادت
واقعی لچر اور پوچ ہے اور یہ امر مسلمہ ہے کہ ہندوستان میں عبادت کا وجود نہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ ہر بات میں ہمارا
ملک پیچھے ہے؟ ہمیں تو اگر سب سے آگے نہیں تو برابر تو ہونا چاہئے تھا۔ یورپ میں عبادت نہیں عبادت ہے یہاں
عبادت نہیں عبادت ہے گویا ایک بات میں ہم ذلیل ہیں ایک بات ہیں وہ پھر زندگی میں اس قدر فرق کیوں ہے

مہاتما جی۔ (بزبانِ صریر) محبت کے مضمون کو سمجھنے کے لئے انسان کو گیتا کے سمندر کا غواص ہونا چاہئے
کرشن جی مہاراج نے اپنی روحانی تعلیم سے محبت کو وہ شاندار مرتبہ دیا ہے کہ یورپ کے ماہرین بھی دنگ ہیں۔ جب تک
انسان گیتا کے معارف سے فیض یاب نہ ہو وہ خیال ہی نہیں کرسکتا کہ کن حالات میں خود اپنی بیوی سے ترکِ محبت بھی
عین عشق ہے۔ مس ایمائی اظہارِ محبت سے متنفر ہیں مگر انہیں کیا پتہ کہ بعض دفعہ عدمِ اظہار ہی بہترین اظہار ہے۔

**نواب صاحب** (بزبانِ مسٹر عقیدت) اگر مس ایمائی مرد ہوتیں اور اگر انہوں نے کسی مشہور گویا طوائف
گا نا سنا ہوتا تو یہ شبہ کرنے کی گنجائش ہو سکتی تھی کہ انہیں اس مضمون سے کچھ مس ہے۔ میری رائے میں انہیں اتنا بھی
پتہ نہیں کہ محبت میں اور فلسفہ محبت میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ ان کی تقریر فلسفۂ محبت پر شاید کچھ روشنی ڈال سکے
محبت پر ہرگز نہیں۔

**مولانا صاحب** (بزبانِ مس ایمائی) عقایدِ اسلامی میں منکوحہ مرد و عورت کے مابین انصاف شرط ہے محبت
مذکور نہیں۔ باقی رہا اظہارِ محبت کا مضمون کسی امر کا بھی اظہار ہو وہ اچھے طریقے سے بھی ہو سکتا ہے اور بُرے طریقے سے بھی
اس نقطۂ خیال سے مس ایمائی کی تقریر چنداں معنی خیز نہیں۔ کثرتِ ازدواج کا ایک فائدہ یہ ہے کہ بیویاں ایک دوسرے سے
طریقے والا اظہارِ محبت اخذ کریں۔

**پنڈت جی** (بزبانِ صریر) ہمارے متبرک شاستروں کی تعلیم سے اگر مس ایمائی کو کچھ واقفیت ہوتی تو اُن کی رائے میں
کچھ نہ کچھ تغیر ضرور ہوتا۔ سومبر کی رسم دنیا میں لاثانی ہے لفظی اظہار کی بجائے اظہارِ محبت بذریعہ انتخاب ہوتا ہے گویا مس
ایمائی کا اعتراض ہندو اضعان رسوم نے ہزار ہا سال سے پہلے ہی رفع کر دیا ہے۔

لالہ جی (بزبانِ مسز شان) مجھے مس ایمائی سے پورا اتفاق ہے محبت سے فضول خرچی کی عادت زیادہ ہوتی
اس لئے ہندو سوسائٹی نے شروع سے ہی یہ تخصیصی انتظام کر دیا ہے کہ سنِ شعور سے پہلے ہی دو چار بچے ہو جائیں جس
محبت پر مس ایمائی کو بجا اعتراض ہے اُس کا موقع ہی پیدا نہیں ہوتا۔

**شیخ صاحب** (بزبانِ مِس ایمائی) اگر مس ایمائی کی رائے کو تسلیم کیا جائے تو یہ ماننا پڑے گا کہ تمام اردو فارسی شاعری غلط ہے اور شیخ سعدی علیہ الرحمۃ کا کلام اور حافظ شیرازی کا دیوان گویا فضول ہیں۔ میری رائے میں عوام الناس میں اس قسم کی بدعت کا تذکرہ سخت خطرناک ہے۔

**صریر**۔ حسبِ عادت ہمارے شاندار لیڈروں نے نفسِ مضمون پر تو غور نہیں فرمایا اور ادھر اُدھر کی باتیں بنا دیں۔ سوال جو مس ایمائی نے اپنی نہایت دلپذیر تقریر میں پیدا کیا ہے صرف یہ ہے کہ کیا محبت، خودداری کے منافی ہے اور کیا اگر خودداری اولیٰ ترین انسانی فرض ہے تو اظہارِ محبت معیوب نہیں۔ میری رائے یہ ہے کہ خودداری کے بغیر زندگی ناممکن ہے۔ میری یہ بھی رائے ہے کہ در اصل کسی اور سے محبت جتانا محض اپنے آپ سے زیادہ محبت کرنے کا ایک ذریعہ ہے اور اس لئے اگر لوگوں میں سچ بولنے کی عادت ہو تو عاشق کو معشوقہ کو مخاطب کرکے یہ کہنا چاہیئے کہ تمہیں دیکھ کر میری خود اپنے آپ سے محبت بڑھتی ہے۔ غالباً مس ایمائی کو اس طریقِ اظہارِ محبت پر چنداں اعتراض نہ ہوگا۔

**مس ایمائی**۔ چونکہ مسٹر عقیدت اس مضمون پر بحث کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں جواب میں صرف چند لفظ کہنا چاہتی ہوں۔ محبت چاہے انتخاب سے ظاہر کی جائے اور چاہے نفیِ اظہار سے اور چاہے مزید خود پسندی کی شان سے ہر حال میں تضیعِ اوقات ہے۔ زندگی نہ محبت کرنے کے لئے ہے نہ خودداری کے نشہ میں غرق رہنے کے لئے۔ خودداری ایک مفید مشین ہے مگر محض مشین۔ ایک قسم کی موٹر کار جس میں سوار ہو کر انسان خوشی خوشی کام کو جلدی سے جا سکے۔ جو لوگ عبادت یا محبت یا خودداری کو زندگی جانتے ہیں وہ اس انسان کی طرح ہیں جو اپنی موٹر کار کے گن گاتا رہے مگر اس میں سوار کبھی نہ ہو۔ قابلِ قدر زندگی صرف وہی ہے جو اپنے آپ سے آزاد ہو کر کسی ساخت میں مصروف ہو۔ اظہارِ محبت چونکہ ہر قسم کی ساخت میں حارج ہے اسی لئے معیوب ہے۔

**بدیعی**۔ آپ کے صدر ہونے کی حیثیت سے میرا فرض ہے کہ ہر ایک مقرر کا شکریہ ادا کروں مگر مشکل یہ آ پڑی ہے کہ میرا رونگٹا رونگٹا کارروائی کے اس حصہ کے برخلاف ہے کہ دو نکیوں کی طرف سے مسٹر صریر نے تقریر کر دی ایک کی طرف سے مسٹر عقیدت نے۔ دو کی طرف سے مس ایمائی نے۔ لاحول ولا قوۃ آپ کو کوئی حق نہیں کہ اکابرینِ قوم کا اس طرح مذاق اڑائیں۔ اگر کسی کو ان سے اختلاف ہے تو میدان میں کھلم کھلا اُن کا مقابلہ کیا جائے نہ یہ کہ گھر میں ایک فرضی ناٹک قائم کرکے تالیاں پیٹ لیں اور دل ہی دل میں خوش ہو گئے کہ ہمارے لیڈر ڈبل دقیانوسی ہیں۔ اس قسم کی کارروائی کو ہمیشہ کے لئے بند کرنا چاہیئے۔

ایک اور امر قابلِ ذکر ہے اور وہ یہ کہ محبت یا اظہارِ محبت کا ذاتی تجربہ سے کسی نے ذکر نہ کیا۔ تمام بحث فضول قسم کی

کتابی بحث تھی۔ چونکہ سچ بولنے کی ممانعت نہیں مجھے یہ کہنے کی جرات ہے کہ اصلی اور نقلی بیسیوں قسم کی محبت کی شاہراہیں طے کرچکا ہوں اور میرا تجربہ یہ ہے کہ جتنی مختلف قسم کی محبت کسی نے کی ہو اسی قدر وہ ساخت کے کاموں میں زیادہ مفید ہوتا ہے اور اس کی محبت قابلِ قدر ہوتی ہے۔ بغیر مشق کے گھاس چھیلنی تو آتی نہیں محبت کرنا کیسے آئے۔ فنونِ لطیفہ میں یہ بھی ایک فن ہے اور کوئی کوئی اس میں ماہر ہوسکتا ہے۔ اور فنون کی طرح اس کے لئے بھی بے انتہا محنت کوشش اور علم کی ضرورت ہے تب جاکر کہیں محبت کرنے کا اور محبت کروانے کا اصلی لطف حاصل ہوتا ہے۔ مس ایمائی نے بہت زور مارا تو باغ کے خوبصورت کونے میں لڑکے اور لڑکی کو بالمقابل کرکے چند سہی الفاظ اُن سے ادا کروا دیئے۔ انہیں اتنا بھی پتہ نہیں کہ ناتجربہ کار ایسے سینکڑوں موقعے ضائع کرکے تب کہیں لڑکھڑاتی زبان سے دو چار جملے بکنے ہیں اور پھر خود بخود ہی شرما جاتے ہیں۔ اس قسم کے الھڑپن کے اظہارِ محبت کو اصلی محبت سے وہی نسبت ہے جو بیل گاڑی کو موٹر کار سے ہے۔ میں اپنا قیمتی وقت اس مضمون پر زیادہ صرف کرنا پسند نہیں کرتا اور یہ کہہ کر ختم کرتا ہوں کہ اس قسم کی نکتہ چین تقریر سے میرا مدعا دل آزاری نہیں۔ محبت کی گھاتوں میں سے یہ بھی ایک گھات ہے۔ (جلسہ برخاست ہوتا ہے)

# تیسرا پردہ

(مصر کا گول کمرہ۔ وقت دس بجے رات کھانے کے بعد مصر آدھے گھنٹے کے لئے ضروری کام کو جاتا ہے، صرف مس ایمائی اور بدیعی بالمقابل کرسیوں پر بیٹھے ہیں۔ بدیعی کے ہاتھ میں سبز شراب کا گلاس ہے)

**بدیعی** (گلاس کو روشنی کے بالمقابل کرکے) آپ کے خوبصورت Emerald کا ہمزاد ہے۔

**ایمائی** ۔ کیا آپ کو شراب سے محبت ہے؟

**بدیعی** ۔ بے حد۔

**ایمائی** ۔ پھر آپ پیتے کیوں نہیں؟

**بدیعی** ۔ جس چیز سے محبت ہو اُسے آدمی نگلتا نہیں؟

**ایمائی** ۔ مجھے تو شراب سے عداوت ہے۔

**بدیعی** ۔ پھر تو جہاں ملے نہ چھوڑیئے۔

**ایمائی** ۔ ایسے اُلٹے فلسفے آپ ہی کو مبارک ہوں۔

بدیعی (گلاس رکھ کر نہایت ادب سے) صریر ہم دونوں کی شادی کی فکر میں ہے۔
ایمائی۔ مجھے بھی کچھ شبہ ہوا تھا۔ بچارا صریر۔
بدیعی۔ بچارا کیوں؟
ایمائی۔ آپ تو اُن کے دوست ہیں آپ کو سب پتہ ہوگا۔
بدیعی۔ واللہ باللہ کچھ مجھے علم نہیں۔ چھ سال ہوئے لنڈن میں ہم ایک دوسرے سے جدا ہوئے۔ اس کے بعد خط ضرور آتے رہے مگر کہاں حضور کا یہ حیدر آباد دکن کہاں مجھ غریب کا لاہور۔ صریر میرا ہیرو تھا اور ہے مگر نہ مل سکا پر نہ مل سکا۔ دو روز ہوئے کہ یک لخت دل میں ولولہ سا اُٹھا کہ اگر فوراً صریر کو نہ دیکھا تو چین حرام ہے ہمیں ایک دوسرے کی بابت سب کچھ علم ہے مگر نہ اُسے پتہ ہے کہ میں کیوں شادی نہیں کرتا نہ مجھے پتہ ہے کہ وہ کیوں اب تک آزاد ہے۔ اگر آپ کو علم ہو تو ضرور مجھے باخبر کیجیے۔
ایمائی۔ شکر ہے کہ ایک بات تو ہم دونوں کی مشترکہ ہے۔
بدیعی۔ کیا؟
ایمائی۔ یہ کہ صریر میرا بھی ہیرو ہے۔
بدیعی۔ خوش قسمت صریر۔
ایمائی۔ بچارا صریر۔
بدیعی۔ آخر کیوں؟
ایمائی۔ سنئے۔ صریر کو میری آپا سعیدہ سے اور آپا کو اُن سے بے انتہا محبت ہے، اُس سے بھی زیادہ جو اچھے سے اچھے افسانے میں مل سکے مگر اُن کی شادی نہیں ہوسکتی۔
بدیعی۔ کیوں؟
ایمائی۔ اس لئے کہ اُن دونوں نے ایک ہی انّا کا دودھ پی لیا تھا گو وہ ان سے تین سال چھوٹی ہیں۔
بدیعی۔ کیا اس کے یہ معنی ہیں کہ صریر کی اگر ایک خوشی پوری نہیں ہوسکتی تو دوسری بھی نہ ہو۔
ایمائی۔ یہ آپ صریر سے ہی پوچھئے۔ ہندوستان میں ابھی وقت نہیں آیا کہ لڑکیاں اپنی نسبت خود کریں اور کیا صریر سے آپ کو اس قدر محبت ہے کہ ان کا ذکر بیچ میں چھوڑ اپنا قصّہ شروع۔
بدیعی۔ اگر میں صریر کی جگہ ہوتا تو فوراً کسی اور ملک میں جا کر نکاح کر لیتا۔

ایمائی۔ یہی تو آپ میں اور اُن میں فرق ہے۔ وہ اوروں کا خیال کرتے ہیں آپ صرف اپنا۔

بدیعی۔ میں ایسا برا نہیں۔ میرا مذہب بغاوت ہے اور اپنی پیاری کی خوشی کے لئے ہر وقت ہر قسم کا جرم کرنے کو تیار ہوں۔ عاشق کو معشوقہ کی خوشی کے مقابلے میں دنیا اور خدا کسی کی بھی پرواہ نہیں ہونی چاہیئے مگر آپ عشق کو کیا سمجھیں۔

ایمائی (ممکنات کے تصور سے اُس کا چہرہ تمتمانے لگتا ہے) یہ آپ کی محض کہنے کی باتیں ہیں یا واقعی؟

بدیعی۔ پہلے اپنا نام بتاؤ؟

ایمائی۔ (غائبانہ طریقے سے) حمیدہ

بدیعی۔ حمیدہ! تمہارا اکھڑ پنجابی جو کچھ کہہ رہا تھا دل سے کہہ رہا تھا اور تمہارے لئے کہہ رہا تھا مگر تم تو اظہارِ محبت کو ذلیل خیال کرتی ہو۔

حمیدہ۔ وہ تو محض میرا جھوٹ تھا۔ صرف اس لئے کہ کسی طرح صریؔ آپا کا خیال چھوڑ دے۔ صرف ان دونوں کی خاطر محبت کو برا کہتی تھی ورنہ مجھ غریب کا محبت نے کیا نقصان کیا ہے کہ میں اسے مٹاؤں۔

بدیعی۔ میں نے بھی اپنی تقریر میں جو یہ کہا کہ عشق کے پختہ کاروں میں سے ہوں وہ جھوٹ تھا آؤ اب موٹر کی سیر کو چلیں۔

(صریؔ اور سعیدہ کمرے میں داخل ہوتے ہیں۔ صریؔ بدیعی سے آنکھیں ملا کر مسکراتا ہے۔ سعیدہ بدیعی کو نہیں دیکھتی اور بھاگ کر حمیدہ سے لپٹ کر کہتی ہے)

سعیدہ۔ حمو! حمو! سنو تو۔ وہ انّا والی بات غلط نکلی۔ صریؔ کی اور میری انّا ایک نہ تھی بلکہ دو توام بہنیں تھیں۔ یہ بات آج شام کو قطعی طور پر ثابت ہوگئی۔ ہماری نسبت بھی ہوگئی۔ حمو تمہیں کیا ہوا! تم تو کچھ خوش نظر نہیں آتی ہو۔

حمیدہ۔ آپا بے انتہا خوش ہوں صرف اس بچارے پنجابی پر رحم آتا ہے؟ (اس وقت بدیعی کا تعارف سعیدہ سے ہوتا ہے)

سعیدہ۔ معاف کیجئے آپ کو دیکھا نہ تھا۔

بدیعی۔ معاف کیجئے اس وقت تو معاف کرنے کی فرصت نہیں۔ حمیدہ اور میں موٹر میں سیر کو جا رہے ہیں لیکن اگر آپ کا دل چاہے تو ہمیں مبارکباد دے دیجئے ہماری بھی منگنی ہوگئی ہے۔

سعیدہ۔ سچ مچ۔

بدیعی۔ بھابھی اور آپا اور یہ سرد مہری (لپک کر سعیدہ کو خوب بھینچ کر گلے لگاتا ہے)۔ اب آیا یقین!

سعیدہ۔ صریؔ کہتے تھے کہ لندن میں تمہارا نام طوفان تھا، تم اب بھی وہی ہو۔

(فلک پیما)

# بُت خانہ

## (ایک اہلِ نظر کی نگاہ میں)

بُت خانہ راز کیا ہے؟ —— اک جلوہ زارِ فطرت
جلوے دکھا رہا ہے —— کثرت میں حسنِ وحدت
اہلِ نظر کہاں ہیں؟ —— آئیں اور اس کو دیکھیں
ہر بُت ہے ایک پرتو —— اُس مہرِ لم یزل کا
آنکھوں سے جو نہاں ہے —— لیکن ہے جلوہ فرما
بُت خانۂ جہاں میں —— جلوہ گہِ بُتاں میں

---

یا یُوں سمجھیے اُس کو —— ہر ایک بت سراپا
ہے پیکرِ خیالی —— صورت گرِ جہاں کا
اہلِ نظر نے جیسا —— جس شکل میں ہے دیکھا
ویسی ہی اُس کی صورت —— ہر ایک نے بنائی
جو کم نظر ہیں اُن کو —— تمثیل اک دکھائی
تا حسنِ معنوی کا —— سب کر سکیں نظارا

---

مانے نہ مانے کوئی —— لیکن یہ واقعہ ہے
کہتا ہوں بات دل کی —— میرا مشاہدہ ہے
وہ آذرِ حقیقی —— بُت خانہ سازِ ہستی
ہر بُت میں جلوہ گر ہے —— خود اس طرح سراپا
فانُوس میں ہو جیسے —— اِک شمع جلوہ آرا
بُت خانہ بھی ہے گویا —— اک عکسِ بزمِ معنیٰ

ابُو الفضل راز چاندپوری

# نارنگی کے بیج

تمام دن بارش ہوتی رہی۔ شام سے طوفان اور بھی زیادہ ہوگیا۔ شرلک ہومز تو انگیٹھی کے کنارے بیٹھا خیالات میں مستغرق تھا اور میں کلارک رسل کا ایک پرلطف ناول پڑھ رہا تھا۔

میں نے پوچھا "کیوں ابھی گھنٹی ہی بجی تھی نا؟ شاید تمہارا کوئی دوست ہوگا۔"

اُس نے جواب دیا "نہیں تو، میرا کوئی بھی دوست نہیں"

"تو پھر کوئی موکل ہوگا"

"اگر ایسا ہوا تو معاملہ بھی ذرا گہرا ہوگا۔ لیکن میں سمجھتا ہوں کہ مالک مکان کا کوئی ملاقاتی ہے۔"

شرلک ہومز غلطی پر تھا۔ کیونکہ چند ہی لمحوں کے بعد کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا۔

اُس نے کہا "تشریف لائیے"

کوئی بائیس برس کا ایک نوجوان داخل ہوا۔ لیمپ کی روشنی میں وہ نہایت متفکر اور زرد نظر آتا تھا۔ ہومز نے پوچھا

"آپ غالباً جنوب و مغرب سے آرہے ہیں۔"

"جی ہاں، ہورشام سے۔"

"آپ کے جوتوں کی مٹی سے صاف عیاں ہے"

"مجھے مشورہ درکار ہے"

"وہ تو نہایت آسانی سے مل جائے گا"

"اور مدد"

"یہ ہمیشہ آسان نہیں ہوتی"

"مسٹر شرلک ہومز میں نے آپ کی بابت میجر پرینڈر گاسٹ سے سنا ہے کہ آپ نے کس طرح اُسے ٹنکارویل کلب سے نجات دلائی تھی"

"ہاں، اُسے تاش میں دھوکا دیا گیا تھا"

"وہ کہتا تھا کہ آپ ہر ایک مشکل حل کر سکتے ہیں۔"

"اوہ، یہ تو سراسر مبالغہ ہے۔"

"ہمیشہ مظفر رہتے ہیں۔"

"بالکل غلط، میں نے چار دفعہ زک اٹھائی، اس میں بھی ایک دفعہ ایک عورت کے ہاتھ سے"

"مگر خیر آپ کی کامیابیوں کے مقابلہ میں وہ بے حقیقت ہیں۔ اچھا آمدم بر سر مطلب ......"

"اپنی کرسی ذرا آگ کے نزدیک کر لیجئے اور پوری تفصیل سے بیان کیجئے"

اجنبی نے اپنی کرسی آگ کے قریب کھینچ لی اور کہا "میرا نام جان اوپن شاہ ہے۔ چونکہ یہ ایک وراثت کا معاملہ ہے اس لئے مجھے گذشتہ واقعات بھی بیان کرنے چاہئیں۔

"میرے دادا کے دو لڑکے تھے جوزف اور الیاس۔ جوزف یعنی میرے باپ نے ایک بائیسکل کا کارخانہ کھولا اور اُس کو ترقی دینا شروع کی۔

"چچا الیاس جوانی ہی میں امریکا چلا گیا اور وہاں اُس نے فلوریڈا میں ذریعۂ معاش پیدا کر لیا۔ لڑائی کے زمانہ میں اُس نے جیکسن کی فوج میں شامل ہو کر بہت کارہائے نمایاں انجام دیئے اور تھوڑے ہی عرصہ میں کرنل ہو گیا جب لی (Lee) نے ہتھیار رکھ دیئے تو پھر فلوریڈا واپس چلا گیا اور اپنے پیشے میں غیر معمولی کامیابی حاصل کی ۱۸۶۹ء میں انگلینڈ آیا اور سسیکس میں ایک چھوٹی سی زمینداری خرید لی۔ امریکا کو چھوڑنے کی وجہ محض جمہوری سلطنت کی بدنظمی بتاتا تھا۔ وہ حد درجہ تنہائی پسند تھا چنانچہ جب تک زندہ رہا شاید ہی کبھی مکان سے باہر گیا ہو۔ شراب کثرت سے پیتا تھا، اور دوستوں سے حتیٰ کہ اپنے بھائی سے بھی دور دور رہتا تھا۔

جب میں بارہ تیرہ برس کا تھا تو وہ مجھ سے بھی نہیں ملا کرتا تھا لیکن چند سال کے بعد ۱۸۷۸ء میں اُس نے میرے باپ سے درخواست کر کے مجھے مانگ لیا۔ میں اُس کے ساتھ رہنے لگا۔ وہ مجھ پر نہایت مہربان تھا۔ یہاں تک کہ سولہ برس کی عمر میں میں گھر کے کل سیاہ و سفید کا مالک ہو گیا۔ میرے پاس ہر جگہ کی کنجیاں رہتی تھیں۔ سوائے ایک چھوٹے سے کمرے کے میں جہاں چاہتا تھا جا سکتا تھا۔ اس میں کسی کو بھی جانے کی اجازت نہ تھی۔ مجھ کو اکثر راز جوئی کے خیال نے گدگدایا اور میں نے درزوں میں سے اندر دیکھنے کی کوشش بھی کی لیکن سوائے چند بوسیدہ صندوقوں اور کرم خوردہ بقچوں کے کچھ نظر نہ آیا۔

ایک روز صبح ایک لفافہ موصول ہوا۔ اس پر خارجی ملک کی مہر تھی۔ ہمارے یہاں خط کا آنا معمولی بات نہ تھی۔ کیونکہ میرے چچا کا کوئی دوست ہی نہ تھا اُس نے کہا "ہندوستان سے آیا ہے، پانڈیچری کی مہر! اس کا کیا مطلب ہے!" کھولنے پر اس میں سے نارنگی کے پانچ سوکھے ہوئے بیج نکل کر میز پر پھیل گئے۔ میں اس پر ہنسا لیکن میری ہنسی اُس کے چہرے کے نظارہ سے رُک گئی۔ وہ بالکل زرد پڑ گیا تھا اور اُس کے ہاتھ میں لفافہ کانپ رہا تھا۔ وہ زور سے چلایا "ک، ک، ک، میرے اللہ! میرے اللہ! اب مجھے اپنی خطاؤں کا خمیازہ بھگتنا پڑے گا۔ میں نے پوچھا "یہ کیا ہے؟" کہا "موت" اور اُٹھ کر اپنے کمرے میں چلا گیا۔ میں نے لفافہ اُٹھایا اس کے اندر تین مرتبہ "ک" لکھا ہوا تھا۔ لفافہ رکھ کر میں زینہ کی طرف چلا وہ اتر رہا تھا۔ ایک ہاتھ میں ایک

زنگ آلود کنجی تھی اور دوسرے میں ٹین کی ایک صندوقچی اُس نے قسم کھا کر کہا وہ جو چاہیں کریں مگر شکست میں پھر بھی انہیں کو دوں گا۔ میری بہن سے کہو کہ میرے کمرے میں آگ جلائے اور وکیل کو بلواؤ۔

جب وکیل آیا تو مجھے بھی کمرے میں ٹھیرنے کے لئے کہا گیا۔ آگ جل رہی تھی اور جلے ہوئے کاغذوں کی راکھ اِدھر اُدھر بکھر رہی تھی۔ ٹین کی خالی صندوقچی ایک طرف رکھی تھی۔ میرے تعجب کی کوئی انتہا نہ رہی، اس لئے کہ میں نے اُس پر بھی خوفناک 'ک' بنا ہوا دیکھا۔ اُس نے کہا 'جان' میں چاہتا ہوں کہ میری وصیت پر تم شہادت ثبت کرو۔ میں اپنی تمام جائداد مع فوائد و نقصانات کے اپنے بھائی کو دیتا ہوں۔ اس کے بعد یقیناً تم مالک بنو گے۔ اگر تم آسانی کے ساتھ اس سے فائدہ حاصل کر سکو تو اچھا ہے لیکن اگر اس کے خلاف ہو تو میری نصیحت ماننا اور اُسے اپنے جانی دشمن کے لئے چھوڑ دینا۔ اب مہربانی کر کے دستخط کر دو۔

میں نے وصیت نامہ پر دستخط کئے اور وکیل اُسے اپنے ساتھ لے گیا۔ ابتدا میں تو مجھے اس واقعہ سے بہت بے چینی رہی لیکن رفتہ رفتہ میری حالت درست ہونے لگی۔ میرے چچا کی زندگی میں زبردست انقلاب واقع ہوا۔ وہ معمول سے زیادہ شراب پیتا اور اپنا سارا وقت کمرے میں بند رہ کر گذار دیتا۔ لیکن کبھی کبھی ایک مدہوش شرابی کی طرح باغ کے اطراف میں پستول لئے گھومتا پھرتا اور کہتا جاتا کہ میں کسی سے نہیں ڈرتا اور ایک کتے کی موت کبھی نہیں مر سکتا۔ جب یہ جوش کسی قدر کم ہوتا تو اپنے کمرے میں دوڑ جاتا اور اندر سے بند کر لیتا۔ ایک رات اُس نے معمول سے زیادہ شراب پی اور پھر کبھی ہوش میں نہ آیا جب ہم نے اُس کی تلاش کی تو وہ ایک چھوٹے سے گڑھے کے اندر جس میں سڑا پانی جمع ہو رہا تھا اوندھے منہ پڑا تھا۔ وہاں لڑائی جھگڑے کے بھی کوئی آثار نہ تھے۔ جیوری نے اُسے خودکشی قرار دیا لیکن میں جانتا تھا کہ یہ خودکشی نہیں کوئی اور بات ہے۔

خیر معاملہ رفت گذشت ہو گیا اور میرے باپ کو اس کی جائداد اور تقریباً چودہ ہزار پونڈ نقد ملے۔

ہومز نے قطع کلام کر کے کہا "ذرا ٹھیریئے۔ میں سمجھتا ہوں کہ آپ کا معاملہ نہایت گہرا ہے۔ کیا آپ کو لفافہ موصول ہونے کی اور آپ کے چچا کی فرضی خودکشی کی تاریخ یاد ہے؟"

"لفافہ ۱۰ مارچ ۱۸۸۳ء کو موصول ہوا اور اُس کی موت سات ہفتے بعد ۲ مئی کو ہوئی"

"شکریہ، آگے بیان کیجئے"

"میری درخواست پر اُس نے کرنل کی خلوت گاہ کا امتحان لیا۔ وہی ٹین کی صندوقچی میز پر رکھی تھی۔ اور اس کے اندر ایک چٹ چسپی ہوئی تھی جس پر تین مرتبہ 'ک' اور اُس کے نیچے یہ الفاظ "خطوط، روزنامچہ، رسیدیں اور ایک رجسٹر" درج تھے اس سے ہم سمجھے کہ جو کاغذات کرنل نے جلاتے تھے، یہاں انہیں کی طرف اشارہ ہے اور کوئی قابل ذکر شے نہ تھی۔ کچھ رجسٹر البتہ تھے جن میں اُس کے جنگ کے زمانے کے حالات لکھے ہوئے تھے ۱۸۵۰ء تک ہم نے نہایت اطمینان کے ساتھ

بسر کی نئے سال کے چوتھے دن ہم صبح کے وقت چائے پی رہے تھے کہ میرے باپ کے منہ سے خوف آمیز تعجب کے ساتھ ایک ہلکی سی چیخ نکلی اُس کے ایک ہاتھ میں لفافہ اور دوسرے میں وہی منحوس نارنگی کے پانچ خشک بیج تھے۔

قبل ازیں کرنل کے واقعات کی اہمیت اُس کے نزدیک ایک لغو کہانی سے زیادہ نہ تھی لیکن اس وقت وہ نہایت پریشان ہُوا۔ اُس نے پوچھا "جان، اس سے کیا مراد ہے؟ وہ غالباً ک، ک، ک ہے" اُس نے لفافہ کے اندر دیکھا اور چلایا۔ "ہاں وہی ہے مگر اس کا مطلب؟" میں نے اُس کے کاندھے پر سے جھک کر پڑھا "کاغذات کو دھوپ گھڑی پر رکھ دو"۔ اُس نے پوچھا "کون سے کاغذات؟ کون سی دھوپ گھڑی؟" میں نے جواب دیا "کاغذات تو یقیناً وہی ہونگے جو جلا دیئے گئے، دھوپ گھڑی باغ میں ہے"، وہ مسکرانے کی کوشش کرتے ہوئے کہنے لگا "ہم ایک مہذب شہر میں رہتے ہیں۔ ہمیں اس قسم کی حماقت زیبا نہیں ——— یہ آیا کہاں سے ہے؟" میں نے کہا "ڈنڈی سے"۔

"اچھا خاصا مذاق ہے بھلا مجھے دھوپ گھڑی اور کاغذات سے کیا سروکار؟"

"میں پولیس میں رپورٹ کروں گا"۔

"اور لوگ مجھ پر ہنسیں گے۔ نہیں، کوئی بات اس قسم کی نہیں ہونا چاہیئے"۔

"تو پھر اس کے مطابق کرنے دیجئے"۔

"نہیں میں اجازت نہیں دیتا"، ——— وہ ایک خود رائے شخص تھا۔ اس لئے میں زیادہ بحث لاحاصل سمجھ کر وہاں سے ٹل گیا۔ لفافہ موصول ہونے کے تیسرے دن وہ اپنے پرانے دوست میجر فری بڈی کی ملاقات کے لئے گیا جو نزدیک ہی ایک قلعہ کا افسر ہے۔ دوسرے دن مجھے تار ملا کہ تمہارا باپ ایک گڑھے میں گر پڑا ہے اور اُس وقت سے برابر بیہوش ہے، جب میں وہاں پہنچا تو وہ مر چکا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ چاندنی رات میں فیرام سے لوٹ رہا تھا کہ لاعلمی سے کسی گڑھے میں گر گیا۔ گڑھے اُس قلعہ کے حواشی میں بے انتہا ہیں جیوری نے بغیر تامل کے فیصلہ کر دیا کہ محض حادثہ ہے۔

"اب یہ منحوس جائداد میرے قبضے میں آئی آپ سوال کریں گے کہ میں اُس سے دستبردار کیوں نہ ہو گیا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ میری دانست میں کوئی واقعہ کرنل کی زندگی میں ایسا پیش آیا ہے جس کی رو سے میں کہیں بھی رہوں خطرہ میرے سامنے رہے گا۔ جنوری ۸۵ء میں میرے غریب باپ کا خاتمہ ہُوا۔ اُس وقت سے اب تک میں نے نہایت اطمینان سے زندگی بسر کی لیکن کل صبح وہ بلا پھر نازل ہوئی"۔

یہ کہہ کر اُس نے ایک لفافہ نکالا۔ اس پر مشرقی لندن کی مہر تھی۔ کھولا، تو اس میں سے نارنگی کے پانچ سوکھے ہوئے بیج نکلے۔ اُس کے اندر وہی خوفناک لفظ "ک، ک، ک" اور "کاغذات کو دھوپ گھڑی پر رکھ دو" درج تھے۔

ہومز نے دریافت کیا "تم نے اب تک کیا کیا ہے؟"

اُس نے جواب دیا "کچھ نہیں"

ہومز نے تعجب سے پوچھا "کچھ نہیں؟"

"اگر سچ پوچھئے تو میں خود کو بالکل بے یارومددگار سمجھتا ہوں۔ مجھے معلوم ہوتا ہے کہ میں کسی بلائے بے درماں کی گرفت میں ہوں"

"ہش میاں تم کو خطرہ کا بہادری سے مقابلہ کرنا چاہئے۔ ورنہ اپنا خاتمہ سمجھو۔ یاس کے لئے وقت نہیں ہے۔ ― تم فوراً میرے پاس کیوں نہیں آئے؟"

"مجھے معلوم ہی نہیں تھا۔ آج ہی تو میجر نے بتایا ہے کہ آپکے پاس جانا چاہئے"

"دو دن ہو چکے ہیں۔ کارروائی اس سے پہلے شروع ہونی چاہئے تھی ―――― اور تو تمہیں کچھ معلوم نہ ہوگا؟"

"ایک چیز اور ہے" یہ کہکر اُس نے ایک کاغذ میز پر پھیلا دیا۔ اور کہا "یہ انہیں آتشزدہ کاغذات میں سے ایک ہے" یہ کسی ڈائری کا ورق معلوم ہوتا تھا اور حسبِ ذیل الفاظ اُس میں درج تھے:۔

مارچ ۱۸۶۹ء

"چہارم ―――― ہڈسن آیا۔ وہی پرانا پلیٹ فارم۔

" ہفتم ―――― موکالے، پیرا مور اور جان سوئین کے پاس بیج بھیجے گئے۔

" نہم ―――― موکالے ―――― مطلع صاف

" دہم ―――― جان سوئین ―――― مطلع صاف

" دوازدہم ―――― پیرامور ―――― ٹھیک

ہومز نے کہا "اچھا اب ہمیں ایک لمحہ بھی ضائع نہیں کرنا چاہئے۔ گھر جاؤ اور فوراً کام شروع کردو"

"کیا کروں"

"پیتل کی صندوقچی میں یہ کاغذ اور ایک تحریر کہ کرنل نے سب کاغذات جلا دیئے فقط یہ باقی ہے، رکھ کر فوراً دھوپ گھڑی پر رکھ دو ―――― سمجھ گئے نا"

"اچھی طرح"

"انتقام کا خیال بھی دل میں نہ لاؤ کیونکہ ابھی اس کا وقت نہیں آیا۔ فی الحال تو ہمیں اس خطرے سے نجات پانا ہے"

"میں آپ کا نہایت احسانمند ہوں۔ آپ نے مجھ میں ایک نئی روح پھونک دی"

"وقت ضائع نہ کرو اور یہ بھی خیال رہے کہ تمہاری جان اب بھی محفوظ نہیں۔ نہ معلوم کب یہ برسر رسیدہ خطرہ وہا

بیٹھے ——— واپس کیوں کر جاؤ گے ؟"

"اسٹیشن واٹرلو سے، ٹرین پر"

"ابھی تو نہیں بجے۔ گلیوں میں آدمی بکثرت ہوں گے لیکن پھر بھی تمہاری حالت قابلِ اطمینان نہیں"

"میں مسلح ہوں"

"اچھی بات ہے، کل سے میں کام شروع کروں گا"

"تو میں ہور شام میں آپ کا انتظار کروں"

"نہیں تمہارے راز کا تو لندن سے تعلق ہے۔ یہیں سے شروع کروں گا"

"اچھا تو میں دو تین روز میں صندوقچی کی خبر لے کر آؤں گا" اُس نے ہم لوگوں سے مصافحہ کیا اور روانہ ہوگیا۔

ہوا زور سے چل رہی تھی۔ اور پانی کے دھارے کھڑکیوں پر پڑ رہے تھے معلوم ہوتا تھا کہ یہ عجیب و غریب قصہ انہی از خود رفتہ عناصر کے درمیان سے نکلا ہے۔

شرلک ہومز حسبِ عادت سر جھکائے، آگ کے نزدیک خیالات میں مستغرق، بیٹھا تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد اُس نے پائپ جلایا اور دھوئیں کے چکر دیکھنے لگا۔ پھر کہا "واٹسن، میں دیکھتا ہوں کہ جتنے بھی عقدے میں نے حل کئے ہیں یہ اُن سب میں مشکل ہے"۔

میں نے جواب دیا "ہاں بہ استثنائے سائن آف فور کے"

"تاہم جان اوپن شا، شاٹس کی بہ نسبت زیادہ خطرے میں ہے"

"کیا ابھی تک تم نے ان خطرات کی نوعیت کے بارے میں کوئی رائے قائم نہیں کی"

"ان کی نوعیت کے متعلق تو کوئی سوال ہو ہی نہیں سکتا"

"تب یہ ک۔ک۔ک۔ کون ہے اور اس بدقسمت خاندان کے پیچھے کیوں پڑا ہے"

ہومز نے آنکھیں بند کرلیں اور کہنیاں کرسی کے بازوؤں پر ٹیک کر بولا" استدلال کرنے والے کو اگر کسی معاملہ کی کوئی ایک بات بھی معلوم ہو جائے تو وہ اس سے کل واقعات مع اُن کے آیندہ نتائج کے دریافت کرسکتا ہے جس طرح کو ویر کسی حیوان کی ایک ہڈی دیکھ کر اُس کا تمام حال بیان کرسکتا تھا بعینہٖ ناظر کسی سلسلۂ واقعات کی محض ایک کڑی کو کامل طور پر سمجھ لے تو وہ کل سلسلہ ابتدا سے انتہا تک معلوم کرسکتا ہے۔ اس ہنر کے سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ استدلال کرنے والا معلومات سے اچھی طرح فائدہ حاصل کرے۔ میں نے تم سے پہلے بھی کہا تھا۔ اور اب پھر کہتا ہوں، کہ انسان کو چاہئے کہ محض مفید مطلب باتیں دل میں محفوظ رکھے۔ اب ایسے معاملے پر جیسا کہ آج رات کا ہے۔ کامل توجہ سے غور کرنا چاہئے۔ پہلے مہربانی کرکے امریکن انسائیکلو پیڈیا اٹھا دیجئے۔ اچھا اب سوال یہ ہے کہ کرنل اوپن شا نے

فلوریڈا کیوں چھوڑا؟ قیاس کہتا ہے کہ وجوہ بہت اہم ہیں۔ کیونکہ اُس کے ہمعصر انگلستان کی خشک زندگی کو فلوریڈا ایسے دلکش ملک کی سکونت پر کبھی ترجیح نہ دیتے اُس کی اتنی زیادہ خلوت پسندی بتاتی ہے کہ اُسے کسی چیز کا خوف تھا۔ اس لئے ہم دعوے سے کہہ سکتے ہیں کہ یہی خوف اُس کے امریکہ سے بھاگنے کا باعث ہؤا وہ کس سے ڈرتا تھا؟ یہ ان منحوس خطوط کو دیکھنے سے معلوم ہو سکتا ہے ـــــــ تم نے ان خطوط کی مہروں پر غور کیا؟"

"ہاں، پہلا پانڈیچری سے، دوسرا ڈنڈی سے اور تیسرا لندن سے"

"مشرقی لندن سے ـــــ اس سے کیا نتیجہ نکلتا ہے"

"یہ تمام بندرگاہیں ہیں یعنی راقم کسی جہاز پر ہے"

"بالکل ٹھیک، اس میں شک کی گنجائش نہیں۔ اب ہمیں دوسری طرف رجوع کرنا چاہئے۔ پانڈیچری میں دھمکی اور انجام کار میں سات ہفتے کا تفاوت ہے لیکن ڈنڈی سے کل تین یا چار دن کا ـــــ اس سے کچھ سمجھ میں آتا ہے؟"

"پہلے اُن کو ایک لمبا سفر طے کرنا تھا"

"لفافہ کو بھی تو اتنا ہی سفر طے کرنا تھا"

"تب تو مجھے کوئی بات نظر نہیں آتی"

"کم از کم یہ تو ضرور قیاس میں آتا ہے کہ یہ آدمی کسی جہاز میں ہیں اور نشان بھیجنے کے ساتھ ہی روانہ ہو جاتے ہیں۔ دیکھو جب لفافہ ڈنڈی سے آیا تو بیچارے کا کتنی جلدی کام تمام ہو گیا۔ اگر وہ پانڈیچری سے کسی اسٹیمر میں آتے تو لفافہ کے ساتھ ہی یہاں پہنچتے لیکن سات ہفتے گذر گئے اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ یہ سات ہفتے ڈاک کے اور مسافروں کے جہاز کی رفتار کا فرق ہے"

"ممکن ہے"

"صرف ممکن نہیں بلکہ قرین حقیقت ہے۔ اب تم اس جدید وقوعہ کی خوفناک اہمیت معلوم کر سکتے ہو۔ اور سمجھ سکتے ہو کہ میں نے اوپن شا کو سخت احتیاط کی تاکید کیوں کی ہے۔ وقوعہ ہمیشہ اس وقت کے خاتمہ پر ہوتا ہے جو فرستندہ کو اتنا فاصلہ طے کرنے میں لگتا ہے لیکن چونکہ یہ لندن ہی سے آیا ہے اس لئے ہم مہلت کا تو خیال ہی نہیں لا سکتے"

"یا خدا! اس ظلم کا کیا مطلب ہے؟"

"یہ تو صاف ظاہر ہے۔ جو کاغذات کرنل اوپن شا لایا تھا۔ وہ اُن اشخاص کے لئے ایک غیر معمولی اہمیت رکھتے ہیں۔ یہ تو صریح ہے کہ یہ ایک سے زیادہ آدمیوں کا کام ہے۔ کیونکہ ایک شخص دو قتل اس صفائی سے کہ جیوری بھی دھوکا کھا جائے ہرگز نہیں کر سکتا۔ یہ لوگ نہایت چالاک اور ارادے کے پکے ہیں وہ محض اپنے کاغذات چاہتے ہیں۔ خواہ وہ کسی کے پاس ہوں۔ ک، ک، ک، کسی نام کے شروع کے حروف نہیں اور کسی انجمن کی علامت بھی معلوم ہوتے ہیں۔

"لیکن وہ کونسی انجمن ہے؟"

ہومز آگے کی طرف جھکا اور آواز کو دھیما کرتے ہوئے جواب دیا "کیا تم نے 'کوکلکس کلان' کی بابت کبھی نہیں سنا"

"کبھی نہیں"

ہومز نے انسائیکلو پیڈیا کھولی اور کہا "یہ ہے 'کوکلکس کلان' — بندوق کا گھوڑا چڑھانے سے جو آواز پیدا ہوتی ہے یہ نام اُس سے اخذ کیا گیا ہے۔ یہ ایک خوفناک پوشیدہ انجمن تھی۔ جس کے بانی فوج کے معزول سپاہی تھے۔ اُس نے بہت جلد ترقی کی اور اُس کی شاخیں ملک کے مختلف حصّوں میں پھیل گئیں۔ اس کی طاقت سیاسی معاملات میں صرف کی جاتی تھی۔ مخالفین یا تو قتل کر دیئے جاتے تھے یا جلا وطن۔ اس کی نشانی بلوط کی چند پتیاں یا خربوزے اور نارنگی کے بیج ہوتے تھے جو مجرم کو آگاہ کرنے کے لئے بھیجے جاتے تھے۔ اِن کے پابندہ کے لئے صرف دو صورتیں تھیں۔ یا تو اپنی روش کو چھوڑ کر توبہ کرے یا ملک سے بھاگ جائے۔ اگر وہ ہمت کے کام میں لاتا۔ اور ان میں سے کسی پر بھی عمل نہ کرتا تو اُس کا قتل ہونا یقینی تھا جو اکثر اوقات کسی عجیب و غریب طریقے سے عمل میں لایا جاتا۔ انجمن کا انتظام اس قدر مکمل اور اس کے قواعد کی ترتیب اتنی باضابطہ تھی کہ انہیں شاید ہی کبھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا ہو۔ حکومت کے انتظام کے باوجود چند سال تک نہایت ترقی پر رہی۔ لیکن ۱۸۶۹ء میں اس کی تحریک یکایک سرد پڑ گئی۔ گو کبھی کبھی کوئی واقعہ سرزد ہو جاتا" ہومز نے کتاب بند کرتے ہوئے کہا "چونکہ اس انجمن کے یکایک ٹوٹنے اور کرنل کے مع کاغذات امریکا سے غائب ہونے میں غیر معمولی مطابقت ہے اِس لئے یہ بھی ایک سبب ہو سکتا ہے۔ اب تم سمجھ سکتے ہو کہ یہ رجسٹر اور ڈائری بہت سے لوگوں کو ماخوذ کرا سکتے تھے۔ اس کے خیال سے اُن کی راتوں کی نیندیں اُڑ اُڑ جاتی ہونگی"

"وہ صفحہ جو ہم نے دیکھا ہے ........"

"وہ ویسا ہی ہے جیسی کہ توقع ہے۔ شاید اُس میں اِس طرح لکھا ہے کہ الف، ب اور ج کو تخم بھیجے گئے یعنی ان کو انجمن کی طرف سے اطلاع دی گئی۔ پھر اس کے بعد ہے کہ الف اور ج مطلع صاف یعنی جلا وطن ہو گئے۔ ب ٹھیک یعنی اُس کا خاتمہ کر دیا گیا۔ اچھا ڈاکٹر امید ہے کہ ہم اس پر خاطر خواہ روشنی ڈال سکیں گے۔ اب رات بہت ہو گئی ہے آرام کرنا چاہئے"

صبح کو مطلع صاف ہو چکا تھا اور آفتاب عالمتاب کہر کے نقاب کو پھاڑ پھاڑ کر شہر پر ضو باری کر رہا تھا۔

جب میں نیچے آیا ہومز ناشتا کر رہا تھا۔ اُس نے کہا "تم میرے انتظار نہ کرنے کو معاف کرنا کیونکہ اوپن شا کے مقدمے میں آج مجھے بہت کچھ کرنا ہے"

"پہلے تم کہاں جاؤ گے؟"

"یہیں شہر سے ابتدا کروں گا" میں نے میز پر سے تازہ اخبار جو ابھی تک بند تھا، اٹھا لیا۔ میری نظر ایک عنوان پر جم کر رہ گئی۔ دل کو ایک جھٹکا سا پہنچا۔ میں نے چلا کر کہا "ہومز تم نے بہت دیر کی" اُس نے چائے کا پیالہ نیچے رکھ کر کہا "آہ میں پہلے ہی ڈرتا تھا۔ یہ کیسے

ہوا؟" گو اُس نے یہ الفاظ نہایت متانت سے ادا کئے۔ مگر میں دیکھتا تھا۔ کہ وہ نہایت متاثر ہوا ہے۔

میں نے کہا "پہلے میں نے " اوپن شا" کا نام دیکھا اور میری نظر " واٹرلو کے پل کے پاس ایک افسوسناک حادثہ" پر جم گئی۔ لکھا ہے کہ گذشتہ رات نو اور دس کے درمیان " ٫ حلقہ کا پولیس کانسٹبل کک واٹرلو کے پل کے پاس اپنی ڈیوٹی پر کھڑا تھا۔ اُس نے مدد کے لئے ایک چیخ اور پانی میں کسی وزنی چیز کے گرنے کی آواز سنی۔ رات غضب کی تاریک تھی، ہاتھ کو ہاتھ نہ سُجھائی دیتا تھا۔ بہرحال خطرہ کی اطلاع دی گئی اور پولس کی امداد سے لاش باہر نکالی گئی۔ جیب سے ایک لفافہ نکلا، اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ مرحوم کا نام جان اوپن شا تھا اور ہورشام کے نزدیک رہتا تھا۔ خیال کیا جاتا ہے کہ نوجوان واٹرلو کی اخیر ٹرین کے لئے نہایت تیزی سے جا رہا تھا۔ اور چونکہ تاریکی بلا کی تھی۔ اُس کا پاؤں بہک گیا۔ اور وہ دریا میں جا پڑا۔ اس حادثہ کی رو سے میونسپل کی توجہ اس طرف منعطف کرنی چاہئے کہ جلد از جلد پل کے دونوں جانب کچھ روک لگا دی جائے۔"

اُس نے غصہ کو ضبط کرتے ہوئے کہا " واٹسن، اس سے میرے وقار کو سخت صدمہ پہنچا ہے اور اب یہ شخصی معاملہ ہو گیا ہے۔ اگر خدا نے توفیق دی، تو یہ گروہ میرے چنگل میں ہوگا ــــ اُف، وہ میرے پاس مدد کے لئے آئے اور میں اُسے موت کے منہ سے نہ نکال سکوں" اب وہ غصہ کو ضبط نہ کر سکا۔ کرسی سے اُچھلا اور پاگلوں کی طرح مغلوب الغضب ہو کر جلد جلد ٹہلنے لگا۔

آخرکار اُس نے کہا "دغاباز شیطان ہیں، اُسے نیچے کس صفائی سے پھینک دیا۔ بلاشک اُن کے حسبِ مطلب پل پر بہت بھیڑ تھی ــــ اچھا، واٹسن، دیکھیں گے کون جیتتا ہے ــ میں باہر جاتا ہوں،"

"کہاں؟ پولیس چوکی؟"

"نہیں میں خود پولیس ہوں۔ جب میں جال تیار کر چکوں پھر وہ چاہیں تو شکار پکڑ سکتے ہیں۔"

تمام دن میں اپنے کام میں مشغول رہا جب واپس آیا تو بہت دیر ہو چکی تھی لیکن ہومز کا اب تک پتہ نہ تھا۔ آخر دس بجے کے قریب وہ آیا۔ اُس کا چہرہ زرد تھا اور وہ تھکا ہوا معلوم ہوتا تھا۔ وہ سیدھا الماری کی طرف گیا اور سوکھی روٹی کو پانی میں بھگو بھگو کر کھانے لگا۔

میں نے پوچھا "شاید تم بہت بھوکے ہو؟"

اُس نے جواب دیا "مر رہا ہوں۔ صبح سے کچھ نہیں کھایا"

"کچھ بھی نہیں"؟

"ایک دانہ نہیں، میرے پاس اس کے سوچنے کے لئے وقت ہی نہ تھا"

"کامیاب ہو گئے؟ سراغ مل گیا؟"

"بخوبی، اب وہ میری مٹھی میں ہیں۔ اوپن شا کا خون بالا بالا نہ جائے گا۔ بہت جلد انتقام ملے گا۔ کیوں، واٹسن، اگر اُن کا نشان انہیں کے پاس بھیجا جائے تو کیسا ہو؟"

"تمہارا مطلب کیا ہے؟"

اُس نے ایک نارنگی اُٹھائی اور اُسے چیر کر پانچ بیج نکالے۔ انہیں ایک لفافہ میں رکھا۔ اُس کے اندر ش، ہ برائے ج، ا، لکھ کر اُسے بند کیا۔ اور یہ پتہ لکھا:۔

کپتان جمیس کالھون    بارک لون اسٹار    سونہہ    جارجیا

پھر مسکراتے ہوئے کہا "یہ بندرگاہ پر اُس کے انتظار میں رہے گا۔ اُسے رات بھر سونے نہ دے گا اور اُس کی قسمت کا قطعی فیصلہ کر دے گا۔ اُسی طرح، جس طرح دس بجے سے پیشتر غریب اوپن شا کا کام تمام کیا گیا ہے"۔

میں نے پوچھا "یہ کپتان کالھون کون ہے"

"گروہ کا سردار۔ میں دوسروں کی بھی خبر لوں گا لیکن سب سے پہلے اس کی"۔

"تم نے پتہ کس طرح لگایا"

اُس نے اپنی جیب سے ایک بڑا سا کاغذ نکالا جو کہ سارے کا سارا تاریخوں اور ناموں سے پُر تھا۔

"آج میں نے تمام دن جہازوں کے پرانے رجسٹر دیکھنے میں صرف کر دیا۔ میں نے تلاش کیا کہ جنوری اور فروری ۱۸۸۳ء میں پانڈیچری میں کون کون سے جہاز لنگرانداز تھے۔ کل چھتیس نکلے اُن میں سے ایک کا نام لون اسٹار تھا اور یہی نام امریکا کی ایک ریاست کو بھی دیا گیا ہے"

"شاید ٹیکسس کو"

"یہ تو میں یقینی طور پر نہیں کہہ سکتا لیکن اتنا جانتا ہوں کہ وہ کوئی ہے امریکن ہی جہاز۔ پھر ڈنڈی کے رکارڈ تلاش کرنا شروع کئے تھوڑی ہی دیر میں مجھے ۱۸۸۵ء کے رکارڈ میں لون اسٹار مل گیا۔ اب میں نے لندن کے موجودہ جہازوں کی بابت تحقیقات شروع کی۔ مجھے معلوم ہوا کہ گذشتہ ہفتہ میں لون اسٹار یہاں آیا ہے۔ جب میں بندرگاہ پر گیا تو معلوم ہوا کہ آج صبح یہاں سے سونہہ کی جانب روانہ ہو گیا اور چونکہ ہوا موافق ہے اس لئے جزیرہ وائٹ کے نزدیک پہنچ گیا ہو گا"

"پھر کیا کیا؟"

"اوہ، اب وہ میرے قبضے میں ہیں۔ کپتان اور دو میٹ تو امریکن ہیں۔ اور باقی جرمن اور فن ہیں اور یہ بھی معلوم ہوا۔ کہ وہ تینوں گذشتہ رات کہیں باہر گئے ہوئے تھے۔ جب تک یہ جہاز سونہہ پہنچے گا، اسٹیمر لفافہ پہنچا چکا ہو گا۔ وہاں کی پولیس کو بذریعہ تار اطلاع دے دی جائے گی کہ یہ تین جنٹلمین قتل کے مرتکب ہوئے ہیں فوراً گرفتار کر لو"

انسانی دماغ کی بہترین تدابیر میں بھی نقص رہتا ہے۔ جان اوپن شا کے قاتلوں نے نارنگی کے تخم کبھی نہ پائے تاہم انہیں معلوم ہو گیا، کہ اُن کے سر پر کوئی ذات اُن سے بھی زیادہ بااختیار اور ہوشیار موجود ہے۔ ہم نے ایک مدت دراز تک لون اسٹار کے متعلق اخبارات میں کچھ نہ دیکھا، آخر سنا کہ بحر اوقیانوس میں ایک جگہ ٹوٹے ہوئے جہاز کا ایک تختہ ملا جس پر ل، الف منقش تھا۔ بس یہ اُس کا حشر تھا جو ہمیں معلوم ہو سکا۔

(کانن ڈائل)

محمد حامد

# Shelley Alone

*Swifter far than summer's flight,*
*Swifter far than youth's delight,*
*Swifter far than happy night.*
*Art thou come and gone:*
*As the wood when leaves are shed*
*As the night when sleep is fled,*
*As the heart when joy is dead,*
*I am left alone. alone.*

'SHELLEY'.

# شاعرِ تنہا

رنگ و بوئے بہارِ فانی سے،
لذّتِ عیشِ نوجوانی سے،
شبِ عشرت کی شادمانی سے،
تیز تھی تیری عمر کی رفتار:
کہ تو آئی بھی اور چلی بھی گئی۔
جس طرح گلستاں بہار کے بعد؛
جیسے شب خوابِ وصلِ یار کے بعد؛
جیسے دل رخصتِ قرار کے بعد،
بالکل ایسی ہے میری حالتِ زار:
ساتھ تیرے مری خوشی بھی گئی۔

محمد ہادی حسین

# مشاہداتِ قدرت

ماہرینِ علمِ ہیئت نے اس بات کو پایۂ ثبوت تک پہنچا دیا ہے کہ اُن تمام سیاروں اور ستاروں کے سوا جن کی موجودگی کا ہمیں علم ہے۔ تقریباً ایک ارب ستارے ایسے بھی ہیں جو ظہور و انکشاف کے مختلف مدارج طے کر رہے ہیں۔ ان میں بعض ایسے ہیں جو کسی زمانے میں خود آفتاب تھے اور ان کے گرد دیگر کواکب اور سیارے گردش کرتے تھے مگر اب وہ تاریک اور سرد ہو چکے ہیں بعض ایسے ہیں کہ اگرچہ اب تک آفتاب کی سی حدت و حرارت اُن میں پیدا نہیں ہوئی لیکن رفتہ رفتہ وہ بھی آفتاب کے درجے تک پہنچ جائیں گے۔ بعض سیارے اب بھی ہمارے آفتاب کی طرح نظامِ شمسی رکھتے ہیں۔ ماہرینِ اسطرانومیہ (علمِ ہیئت) نے جو مزید انکشافات کئے ہیں اُن کی بنا پر یہ امر بہت قرینِ قیاس ہو گیا ہے کہ ان سیاروں میں متعدد ایسے ہیں جن میں ذی حس و صاحبِ ادراک ہستیاں آباد ہیں۔ چنانچہ روز بروز جدید معلومات سے اس حیرت انگیز و تعجب خیز قیاس کی تائید ہوتی جا رہی ہے۔

فضائے آسمانی میں بہت سے دھندلے حلقے ابر کے ٹکڑوں کی طرح نظر آتے ہیں لیکن وہ ان ثوابت و سیارات میں جو ہمارے آفتاب کے تابع ہیں اس طرح سے ملے رہتے ہیں کہ ایک زمانے تک اُن کو تمیز کرنا اور اُن کی حقیقت کا معلوم کرنا بہت دشوار اور مشکل امر تھا۔ یہ حلقے وہ ستارے ہیں جن کی کیفیات کو معلوم کرنے کے لئے مدتوں سے ماہرینِ علمِ ہیئت ساعی و کوشاں تھے کیلیفورنیا میں جہاں ہمیشہ فضا نہایت صاف رہتی ہے ایک عظیم الشان دوربین کے ذریعہ سے اجرامِ فلکی کا مشاہدہ کرنے کے بعد جو مزید انکشافات ہوئے ہیں وہ نہایت حیرت انگیز اور تعجب خیز ہیں۔ ہم ان انکشافات کو سائنس کا ایک کرشمہ سمجھ کر نظر انداز نہیں کر سکتے کیونکہ اُن کی تصدیق دنیا کے سب سے بڑے ماہرینِ فن نے کی ہے جن میں سے ایک امریکا کا مشہور و معروف ہیئت دان ڈاکٹر ہبل (Dr. Hubble) اور دوسرا انگلستان کا بہترین اور مایۂ ناز ماہرِ علمِ ہیئت ڈاکٹر (Dr. Jeans) جینز ہے۔ ان انکشافات کا خیال کر کے انسان کانپ اٹھتا ہے اور رب العالمین کی عظمت و شان اور قدرت و جلال کے تصور سے اُس کے بدن میں لرزہ پیدا ہو جاتا ہے۔

آج تک ہم دوربین سے انہی اجرامِ سماوی کو دیکھ سکے تھے جن کی روشنی زمین تک دس لاکھ سال میں پہنچ سکتی ہے مگر اب نئے نئے آلات اور بڑی بڑی دوربینوں کے ذریعہ سے ایسے ستاروں کی موجودگی کا انکشاف ہوا ہے جن کی روشنی چودہ کروڑ سال کے بعد ہم تک پہنچتی ہے۔ ان ستاروں کا فاصلہ یا بُعد حسبِ ذیل طریقہ سے دریافت کیا جا سکتا ہے۔

روشنی کی رفتار فی سیکنڈ ۱۸۶۰۰۰ میل مانی گئی ہے۔ اس حساب سے اُس کی سالانہ رفتار ۱۸۶۰۰۰ × ۶۰ × ۶۰ × ۲۴ × ۳۶۵¼

ہوئی - اس حاصل ضرب کو اگر ۰۰۰۰۰۰ ۴۰ ۱ سے ضرب دی جائے تو مذکورہ بالا ستاروں کا فاصلہ معلوم ہو جائیگا -

یہ ستارے ہمیں جس حالت میں نظر آتے ہیں آج اسی حالت میں نہ ہونگے - بلکہ چودہ کروڑ سال پہلے اُن کی جو صورت تھی وہ ہمیں اب دکھائی دی ہے - اس حساب کو محض فرضی یا قیاسی نہیں سمجھنا چاہئے کیونکہ یہ مدتوں کی محنت اور تفتیش کا نتیجہ ہے اور بڑے بڑے ہیئت دانوں نے اس کے دریافت کرنے میں عمریں بسر کر دی ہیں -

مذکورہ بالا تمام ستارے قریب قریب ایک ہی جسامت کے ہیں اور اُن کی روشنی بھی مساوی ہے - اس لئے سب سے پہلے اُن میں سے نزدیک ترین ستارے کا فاصلہ معلوم کر لیا جاتا ہے پھر اس سے زیادہ فاصلے کے ستاروں کی روشنی جس مقدار میں کم ہوتی جاتی ہے اُسی اوسط سے اُن کے بُعد کا پتہ لگتا جاتا ہے اور اسی طرح علی الترتیب تمام ستاروں کے فاصلے معلوم ہو جاتے ہیں ہمارے ذہن و خیال کی رسائی آج تک کسی ایسی شئے تک نہیں ہوئی جو ہم سے ان ستاروں سے بھی زیادہ بُعد رکھتی ہو - یا بالفاظ دیگر ہمارے اور ان ستاروں کے درمیان ان تمام اشیا سے زیادہ بُعد ہے جن کی حقیقت و موجودگی کا ہمیں یقین ہو چکا ہے اور جن کے بُعد اور فصل کی کوئی حد قائم ہو چکی ہے +

بڑی سے بڑی دُوربین کی مدد سے بھی ہم ان ستاروں کو خود نہیں دیکھ سکتے - بلکہ دوربین میں ایک قسم کا کیمرا (camera) لگا کر اُن کے عکس اتار لئے جاتے ہیں اور اس کی صورت یہ ہے کہ پہلے قریب ترین ستارے کا عکس لیا جائے اس کے بعد علی الترتیب تمام ستاروں کے عکس لئے جاتے ہیں اس طرح جس قدر ستارہ دور ہوگا اسی قدر اُس کا عکس دھندلا اُترے گا اور جس قدر عکس دھندلا ہوگا اسی قدر ستارے کے فاصلے اور بُعد کے زیادہ ہونے کا ثبوت دے گا - ان ستاروں کی موجودگی کا یقین ہو جانے کے بعد بھی ہمیں یہ نہیں معلوم ہوا کہ وہ قدرت کے کن کن کرشموں کے مظہر ہیں -

اسطرانومیہ کے ماہر ہمیں اس خیال کی صحت کا بھی یقین دلاتے ہیں کہ سیاروں کے ان مختلف اور لاتعداد مجموعوں میں سے ہر ایک بذات خود ایک عالم ہے جس کی وسعت و جسامت کسی طرح اس عالم سے یا ہمارے عالم سے کم نہیں - یہاں عالم سے مراد فقط کرۂ ارض نہیں بلکہ آفتاب کے گرد گردش کرنے والے تمام سیارے اس میں شامل ہیں - دوربینوں کی مدد کے بغیر ہمیں صرف وہ ستارے نظر آتے ہیں جو بلحاظ تعداد تمام اجرام سماوی کا کروڑواں حصہ بھی نہیں - لیکن یہی ہمارے خیالات میں ہیجان اور ہمارے اذہان میں تلاطم پیدا کر دینے کے لئے بہت کافی ہیں - کس قدر رہیبت ناک اور تحیر خیز خیال ہے کہ ان سیاروں میں سے ہر ایک میں اس قدر مادہ موجود ہے کہ جس سے ہمارے عالم کی طرح کا ایک اور عالم بن سکتا ہے -

سوال پیدا ہو سکتا ہے کہ اس قسم کے کس قدر سیارے موجود ہیں ؟ ماہرین علم ہیئت کہتے ہیں کہ کم از کم بیس لاکھ سیارے یا عالم ایسے ہیں جن کی موجودگی معقول دلائل سے ثابت ہو رہی ہے بلکہ یقیناً اس قسم کے سیارے تعداد میں اس سے بھی زیادہ ہونگے - کیونکہ بہت سے ایسے ہونگے جن کا دیکھنا یا عکس اُتارنا ہماری موجودہ بڑی سے بڑی دوربینوں کے ذریعے سے بھی ممکن نہیں - اور ہزار ہا

سیارے ایسے بھی ہونگے جنہیں معلوم کرنے کے لئے ہم آج تک نہ کوئی دُوربین بنا سکے ہیں نہ آئندہ کبھی بنا سکیں گے۔ خواہ سائنس اپنی موجودہ تیز رفتاری کے ساتھ سالہا سال تک ترقی کے میدان میں گامزن رہے۔ یہی ہیں وہ راز جو پروردگارِ عالم کی عظمت وقدرت کا پتہ دیتے ہیں ؎

ہر سُو نہری قدرت کے ہیں لاکھوں جلوے     حیراں ہوں کہ دو آنکھوں سے کیا کیا دیکھوں

ان ستاروں کی موجودگی کو علم ہیئت نے ثابت کر دکھایا ہے فضائے بسیط میں اُن کے مختلف اماکن کی کیفیت کو ہمارے ذہن نشین کرنے کے لئے ڈاکٹر (Dr. Jeans) نے ایک مثال دی ہے وہ لکھتے ہیں کہ پچیس ٹن اخروٹ بے کران میں سے ایک اخروٹ کو زمین پر رکھ دو پھر اُس کے چاروں طرف ایک ایک اخروٹ پچیس پچیس فٹ کے فاصلے پر رکھتے جاؤ اس طرح ایک دائرہ بن جائیگا۔ اس دائرہ کو دوربین کی حدِ قوت یا حدِ نگاہ تصور کر لو۔ یعنی یہ خیال کر لو کہ ان اخروٹوں میں سے ہر ایک اخروٹ ایک سیارہ ہے جو اتنے فاصلہ پر واقع ہے کہ اس سے آگے ہماری نگاہ کام نہیں کر سکتی"۔

ایسے عظیم الشان اور حیرت افزا مجموعۂ کائنات کے تصور کے بعد ہمارا ادراک خود کو ہستی کے اس بحرِ بے پایاں اور موجودات کے اس دریائے بیکراں میں ایک ناچیز و ناقابلِ التفات قطرہ خیال کر کے ایک عجیب ذلّت و شرم محسوس کرتا ہے لیکن جیسے کہ ہر مسئلہ کے دو پہلو اور ہر تصویر کے دو رُخ ہؤا کرتے ہیں اسی طرح اس مسئلہ کا بھی ایک اور پہلو ہے۔ مکان و زمان کی وسعت خواہ کتنی ہی دُور از قیاس اور بعید از فہم کیوں نہ ہو مگر قدرت کے عجائب خانے میں اور بہت سی اشیا بھی درخورِ غور و فکر ہیں۔ انہی میں سے ایک ہمارا فہم و ادراک ہے جس نے ایسے ایسے دور دراز ستاروں کی خبریں لانے کے لئے ہمیں دوربین بنانا سکھایا۔ ان کے بُعد اور فاصلے کی پیمائش کا طریقہ بتایا اور اُن تمام قوانینِ قدرت کا پتہ لگایا جن کے ماتحت یہ سب سیارے موقوفِ گردش و مصروفِ کار ہیں۔ دیدۂ باریک بین ہو تو موجودات کے ہر ذرّے میں ہمیں وسعتِ کون و مکاں نظر آئے گی۔ یہی وجہ ہے کہ آج تک کوئی ہیئت دان ایسا نہیں پیدا ہؤا جو ذاتِ باری کا منکر ہو اور دہریت کا قائل ہو۔ . . . . . . . .

یہ خیال کہ ان اجرامِ سماوی کو ایسے اصولِ ریاضی کی بنا پر حرکت و گردش دینا جس میں کبھی نقص واقع نہ ہو ایک نہایت بزرگ اور مہتم بالشان ریاضی دان کے بغیر ممکن ہے محض بے معنی اور سراسر مہمل ہے۔ پس ہمارا ادراک جو ان تمام حرکات و ادوار کی کیفیات کو معلوم اور اُن کی ماہیت کو دریافت کر سکتا ہے ناممکن اور بعید از فہم ہے کہ محض چند سال زندہ رہے مشکل ترین مسائل کو حل کرے ذاتِ الٰہی پر وقوف حاصل کرے اور پھر یکایک نیست و نابود ہو جائے۔ موت کو انجامِ حیات اور پیغامِ فنا کہنا غلطی ہے۔ بلکہ موت نام ہے ایک عقدہ کا جو حل نہیں ہو سکتا۔ اجل نام ہے ایک رازِ قدرت کا جہاں تک عقل کی رسائی نہیں۔

(ترجمہ)     فدا علی ملا علی بھائی

# حسنِ خوابیدہ

خوابیدہ عشرت ہے اک پیکرِ رعنائی — دوشیزگی لیتی ہے ہر سانس میں انگڑائی
بکھرے ہوئے بالوں میں طوفانِ ملاحت ہے — کچھ ابر کے ٹکڑے ہیں لیلائی و عذرائی
مخمورِ لطافت ہیں سب حسن کے جلووں سے — خاموش ادائیں ہیں صہبائی و مینائی
ابھری ہوئی آنکھیں ہیں معمورِ سیہ خوابی — واماندۂ رم گویا دو آہوئے صحرائی
آغوش میں پلکوں کی سو آسنے رکھے ہیں — ڈوبی ہوئی حیرت میں ہے چشمِ تماشائی
شاداب ہے نظارہ انوار کی موجوں سے — اللہ ری رنگینی اللہ ری رعنائی
ہونٹوں پہ تبسم ہے، سانسوں میں ترنم ہے — جلووں میں تلاطم ہے عشووں میں پذیرائی

اے درخمِ چشمِ تو عریانی و رسوائی
برخیز و تماشا کن صد محشرِ رعنائی

ذوقی

# یتیم

جب کولاک بیدار ہوا تو اُس نے بچے کو روتے ہوئے پایا۔ اُس نے بغیر آنکھیں کھولے اپنی بیوی کو آواز دی "گولڈا! دیکھنا اس چھوکرے نے کیسا شور مچا رکھا ہے"۔

گولڈا نے کچھ جواب نہ دیا۔ اُس نے اِدھر اُدھر نظر دوڑائی اور دیکھا کہ وہ گھر میں نہ تھی وہ کچھ حیران سا ہوا لیکن پھر اُس نے سوچا کہ وہ شاید نہانے گئی ہے۔ اُس نے کپڑے کا ایک ٹکڑا اُٹھا کر بچے کے منہ میں ٹھونس دیا تاکہ اُس کے رونے کی آواز بند ہو جائے اور خود کپڑے پہننے میں مصروف ہو گیا۔

اُدھر وہ کپڑے پہن رہا تھا اور اِدھر دل ہی دل میں سوچ رہا تھا کہ چاندی کے جو شمع دان میں نے رات چرائے تھے اُن کی فروخت سے مجھے کیا ملے گا۔ وہ اسی خیال کی اُلجھن میں سامان کا جائزہ لینے کے لئے بالاخانہ پر چڑھ گیا۔ وہاں کچھ نہ تھا! اُس نے کونہ کونہ چھان مارا مگر وہاں کچھ نہ تھا!

جلدی سے وہ چھلانگ لگا کر نیچے اُترا اور اُس طرف گیا جہاں اُس کی بیوی کی چیزیں لٹکی رہتی تھیں۔ ایک جھٹکے سے اُس نے اُس کپڑے کو پھاڑ ڈالا جو اُن کو ڈھانکے رکھتا تھا۔ یہ چیزیں بھی جا چکی تھیں ...... بس اب اُسے معلوم ہونے لگا کہ وہ بھاگ گئی ہے۔

مگر کس کے ساتھ؟

"اچھا ..... اُسے بھاگنے دو ...... اُسے جہنم میں بھیجو! ...... میں تو اُس پر خاک بھی نہیں ڈالتا"، یہ الفاظ نہایت بے پروائی کے ساتھ اُس کے منہ سے نکلے۔

اُس نے بچے پر نظر ڈالی۔

"مگر اس مردود بچے کو اب میں کیا کروں" اُس نے آہستہ سے کہا۔ "اگر میں جانتا کہ وہ کہاں ہے تو میں اِسے اُس کے دروازے پر جا کر ڈال آتا، کہ اسے لے لو، یہ تمہارا ہی ہے"۔

یکایک اُس کے دل میں ایک تاریک خیال پیدا ہوا جس سے اُس کے چہرے کا رنگ زرد پڑ گیا اور وہ اپنے اوپر کے ہونٹ کو دانتوں میں لے کر کاٹنے لگا، اُس کے ہاتھ کانپنے لگے۔ وہ بچے کے قریب پہنچا جو بستر میں بالکل برہنہ لیٹا ہوا تھا۔ کمبل کو اس نے لاتیں مار مار کر ایک طرف پھینک دیا تھا، دونوں ہاتھوں کو منہ میں گھسیڑ رکھا تھا اور کمرے کی تنہا فضا میں ایک عجیب مبہم انداز سے مسکرا رہا تھا۔

وہ بچے کے پاس سے ہٹ گیا، جلدی سے اپنی ٹوپی پہنی اور دروازے کو تالا لگاتا ہُوا باہر نکل گیا۔ وہ بلا ارادہ چلتا گیا لیکن اُس کے دل کو چین نہ تھا۔ بچے کے رونے کی آواز اُس کے کانوں میں گونج رہی تھی جیسے وہ اُسے بلا رہا ہے۔ تصور کی آنکھوں سے وہ اُسے اپنے سامنے دیکھ رہا تھا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ لاتیں چلاتے ہوئے اور واویلا کرتے ہوئے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ نہیں، نہیں! مجھے واپس جانا چاہیے۔

اُس نے خیال کیا" اگر اب مجھے اُس عورت پر قبضہ حاصل ہو جائے تو میں اُسے گردن سے پکڑوں اور اُس کا گلا گھونٹ دوں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اُس کا گلا گھونٹ دوں یہاں تک کہ اُس کی زبان باہر نکل آئے اور یُوں اُسے جہنم میں پہنچا دوں۔

وہ ایک نان بائی کی دوکان میں داخل ہُوا روٹی خریدی اور واپس گھر کی طرف چل دیا۔ بچہ اسی طرح پڑا تھا اب بھی اس کے جسم پر سے کپڑا اُترا ہوا تھا مگر وہ مسکرا رہا تھا۔

"اس چھوکرے کو شیطان لے جائے، یہ کم بخت تو بڑے آرام سے لیٹا ہوا ہے!" یہ کہہ کر وہ پھر گھر سے باہر نکل گیا۔ وہ چلتا تھا مگر اُس کے قدم نہ اُٹھتے تھے۔ بچے کے رونے کی آوازیں رہ رہ کر اُس کے کانوں میں گونجتی تھیں اور اُس کے دل میں سوراخ کئے ڈالتی تھیں۔

غصہ میں اُس نے اپنی مٹھیوں کو ایک مرتبہ بند کیا اور گھر کی طرف روانہ ہُوا۔ اس دفعہ بچہ رو رہا تھا" مامم ما! ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مامم ما! ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

اُس نے کہا" اپنی ماما کو بلاتے ہو؟ جاؤ تو ذرا اُس انمول ماما کو ڈھونڈھ لاؤ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اُسے طاعون ہو جائے!"

اُس نے بچے کو اُٹھا لیا۔ وہ اپنے چھوٹے چھوٹے ہونٹوں سے کسی چیز کو اُس کے ہاتھوں میں پڑا ڈھونڈ رہا تھا۔

اُس نے بچے کو تھپکاتے ہوئے کہا" آگ لگے اُس کی زشت و بداطوار روح کو۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مت رو میرے بچے، اب چُپ ہو جا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ چُپ ہو جا، میں تیری منت کرتا ہوں چُپ ہو جا!"

بچہ اپنے ننھے سے منہ کے ساتھ برابر کچھ تلاش کرتا رہا، اپنے ہاتھ پھیلاتا رہا اور سر کو ہلاتا رہا، جیسے وہ ابھی بولنے لگے گا۔ اُس نے اُسے اپنے سینے سے لگا لیا اور ادھر اُدھر دودھ کی تلاش کرنے لگا۔ آخر اُسے چولہے پر تھوڑا سا دودھ مل گیا جس میں اُس نے ذرا سی روٹی کو بھگویا پھر تھوڑی تھوڑی غذا بچے کے منہ میں ڈالنے لگا۔ اور محبت آمیز آواز میں اُس سے باتیں کرنے لگا۔ کھا میرے ننھے، کھا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تیری ماں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اُسے شیطان لے جائے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تجھے چھوڑ کر چلی گئی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ کوئی کُتیا بھی اپنے بچوں کو یوں نہیں چھوڑتی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ کتوں سے بھی بدتر ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مت رو ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ نہیں، میں تجھے نہیں چھوڑوں گا۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ مجھے اپنی عزت کی قسم میں تجھے نہیں چھوڑوں گا!"

جب بچہ خاموش ہوگیا تو اُس نے اُسے ایک کپڑے میں لپیٹ لیا اور باہر لے گیا۔ گلی میں اُس کی آمد سے ایک ہلچل مچ گئی سب نے شور مچا دیا۔ کراڈک نے دُور ہی سے پکار کر کہا "او کولاک! یہ مینا کہاں سے اٹھا لائے؟"

کراڈک کی بیوی ایک جوش کے ساتھ اُٹھی اور اپنی باہیں پھیلا کر بچّے کی طرف بڑھی۔ اُس نے وفورِ مسرت میں کئی مرتبہ اپنے چہرے کو اپنی چادر سے پونچھا...... ہنستی رہی اور ننھے بچے کے چوتڑوں پر ہلکے ہلکے تھپڑ مارتی رہی۔ پھر کہنے لگی "کولاک کیا یہ تمہارا بچہ ہے؟ مگر میں نے کبھی....... اس کی پیاری پیاری آنکھوں کی طرف دیکھو۔ بالکل ماریناکی آنکھیں معلوم ہوتی ہیں۔ اور ناک بھی بالکل اُسی کی سی۔ کیسا موتی سا بچہ ہے! اسے مجھے دو!....." اُس نے بچے کو لے لیا اور اپنے ہاتھوں میں اُسے اچھالنے لگی "اچھا!...... اچھا! شریر بچے"

بوڑھا کراڈاک، چوروں کا اُستاد، آہستہ سے اُٹھا، بچے کے پاس پہنچا اُسے اچھی طرح دیکھا اور کولاک کی پیٹھ پر تھپکی دے کر کہنے لگا "خوب موٹا تازہ چھوکرا ہے..... مکانوں کی سردلوں پر بڑی آسانی سے چڑھ جایا کرے گا...... مگر اس کی ماں کون ہے؟"

کولاک نے جواب دیا "خدا کرے وہ آگ کی طرح جلے۔ وہ چاندی کے شمع دان لے کر بھاگ گئی"۔

"اور بچے کو چھوڑ گئی؟"

"ہاں"

"یہ بہت بُری بات ہے......... یہ بہت بُری بات ہے"

بوڑھا اپنے سر کو کھجلانے لگا۔ اُس کا بیٹا کولاک کے پاس آیا اور کہنے لگا "اچھا ہوا میں سمجھتا ہوں کہ اب تمہیں اپنا پیشہ چھوڑنا پڑے گا اور بچے کی انّا بن کر اُسے پالنا پڑے گا۔ اُس نے تمہارے ساتھ خوب داؤں کھیلا۔ کیوں ٹھیک ہے نا؟"

کولاک نے کہا "تم میرے غم میں اپنا سر نہ پھوڑو۔ خدا ہر ایک کو روزی دینے والا ہے اور کولاک بھی کولاک ہے!"

اُس نے بچے کو اپنی آغوش میں لے لیا اور شہر سے باہر جنگل کی طرف چل دیا۔ اُسے ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے لوگ پیچھے اُس کی طرف انگلیاں اُٹھا رہے ہیں اور ہنس رہے ہیں۔

جنگل میں پہنچ کر وہ ایک پتھر پر بیٹھ گیا۔

آس پاس کوئی متنفس نظر نہ آتا تھا۔ درختوں سے پتے گرتے تھے تو وہ ایک غمناک آواز میں سرسراتے تھے۔ دور ایک پتھروں کو روندتی ہوئی اور ساحل کی چٹانوں سے ٹکراتی ہوئی ندی کے پانی کا ہلکا اور مبہم سا شور سنائی دیتا تھا۔

اُس نے بچے کو اپنے پاس نیچے رکھ دیا اور رقت انگیز نظروں سے اُس کی طرف دیکھنے لگا۔ بچہ اپنا انگوٹھا منہ میں

ڈاٹے خاموشی سے اُس کی طرف تاک رہا تھا جیسے کسی گہری سوچ میں کھو گیا ہے۔ کولاک کو کچھ معلوم نہ تھا کہ بچّے کو کیا کرے ایک لمحہ کے لیئے اس کو یہ خیال آیا کہ وہ بھی اُسے چھوڑ دے لیکن معاً اُس بے کس ننھی سی جان کے لیئے، اس اپنے ہی گوشت اور خون کے لیئے اُس کے دل میں رحم کا جذبہ پیدا ہو گیا جس نے پہلے خیال کو بالکل فنا کر دیا۔ اُس نے پھر بچّے کو اپنی گود میں لیا اور اُس کے چہرے کے خوبصورت نقوش پر ایک نگاہ ڈالتے ہوئے اُسے اپنے سینے کے ساتھ بھینچ لیا۔ اُسے اُس کی شکل میں اپنی ہی صورت کا عکس نظر آیا اور اس خیال سے ایک پُر مسرت گرمی اُس کے تمام اعضا میں دوڑ گئی۔ اُس نے بچّے سے کہا "ننھے کولاک! ...... ہاں تو ایک ننھا سا کولاک ہے۔ اور میں شرط بدنے کے لیئے تیار ہوں کہ تو بڑا ہو کر بہت ہی خوبصورت اور تنا ور جوان بنے گا۔ تو مکانوں کی سردلوں تابدانوں اور کھڑکیوں پر چشم زدن میں چڑھ جایا کرے گا، تالے توڑا کرے گا اور لوگوں کا مال و زر چُرا لایا کرے گا...... اور پھر تیرے بچے ہونگے اور اُن کی ماں اُن کو چھوڑ کر بھاگ جائے گی ...... لیکن — کیا تو اپنے بچوں کو اپنے ساتھ لے کر در بدر بھیک مانگتا پھرے گا؟ ..... تو کون ہے؟ ..... ایک ڈاکو، میری ہی طرح ..... اے تو جو میں ہوں"

اُس نے بچے کو دریا کے کنارے کے پاس زمین پر رکھ دیا اور خود ایک درخت کے پیچھے چھپ کر کھڑا ہو گیا۔ یہ دیکھنے کے لیئے کہ وہ کیا کرتا ہے.......... وہ جلد جلد لاتیں مارتا رہا، اپنے ہاتھوں کو چُوستا رہا اور ماما، ماما کہہ کر کھیلتا رہا۔

وہ ایک اور دُور کے درخت کے پیچھے چُھپ گیا لیکن یہاں بھی اُس کی آواز اُسے آتی رہی۔ اسی طرح وہ ایک درخت سے دوسرے درخت کی اوٹ میں بچے سے دُور اور دُور ہوتا گیا۔ یہاں تک کہ اُس کی آواز اُس کے کانوں تک پہنچنے سے رہ گئی اور اُس کی صورت اُس کی آنکھوں سے چُھپ گئی ....... پھر وہ سر پر پاؤں رکھ کر وہاں سے بھاگ اُٹھا۔ لیکن اس دوڑ میں بھی بچے کی چیخوں کا شور اُس کے کانوں میں گونجتا رہا۔ یکایک اُس کے دل میں خیال پیدا ہوا، "کہیں وہ لڑھک کر دریا میں نہ گر رہا ہو"؟ ...... اُس کا سر چکرا گیا۔ اُس کا دل ریزہ ریزہ ہو گیا ...... مگر دوڑتا رہا ..........

وہ یک لخت ٹھہر گیا، آس پاس ایک نظر دوڑائی اور تیزی کے ساتھ اُلٹے پاؤں روانہ ہوا۔

بچّہ زار و قطار رو رہا تھا۔ اُس نے اُسے گود میں لے لیا اور جنگل کے نواح کی جھونپڑیوں کی طرف چل دیا۔ ایک دروازے سے ہٹ کر دوسرے دروازے پر وہ پہنچتا تھا اور ایک شکستہ آواز میں کہتا تھا "یتیم کو تھوڑا سا دودھ دو"....

"یتیم کو تھوڑا سا دودھ دو"

"آتش"

منصور احمد

# دِل

کسی کی محبت میں مجبور ہے دل
کسی کی مروّت سے معمُور ہے دل

کسی کی صداقت میں مدہوش ہے جاں
کسی کی شجاعت سے مخمُور ہے دِل

اُسے کیا خبر کیا یہاں ہو رہا ہے
خدا جانے کس جا کہیں دُور ہے دل

مشقت کا دوزخ مسرّت کی جنّت
کبھی نار ہے اور کبھی نُور ہے دل

شکایت کی جس کو اجازت نہیں ہے
وہ مزدورِ مقہور و مجبور ہے دل

بلا سے کرے منتشر اس کو دنیا
کسی کی نظر میں تو منظور ہے دل

حقیقت ہے کیا اس کی دُنیا نہ سمجھی
بہت گرچہ دُنیا میں مشہور ہے دل

فقط اہلِ دل دیکھ سکتے ہیں دل کو
جہاں کی نگاہوں سے مستور ہے دل

بشیرِ وفا کیش غم میں بھی خوش ہے
کہ ہے رُوح شاداں جو رنجور ہے دل

ب ا

# کیا غربت کوئی ناگزیر حقیقت ہے

ایک غریب آدمی کے دل میں رہ رہ کر اس بات کا خیال آنا کہ وہ غریب ہے اُس کے لئے سوہانِ روح سے کم نہیں۔ جب ہمارے دل میں یہ خیال راسخ ہو جائے کہ ہم غریب ہیں اور ہمیشہ ایسے ہی رہیں گے تو یقیناً ہمارے لئے ترقی کے تمام راستے بند ہو جاتے ہیں۔ غربت کے خیال کو اپنے دل میں جگہ دینا اپنے لئے غربت کا ماحول پیدا کر لینے کے مترادف ہے۔

غربت انسانی زندگی کی ایک غیر معمولی حالت کا نام ہے اور انسانی وجود کے ساتھ اُسے کوئی مناسبت و مطابقت نہیں یہ پیکرِ انسانی کی علویت و روحانیت کے منافی ہے۔ خالقِ حقیقی کا ہرگز ہرگز یہ منشا نہ تھا کہ انسان ہمیشہ ایک غلامانہ اور مفلسانہ زندگی بسر کیا کرے جسمِ انسانی کے حیرت انگیز ترکیبی عناصر میں کوئی بھی ایسی چیز موجود نہیں جس سے یہ ظاہر ہو سکے کہ انسان مفلسانہ زندگی بسر کرنے کے لئے پیدا کیا گیا ہے۔ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۔ خداوند کریم نے فی الحقیقت اُسے خود اپنی فطرت پر پیدا فرمایا فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْهَا۔ اور اسی لئے اُس کی شان محض روٹی پیدا کرنے کی غلامانہ زندگی سے کہیں اعلیٰ و ارفع ہے۔

وہ غریب آدمی جن کی تمام عمر بھوک کے بھیڑئیے کو زندگی کے دروازہ سے دُور رکھنے میں بسر ہوتی ہے کبھی آزادی کی نیند نہیں سو سکتے۔ وہ اپنے آپ کو کبھی کسی اصول کا پابند نہیں بنا سکتے۔ اکثر اوقات وہ اپنی رائے کا بھی اظہار نہیں کر سکتے اور نہ کسی مسئلہ پر اُن کے انفرادی خیالات ہی کی کوئی وقعت ہو سکتی ہے۔

جو لوگ مفلسانہ زندگی بسر کرنے کے مداح ہیں ہوا کریں لیکن یہ ایک حقیقتِ ثابتہ ہے کہ غربت کی زندگی عسرت اور حرماں نصیبی کی زندگی ہے۔ وہ زندگی ہی کیا ہے جس میں گلِ امید کی بو نہ ہو جس میں خوشی کی کوئی لہر نہ ہو جس کے پیشِ نظر کوئی شاندار مستقبل نہ ہو۔ غربت اور عسرت کی زندگی انسان کی سفلی ترغیبات کو ابھارنے والی ہے اور دنیا والوں کے درمیان رشتۂ مودت و محبت کو منقطع کرنے والی۔

ایک اوسط درجہ کے مرد اور عورت کے لئے غربت کی زندگی بسر کرتے ہوئے اپنی حیثیت کو قائم رکھنا سخت مشکل ہو جاتا ہے۔ کیا ایک ایسے انسان کے لئے جو روزانہ زندگی کی کشمکش سے تنگ آ گیا ہو۔ جو قرض کے جال میں پھنس چکا ہو جس کے اخراجات روز بروز اُس کی آمد سے بڑھ رہے ہوں کسی طرح ممکن ہے کہ خودداری اور شرافت کی زندگی بسر کر

سکے! اور متفاخرانہ شان کے ساتھ دنیا والوں کے دوش بدوش چل سکے؟ چند نہایت اعلیٰ وارفع ہستیوں کو مستثنیات میں شمار کر لینے کے بعد کون ہے جو سینہ پر ہاتھ رکھ کر اس دعویٰ کی تردید کر سکے کہ غربت اور عسرت کی زندگی ہی نے ہزارہا انسانوں کو ذلت کے عمیق ترین گڑھے میں گرا دیا ہے" اغربت کی زندگی برکت نہیں ایک لعنت ہے۔ اور جو لوگ اس کی تعریف میں رطب اللسان ہیں وہ بھی اپنے اندر اُن کے شدائد اور تکالیف کو برداشت کرنے کی ہمت نہ پائیں گے۔

غربت کی زندگی جب اُس سے بچنے کے لئے کوئی چارہ کار نہ ہو ایک قابلِ رحم زندگی ہے۔ وہ لوگ تو یقیناً ہماری عزت و ہمدردی کے مستحق ہیں جو صرف اس لئے غریب ہیں کہ اُن کے پاس سوءِ اتفاقات' اور خرابیٔ صحت کا کوئی علاج موجود نہیں، جن کی زندگی ایک ناگریز حقیقت ہے لیکن افسوس ہے اُن لوگوں پر جو اپنی زندگی کو سدھا سکتے ہیں، لیکن سدھارنے کی کوشش نہیں کرتے۔ وہ غربت کی زندگی جس سے نجات پا جانا انسان کے اپنے قبضۂ اقتدار میں ہے وہ سہل انگاری۔ کاہلی۔ عیاشی۔ بے اصولی۔ غلط کاری اور غلط خیالی کی زندگی جس سے بچ نکلنا انسان کے اپنے بس کی بات ہے یقیناً ایک ایسی زندگی ہے جسے جتنا بھی برا کہا جائے کم ہے۔ ہر شخص کو اس قسم کی زندگی بسر کرنے سے شرم آنی چاہیئے۔ نہ صرف اس لئے کہ وہ اُس کی قابلیت پر ایک بدنما دھبا ہے بلکہ اس لئے بھی کہ اس کے باعث لوگوں کی آنکھوں میں اور خود اُس کی اپنی آنکھوں میں اُس کی کوئی وقعت باقی نہیں رہتی۔

اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ سرمایہ داروں کی چیرہ دستیاں اور سیاست دانوں اور بندگانِ حرص و آز کی غیر منصفانہ کارروائیاں اور ظلم کیشیاں غریب لوگوں کا کچومر نکالے ڈالتی ہیں۔ لیکن کتنے لوگ ہیں جو اس حقیقت سے آشنا ہیں کہ اس کے باوجود بھی بے شمار لوگ اپنے مخالف ماحول پر قابو پانے میں کامیاب ہو گئے ہیں اور سخت مقابلہ کے باوجود بھی انہوں نے کبھی ہمت نہیں ہاری! یہ بات خاص طور پر یاد رکھنے کے قابل ہے کہ غربت فی نفسہٖ اتنی بڑی چیز نہیں جتنا یہ خیال کرنا کہ ہم غریب ہیں۔ جو چیز انسانی ترقی کے لئے مہلک ثابت ہوتی ہے وہ فلاکت زدہ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ ہم غریب ہیں اور ہمیشہ ایسے ہی رہیں گے۔ یہ اُن لوگوں کی طبیعت کا رجحان ہے جو اس قدر بُرے اثرات پیدا کر رہا ہے۔ اور بس۔ ہمیشہ اپنی غربت کا رونا روتے رہنا اُسے اپنی زندگی کا ایک جزوِ لاینفک قرار دیتے رہنا اُسے اپنی زندگی کے لئے اس طرح متلازم جاننا کہ اس سے کوئی جائے رفتن نہیں ہزاروں انسانی زندگیوں کی ہلاکت کا باعث بن رہا ہے۔

جب انسان اعتمادِ نفس سے ہاتھ دھو بیٹھتا ہے۔ تو وہ کامیابی کی ہر ایک صفت کو کھو دیتا ہے۔ اور زندگی

اُس کے لیئے وبالِ جان بن جاتی ہے وہ ایک بے حس وحرکت زندگی کا ڈھانچ بن کر رہ جاتا ہے، زندگی کی سوچ ناپید ہو جاتی ہے اُس کے کام میں تسلسل قائم نہیں رہتا، وہ جانفشانی نہیں رہتی۔ یہاں تک کہ آخر کار وہ اپنے آپ میں غربت پر فتح پانے کی ہمت نہیں پاتا۔ یاد رکھو اگر تم غربت کی زندگی سے ڈرتے ہو، اگر تمہیں ہمیشہ یہ خوف دامنگیر ہے کہ کہیں بڑھاپے میں وہ تمہارے لیئے وبال جان نہ بن جائے تو یقیناً وہ تمہارے لیئے وبالِ جان بن کر رہے گی۔ کیونکہ اس خیال نے تمہارے حوصلے پست کر دیئے ہیں۔ تمہارے اعتماد کو متزلزل کر دیا ہے اور تم اُس کا مقابلہ کرنے کی سکت اپنے آپ میں نہیں پاتے۔

سنگِ مقناطیس صرف لوہے کو اپنی طرف کھینچ سکتا ہے مگر وہ چیز جس کی مدد سے انسان اس دنیا کی تمام چیزوں کو اپنی طرف کھینچ سکتا ہے، اُس کا دل ہے۔ اور اُس کا دل اُس کے خیالات کا عکس ہے۔ اور اگر اُس کا دل خوف وغربت کے خیالات کا مرقع ہے۔ تو خواہ وہ کتنی ہی کوشش کیوں نہ کرے۔ غربت اور خوف اُس کا پیچھا نہیں چھوڑ سکتے۔ وہ شخص جس کا ذہنی رجحان غربت کی طرف ہے وہ ہمیشہ اپنی شومئی قسمت پر افسوس کرتے رہنے کا عادی ہے کبھی اپنے خیالات کی باگ دوسری طرف نہیں موڑ سکتا کبھی اُس منتہائے نظر کی طرف نہیں بڑھ سکتا جس کا نام خوشحالی ہے۔

مجھے اپنے ایک عزیز دوست کی نسبت معلوم ہے جو اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے باوجود عملی زندگی میں ایک شاندار ناکامی کا مصداق ثابت ہوا ہے۔ اُسے اس بات کا کامل یقین ہو چکا ہے کہ دنیا میں اُسے کہیں بھی کامیابی نصیب نہیں ہو سکتی اُس نے یکے بعد دیگرے کئی کام شروع کئے۔ لیکن وہ ہر مرتبہ ناکام ہی رہا۔ وہ کہتا ہے کہ مجھے اب اپنی قابلیت پر اعتماد نہیں رہا۔ میری تعلیم بے سود ثابت ہوئی ہے اور میں کبھی کامیابی کا منہ نہیں دیکھ سکتا اِس کی وجہ اُس کا وہ معکوس رجحانِ طبیعت ہے جو پستی کی طرف مائل ہے۔

برخلاف اِس کے اُس کاروباری نوجوان کی مثال جو اپنے کاروبار کے زمانۂ اوائل میں ناکامی کی ایک زندہ تصویر تھا' اور جو محض بعد ازاں تبدیلِ ذہنیت کے باعث نہایت کامیاب کاروباری آدمی ثابت ہوا اپنے اندر ایک درسِ حیات لئے ہوئے ہے۔ اُس کا بیان ہے کہ اس سے پیشتر میں غایت درجہ کفایت شعاری سے کام لینے کے باوجود بھی اپنے اخراجات پورے نہ کر سکتا تھا میں کبھی گاڑی پر سوار ہو کر سیر کرنے کے لئے نہیں گیا۔ میں نے خرچ کے خیال سے کئی کئی میل کا پیدل سفر کیا۔ پھر یکایک میں نے اپنے طرزِ عمل میں تبدیلی پیدا کر لی۔ میں اعلیٰ درجہ کے ہوٹلوں میں جا کر کھانا کھانے لگا میں نے قابل ترین اشخاص سے راہ و رسم پیدا کر لی۔ جوں جوں میں غربت کے خیالات

کو پس پشت ڈالتا گیا ~~تب تو~~ میری حالت میں تبدیلی واقع ہوتی گئی۔ اور اب اگرچہ میں نہایت ٹھاٹھ کے ساتھ رہتا ہوں لیکن اس کے باوجود بھی میری آمدنی میرے اخراجات سے کہیں زیادہ ہے۔ میں محسوس کرتا ہوں کہ میری دنیا ہی بدل گئی ہے۔

کسی کام کے محاسن کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے اُسے شروع کرنا گویا کامیابی کو دعوت دینا ہے یہ فی نفسہ زندگی ہے اور زندگی کی روح۔ برخلاف اس کے کسی کام کی مشکلات کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے اُسے شروع کرنا اُس کی کامیابی کی توقعات کو کالعدم کردینے کے مترادف ہے تمہاری صحت خراب ہو چکی ہو۔ تم جائداد سے ہاتھ دھو چکے ہو لیکن اگر تم میں امید کی ایک جھلک بھی موجود ہے، اعتمادِ نفس قائم ہے تو یقیناً فتح تمہارے ہاتھ ہے۔

ایک گھرانے کے متعلق یہ ایک عجیب واقعہ مشہور ہے۔ اُس کے تمام افراد کے دل میں یہ بات جاگزین ہو چکی تھی کہ اُنہیں دنیا میں کامیابی نصیب نہیں ہو سکتی اُن کی قیام گاہ حسرت و اندوہ اور ناکامی کی تصویر تھی۔ ہر ایک چہرہ پر لفظ یاس نمایاں طور پر منقوش تھا۔ اُن کے حوصلے پست تھے اور دل امیدوں سے خالی کہ اچانک ایک دن گھر کی مالکہ کو ایک کتاب کے مطالعہ کرنے کا اتفاق ہوا جس میں لکھا تھا کہ غربت در اصل ایک ذہنی بیماری ہے جس کا علاج تبدیلِ ذہنیت میں مضمر ہے۔ فوراً اُس کے خیالات نے پلٹا کھایا، اُس کی امیدوں کی دنیا بدل گئی وہ مغموم و متفکر رہنے کی بجائے خوش خوش رہنے لگی، اُس کی روزانہ عادات میں ایک خوشگوار تبدیلی پیدا ہو گئی۔ چند ہی دنوں میں اُس کے خاوند اور بچوں پر بھی اس تبدیلی کا اثر ہونے لگا۔ خاوند نے یک لخت اپنی عادات کو بدل دیا۔ جہاں وہ پہلے اپنے لباس اور ظاہری شکل و شباہت کی طرف بالکل دھیان نہیں دیتا تھا۔ وہاں اب اس کی تمام توجہ لباس کی درستی اور بدنی صفائی کی طرف مبذول ہو گئی۔ بچوں نے والدین کی تقلید کی اور تھوڑے ہی عرصے میں گھر کی کایا پلٹ گئی۔ اس تمام تبدیلی کا اثر خوش قسمتی کی شکل میں نمودار ہونے لگا۔ باپ بیٹے کاروباری زندگی میں حیرت انگیز ترقی کرنے لگے قسمت یاور تھی۔ خوشحالی نے خیر مقدم کیا۔ دولت و ثروت نے قدم چومے اور فارغ البالی نے آکر مبارکباد دی۔

یہ اکتسابی ترقی کی چند ایک زندہ مثالیں ہیں۔ والدین کو چاہیئے کہ وہ شروع ہی سے اپنی اولاد کو کامیابی اور خوشحالی کے ماحول میں اس طرح تربیت دیں کہ وہ جذبات بچوں کی فطرت سلیمہ میں داخل ہو کر اُن کی عادات کا حصہ بن جائیں۔ تاکہ تبدیلِ ذہنیت کی نوبت ہی نہ آئے اس تربیت کا جو اثر اُن کی آئندہ زندگی پر پڑے گا۔ وہ اربابِ بصیرت سے پوشیدہ نہیں۔

مختار — غلام مصطفیٰ۔

# غزل

گزر بے خوف، اگر کرنے کے قابل کام ہے — ورنہ گرائے دل اسے ہمت کا یہ پیغام ہے
ذکرِ آزادی عبث ممکن جب آزادی نہیں — کیوں اسے تڑپائیے کوئی جو اسیرِ دام ہے
بہرِ آغازِ عمل درکار ہے ہمت کا جوش — اور تو افسردۂ اندیشۂ انجام ہے
کامیابی کے وسائل پر بھی ڈالی ہے نظر؟ — قابلِ الزام خود تو ہے اگر ناکام ہے
ظرف جو رکھتے ہیں، وہ ہوتے نہیں محتاجِ ظرف — کوئی مستِ شوق ہے اور کوئی مستِ جام ہے
رونقِ صبحِ جوانی کی عبث ہے اب تلاش — آمدِ پیری نہیں ہے زندگی کی شام ہے
میری محویت نہیں ہے پردہ دارِ رازِ عشق — دل میں جس کی یاد ہے لب پہ اسی کا نام ہے
دل کا ملنا تو کہاں جب آنکھ تک ملتی نہیں — مجھ سے اس ناآشنا کا ربط اک الزام ہے

فتنے برپا کر رہا ہے دم بدم نیرنگِ حسن
اور وحشتؔ مفت کوئے عشق میں بدنام ہے

وحشت

# غزل

اصطلاحِ عاشقی میں وصل جس کا نام ہے — خود فراموشانِ الفت پر وہ اک الزام ہے
رنگ و بوئے گل کا پردہ کیا چھپا سکتا تجھے — دیدۂ دیدار جو پر مفت کا الزام ہے
ساکنِ میخانہ پر چودہ طبق روشن ہوئے — سامنے آئینۂ عالم نمائے جام ہے
میں تو ہوں مستِ ہوائے جلوۂ دیدارِ دوست — کس کو فکرِ شیشہ ہے کس کو خیالِ جام ہے
اس کو فکرِ دردِ دل میں اپنے دردِ دل سے خوش — چارہ گر بیمار ہے لیکن مجھے آرام ہے
دستِ وحشت پھر بڑھا چاکِ گریباں کی طرف — عقلِ ناداں پھر گرفتارِ خیالِ خام ہے

حسنِ پنہاں کو ہے جب منظور پھر اپنی نمود
اے ظفرؔ میری نظر پھر کس لئے بدنام ہے

ظفر ہاشمی

# محفلِ ادب

## قدیم اُردو

حیدرآباد دکن میں ایک بزرگ گزرے ہیں جو میراں جی خدانما کے نام سے مشہور تھے۔ انہوں نے بہت سے رسالے دکنی زبان میں معرفت وسلوک میں لکھے ہیں اُن کی وفات ۱۰ جمادی الاول ۱۰۸۰ ہجری میں ہوئی۔ افسوس ہے کہ تذکروں میں اُن کی تصانیف کا کچھ ذکر نہیں پایا جاتا۔ حالانکہ ہمارے نقطۂ خیال سے اُن کی بڑی کرامت یہ ہے کہ وہ ایک ایسی کتاب کے مولف ہیں جو اردو ادب کی تاریخ میں قدر و منزلت کے لائق ہے۔ اس کتاب کا نام "شرحِ تمہیدِ ہمدانی" یا "شرحِ شرحِ تمہید" ہے۔ دو ایک مقام سے چند سطریں یہاں نقل کی جاتی ہیں تاکہ اُس وقت کی زبان کا صحیح اندازہ ہوسکے:-

"اے عزیزاں اے بات نہیں سنیاں، بادشاہاں گھوڑا مستعد کئے باج نہیں سوار ہوتے۔ ہور گھوڑے میں کج کھوٹ اچھے تو بھی قبول کرتے۔ یعنی پیر کے عشق میں پختا ہوئے باج خدا کے عشق میں نہ آسکسی ہور دیکھ نا سکسی۔ اگر عشقِ خالق نداری بارے عشقِ مخلوقے مہیا کن۔ اس کا معنا خدا کی پچھانت کابل نہیں تو اول اپنی پچھانت کر۔ سوائے بات یوں ہے کہ آفتاب کا ذات نواز نہارا ہے ہور اُس کا اجالا جالنہار آہے۔ یعنی دوست نو نوازنہارا ہور خوبیاں دینہارا، ولے اُس کا محبت اُسے دگداتا ہے یعنی معشوق کا محبت عاشق کو گالتا ہے۔ اس کے فراق میں۔ اے مقام ایسا ہے جو عاشق معشوق باج جی نہ سکے۔ باج دیکھے معشوق کا صورت عاشق کیاں انکھیاں کون جالتا ہے ہور اپنا رنگ کرتا ہے۔" ــــ "افسوس سب خلق قرآن کا ظاہر معنا سمجھے ہور تسلی ہوئے۔ اے سب قرآن کا چھڑ کا پہ دیکھے ولے مغز نہیں چاکھے۔ نبی کے قرآن کندوری ہے خدا کی زمین میں نبی علیہ السلام تھی سن اس جماعت کوں کیا منا وتے سو خدا کیا۔ قولہ تعالیٰ یارَبِّ اِنَّ قَوْمِی اتَّخَذُوا هٰذَا الْقُرْآنَ مَهْجُورًا" اس کا معنا، یا بار خدا التحقیق اے جماعت قرآن پھڑنا منگتے ہیں۔"

"اُردو"

---

۱ نقص ۲ جلانے والا ۳ ڈگمگاتا ۴ گلاتا ہے ۵ جلاتا ہے ۶ چھلکا ۷ دسترخوان ۸ پڑھنا۔

# اِنسان اور کائنات

کیا تجھ کو خبر ہے ترا دشمن ہے فلک کیوں　　معلوم بھی ہے تیرے مخالف ہیں ملک کیوں
مجبور ہیں وہ صاحبِ کردار ہے تو ہی
مختار ہے تو ہی

کیوں شام و سحر ہیں ترے نقصان کے درپے　　اے زندۂ جاوید! تری جان کے درپے
غصہ ہے انہیں کیوں تری قسمت میں بقا ہے؟
تو چیز ہی کیا ہے؟

کیوں درپئے آزار زماں بھی ہے مکاں بھی؟　　میں تجھ کو بتا سکتا ہوں یہ رازِ نہاں بھی
تھا غرّہ انہیں وسعت و پہنائی پہ کیا کیا!!
جو تُو نے مٹایا

یہ بُت کدۂ ہست کے ایمان کے دشمن　　ایمان کے دشمن ترے عرفان کے دشمن
ہے اِن کو حسد کیوں تجھے وجدان ملا ہے؟
ایقان ملا ہے؟

امین حزیں　　"نگار"

# ماں کی محبّت

ایک قدیم قصہ اس طرح پر ہے کہ دنیا کی پیدائش کے وقت ایک فرشتہ زمین پر آیا۔ اور واپس ہونے سے پہلے آسمان پر لے جاتے کے لئے کوئی چیز تلاش کرنے لگا۔ تین چیزیں ایسی تھیں جنہوں نے اس سفید بازو والے پیغام بر کی توجہ کو اپنی طرف منعطف کرایا۔

ایک خوبصورت پھولوں کا گلدستہ جو دنیا کے ایک خوبصورت ترین اور شاداب ترین باغ میں سے چنے گئے تھے۔ ایک چھوٹے بچے کی مسکراہٹ جو آفتاب کی ایک شعاع سے کھیل رہا تھا اور ماں کی محبت کیونکہ صرف ماں کی محبت یکساں رہتی ہے اور ایسی پاک اور دائمی پائی گئی ہے جیسے کہ وہ چشمے جو خدائے تعالیٰ کے تخت کے قریب بہتے ہیں آسمان پر تمام فرشتے اکٹھے ہوگئے اور بالاتفاق چلّا اُٹھے "دنیا میں کوئی چیز آسمان کے لئے کافی پاک نہیں ہے سوائے ماں کی محبت کے۔"

یہ ایک ایسی تعریف تھی جس کے اندر ایک زبردست خیال پوشیدہ تھا۔ اور ہر زمانہ میں نوعِ انسانی کا تجربہ رہا ہے

کہ اس نہایت قدیم قصے میں جن فرشتوں کا حوالہ ہے انہوں نے اُس پیغام میں مبالغہ نہیں کیا۔

"تجلّی"

## ایک اُستاد کی تصویر

مجھے اپنے بچّوں کے لئے جس استاد کی ضرورت ہے وہ ضرور دنیا میں کہیں نہ کہیں ہے اور میں نے اپنے خیال میں اُس کی ایک تصویر کھینچ لی ہے تاکہ میں اُسے پہچان لوں جب اُس سے ملاقات ہو۔

اُس کو بچوں کی فطرت پر کمل اور مستقل ایمان ہے۔ اُسے یقین ہے کہ اُن کی فطرت لازمًا اچھی ہے لیکن یہ نہیں کہ بچوں کے قصوروں کی جانب سے اندھا ہو یا اُن کی دلپذیر باتوں سے غیر ضروری طور پر متاثر ہو اُسے مسکرانا آتا ہے اُس کا تبسم آنکھوں سے شروع ہوتا ہے، ذراسی دیر تک اُس کے چہرے کو روشن کرتا ہے اور پھر مسرت کی لہروں میں تبدیل ہو کر کانوں تک پہنچ جاتا ہے۔ ایسا تبسم جو رقصاں آنکھوں اور چمکتے دانتوں کو منور کردے ——— ایک وسیع ہمہ گیری دلی تبسم

اُس کی خاموشیاں عمیق ہوتی ہیں۔ ناراضی کی خاموشی نہیں جو زود رنج لوگوں میں ہوتی ہے بلکہ ایک قوت والے کی پُرغور اور لبریز خاموشی۔ اُس بڑی اٹل چٹان کی خاموشی جو موسموں کے تغیر اور دھوپ اور طوفان سب سے بے نیاز کھڑی رہتی ہے۔ وہ خاموشی جسے بچّے قوت کی دلیل سمجھتے ہیں ——— دوستانہ، پُر فکر اور مطمئن پُرسکون جب وہ بچوں کو پڑھاتا ہے تو اُن سے تعارض نہیں کرتا، نہ اُن سے نہ اُن کے کام سے۔ وہ جانتا ہے کہ ایسا کرنا گویا اپنے ٹٹولتے ہوئے دماغ کو اُن کے دماغ پر حاوی کرنا ہے۔ ایک سایہ کو تاریکی پر حاوی کرنا۔ اس لئے وہ پیچھے ہٹ کر کھڑا ہوتا ہے تاکہ اُس کی روشنی صاف طور پر چمکے۔

حقیقی استاد کا رویہ اپنے کام کی جانب عجز کا ہوتا ہے وہ جانتا ہے کہ اُس کی تعلیم کا موضوع خالق کی ایک صنعت ہے اور اُس میں ایسے بھید ہیں جن پر شک کرنا اُس کا کام نہیں۔ اسے صرف راستہ صاف کرنا ہے تاکہ وہ خود ظاہر ہو سکیں۔ وہ ہمیشہ اس امید میں کام کرتا ہے کہ جلوہ کی رونمائی ہو۔ اُس کا طرز عمل سائنٹیفک ہے۔ وہ اپنے علم کا ادعا نہیں کرتا۔ وہ آج کا قول قبول کرتا ہے اور ایک غیر جانبدار جویا دماغ کے ذریعہ کل کے لئے کام کرتا ہے ایک طالب حق ہے ادعائے حق نہیں کرتا۔ جہاں وہ ہوتا ہے بچّے خوش ہوتے ہیں وہ اُس کے پیچھے پیچھے پھرتے ہیں وہ اُس کی آمد و رفت پر نظر رکھتے ہیں۔ جو کچھ وہ کہتا ہے اُس سے انہیں دلچسپی ہے۔ جو کچھ وہ کرتا ہے اُن کی

آرزو ہے کہ وہ بھی کریں یہ بالکل سچ ہے کیونکہ وہ اُن سے محبت کرتا ہے۔ جب کوئی اُس کے طرزِ عمل پر شک کرتا ہے تو وہ استقلال سے اپنی جگہ قائم رہتا ہے کیونکہ اُس میں وہ اختیار ہے جو علم اور تجربہ سے پیدا ہوتا ہے وہ کبھی ایسی بات نہیں کرتا جو اُس کے خیال میں بچوں کے مفاد کے خلاف ہو اور اُس کے تمام تعلقات میں یہی اصول اُس کی رہنمائی کرتا ہے۔ میرا یہ اُستاد کھیلنا جانتا ہے اُس کا کوئی نہ کوئی تفریح کا شغل ضرور ہے۔ جب اُس کے آرام کا وقت ہوتا ہے تو وہ اُس کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور اُس کے قدم تیز تیز پڑنے لگتے ہیں جب وہ خود کو اس میں گم کر دیتا ہے تو وہ زیادہ اچھی طرح کام کر سکتا ہے کیونکہ اُسے آرام کرنا آتا ہے اُس کا ایک نصب العین ہے جس کی روشنی میں وہ دنیا کو دیکھتا ہے۔ دنیا جو عمدہ ارادوں اور شاندار کارناموں سے منور ہے۔ میرا اُستاد ضرور کہیں نہ کہیں اس دنیا میں موجود ہے۔ تم بھی اپنے لئے ایسا ہی استاد تلاش کرو۔

(انجیلو پطری)

"تعلیم و تربیت"

---

# بچّوں کی معصوم دنیا میں

## نندیا پور

دُور بہت ہی دُور یہاں سے — اور اس سے بھی دُور
ندی اک نکلی ہے جہاں سے — اور اس سے بھی دُور
دلدل ہے گہری سی جہاں پر — دلدل سے بھی دُور
جنگل میں ہے بڑھیا کا گھر — جنگل سے بھی دُور
یاد ہے اُس کو ایک کہانی — ہے اُس میں اک حُور
حور یہ ہے اک ملک کی رانی — ملک ہے نندیا پور
اس جنگل کو دیکھوں گا میں — جنگل سے بھی دُور
حُور کے ملک میں جاؤں گا میں
یعنی نندیا پور

افسر

"نگار"

"شاید اب کام سرد پڑ گیا ہے؟"

"نہیں ـــــــ مصیبت یہ ہے کہ لوگ مجھ پر اعتبار نہیں کرتے۔"

پھر اُس نے اپنے صد تار کوٹ کے بٹن کھول کر جیب سے کپڑے کا ایک بٹوا نکالا اور اُس سے ایک آبدار ہیرا نکال کر میرے ہاتھ میں دیا اور کہا: "ایک سال کا عرصہ گزرتا ہے کہ میں علم الطبعیات کی آخری سند لے چکا ہوں۔ یہ میرا خود ساختہ ہیرا ہے۔"

حقیقتاً یہ ہیرا بہت موٹا اور بڑا تھا۔ میں نے اطمینان کی غرض سے پہلے تو گھڑی کے شیشے کو کاٹا اور پھر چاقو کو خراش دی۔ میرے دل میں خلش تجسس پیدا ہوگئی اور پوچھا: "یہ ہیرا ہے ـــــــ کہو یہ کیسے ہاتھ آیا ہے؟"

اُس نے ہیرا میرے ہاتھ سے لے کر کہا: "میں کہہ چکا ہوں کہ یہ میرا خود ساختہ ہیرا ہے۔ آپ سے ایک سو پاونڈ کی حقیر رقم لوں گا جو اس کی قیمت کے مقابلے میں کچھ بھی نہیں ہے۔"

یہ سن کر میرے دل میں کئی قسم کے شبہات پیدا ہوئے: "اگر یہ ہیرا ہے تو اس آشفتہ سر کے ہاتھ کیونکر آیا ہوگا اور یہ اسے بیچنا کیوں چاہتا ہے؟"

پھر ہماری نگاہیں دوچار ہوئیں اور مجھے اُس کی دیانت داری اور ایمانداری کا یقین سا ہوگیا۔ ادھر یہ خیال میرے دل میں جاگزین ہوگیا کہ ہیرا یقیناً بے حد قیمتی اور گراں مایہ ہے۔ جواہراتِ عالم پر جب کوئی کتاب لکھی جائے گی تو اس ہیرے کا تذکرہ کیا جائے گا۔ میں یہ ہیرا خرید لیتا لیکن مصیبت یہ تھی کہ یک صد پونڈ میرے پاس پس انداز نہیں تھے۔ یہ رقم راس المال سے دینی پڑتی تھی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ کاروبار میں دشواریاں پیدا ہوجاتیں۔

میں نے اطمینان کی غرض سے ایک بار پھر پوچھا: "آپ نے یہ ہیرا کہاں سے لیا ہے؟"

"یہ میرا خود ساختہ ہیرا ہے" پھر اُس نے آہ کھینچ کر کہا: "دل چاہتا ہے کہ آپ کو اپنی سرگذشت سنادوں شاید آپ کے شکوک رفع ہوجائیں ـــــــ لیکن . . . . . . . . ."

پھر اُس نے بھرائی ہوئی آواز میں ہیرے کے کیمیاوی اجزا پر ایک بصیرت افروز علمی لیکچر دیا اور کہا کہ میں نے سترہ سال کی عمر میں یہ کام شروع کیا تھا۔ اب میری عمر بتیس سال ہے۔ گویا پندرہ سال اس شغل کی نذر ہوچکے ہیں۔ میرا کل اندوختہ اِسی جنوں کی تکمیل میں صرف ہوا اور نتیجہ کچھ بھی نہ نکلا۔ لیکن میں نے ہمت نہ ہاری اور برابر تجربات کرتا رہا۔ میرے لئے سب سے بڑی مشکل اس راز کا چھپانا تھا۔ میں نے کنگسٹن ٹاؤن میں تن تنہا اپنے مختصر سے معمل میں ایک عجیب النوع تجربہ کیا۔ کاربن اور بعض سیال چیزوں کے امتزاج کو بندوق کی نلی میں ڈال کر اُسے گلخن کے سپرد کر دیا۔"

میں نے کہا: "یہ تجربہ تو خطرناک ثابت ہوا ہوگا"

اُس نے جواب دیا "نلی پھٹ گئی اور دروازہ کھڑکی اور جو کچھ اثاث البیت باقی تھا سب جل بجھ کر رہ گیا۔ پھر میں نے پیرس کے ایک محل میں جاکر یہ خطرناک کھیل کھیلا اور وہاں بھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا۔ آخر مایوس ہوکر وہاں سے چلا آیا۔ اور ایک دن فولادی سلنڈر میں بعض کیمیاوی اجزا بھر کر اُسے لَو دیتے ہوئے گلخن میں ڈال کر سیر کو نکل گیا۔"

یہ سُن کر میں بے اختیار ہنس دیا اور کہا: "کیا اس کمرہ میں آدمی نہیں تھے یا تمہیں پچھلا تلخ تجربہ بھول گیا تھا"

اُس نے جی کڑا کر کے کہا: اِس قسم کے خمیازے تجربات کے شوق میں کھینچنے ہی پڑتے ہیں ——— بالائی منزل میں مالنیں رہتی تھیں اور نیچے ایک بڑا کنبہ اقامت گزیں تھا۔ میں سیر سے واپس آیا تو سلنڈر صحیح و سالم پڑا تھا۔ میں نے اس ڈر سے کہ شاید ایک آنچ کی کسر کا معاملہ کہیں پیش نہ آئے اُس کو گلخن سے نکالنا مناسب نہ سمجھا۔ گو دل ایک کشمکش اور اضطراب میں تھا۔ ان دنوں میرے پاس پھوٹی کوڑی بھی نہیں تھی۔ اِدھر مکان کے کرایہ کا تقاضا ہو رہا تھا۔ اِس جنون میں جو کچھ کیا اُس کا اعادہ تحصیلِ حاصل ہے۔ مختصر یہ ہے کہ دربانی کی، اخبار بیچے، سائیس بننا منظور کیا اور ایک ہفتہ تو کاسۂ گدائی ہاتھوں میں لے کر دریوزہ گری کرتا رہا۔

ایک بار دو دن کا فاقہ تھا، اِدھر گلخن کی آگ ٹھنڈی ہو رہی تھی اور کوئلے ختم ہو کر رہ گئے تھے۔ حسنِ اتفاق سے ایک چھوٹی بچی کو اُٹھا کر اُس کے گھر پہنچا آیا اور وہاں سے چھ پیسے ملے جن کے آتے ہی کوئلے خرید لئے۔

تین ہفتوں کے بعد وہ سلنڈر نکال کر دیکھا تو کیمیاوی اجزا کبریتِ احمر کی طرح کھول رہے تھے۔ جب سلنڈر سرد پڑ گیا تو اُسے کھولا۔ اُس میں سے تین بڑے بڑے اور پانچ چھوٹے چھوٹے ہیرے برآمد ہوئے۔ میں اُنہیں دیکھ رہا تھا کہ ایک نشے میں مخمور شرابی میرے کمرے میں در آیا۔ میں نے جھنجھلا کر اُس کا منہ نوچ لیا اور پھر دھکے دے کر اُسے مکان سے نکال دیا۔ گو وہ ہنکارتا رہا لیکن میں نے کانوں میں روئی ٹھونس لی اور اپنی دُھن میں لگا رہا۔ کمبخت نے یہاں سے نکل کر پولیس میں میرے خلاف چغلی کھائی اور مجھے تھانہ میں اپنے سربستہ راز کو خود ہی افشا کرنا پڑا۔ اگر حقیقت کا اعلان نہ کرتا تو بہت ممکن تھا کہ کسی سازش کے الزام میں دھر لیا جاتا۔ صبح کو اخبارات نے جو ہمیشہ بے پر کی اڑانے میں میرے کلبۂ احزان کو "وڈنگسٹن ٹاؤن بم فیکٹری" لکھا۔

آپ ہی دنیا بھر میں پہلے شخص ہیں جن سے یہ راز کی بات کہہ رہا ہوں کیونکہ مجھے آپ پر اعتماد ہے۔"

میں نے ازراہ تمسخر کہا: "خدا کا شکر ادا کیجئے کہ سستے چھُٹے ورنہ کیا معلوم کہ کونسی افتاد پڑتی۔"

اس سرگذشت کے بعد میرے لئے ہیرے کا خریدنا حماقت کا کام تھا۔ اِس لئے میں نے جواب دیا کہ "مجھے

پوری طرح سے تو نہیں، کچھ نہ کچھ یقین ضرور ہوگیا ہے۔ بہتر ہے کہ کل آپ میری دوکان پر تشریف لے آئیں تاکہ کھل کر باتیں ہو سکیں۔"

اُس نے جھلّا کر کہا: "آپ ملاقات کا دن معیّن کر کے مجھے گرفتار کرانا چاہتے ہیں ——— لیکن میں کچّی گولیاں نہیں کھیلا۔"

میں نے آواز کے مطمئن لہجہ میں جواب دیا: "یہ آپ کا سوءِ ظن ہے۔ مجھے آپ پر اعتماد ہے ——— اچھا کل نہ سہی کسی دن تشریف لایئے۔ یہ ہے میرا کارڈ۔"

اُس نے کارڈ لے کر جاتے ہوئے کہا: "اگر آپ نے یہ راز افشا نہ کیا تو معقول ہدیہ دوں گا۔"

یہ کہہ کر وہ تاریکی میں غائب ہوگیا اور میں بھی چلا آیا۔ کچھ دنوں کے بعد اُس کے دو خطوط ملے جن میں لکھا تھا کہ فلاں پتے پر بینک نوٹ بھیج دو۔ لیکن میں نے دونوں تحریروں کا کوئی جواب نہ دیا۔ ایک بار میں کہیں باہر تھا کہ وہ میری دوکان پر آیا۔

واپسی پر میرے ملازم نے مجھ سے کہا کہ "ایک شخص آپ سے ملنے کے لئے آیا تھا۔ جس کا ملبوس کہنہ اور دریدہ تھا۔ اُسے کالی کھانسی کا روگ بھی تھا۔"

یہ سُن کر مجھے خیال آیا کہ غالباً وہی دیوانہ جوہری آیا ہوگا۔ میں اکثر راتوں کو سوچتا رہتا ہوں کہ کیا واقعی وہ ہیرے بنا سکتا ہوگا ——— یا کوئی دیوانہ ہوگا۔ اب وہ مر چکا ہوگا اور اب اُس کے ہیرے پھینک دیئے گئے ہونگے۔ پھر رہ رہ کر خیال آتا ہے کہ وہ ابھی زندہ ہوگا اور ہیروں کو بیچتا پھرتا ہوگا۔

صادق ایوبی　　　　(مختار)

---

اگر میرے پاس آسمانوں کی اقلیم کے قالین ہوتے ——— نور کی سیمیں و زریں کرنوں سے مزیّن قالین، رات دن اور شام کے نیلے دھندلے اور سیاہ قالین،

تو میں اُن کو تمہارے قدموں میں بچھا دیتا،

مگر میں نادار ہوں اور میرے پاس صرف میرے خواب ہیں،

میں نے اپنے خوابوں کو تمہاری راہ میں بچھا دیا ہے،

آہستہ چلو، کیونکہ تمہارے قدموں کے نیچے میرے خواب ہیں۔

ییٹ

# کنول

کیسا جھلک رہا ہے رنگ آب میں کنول کا — کیا خوشنما ہے منظر تالاب میں کنول کا
کیا صبح ہو رہی ہے کیا نور کا سماں ہے — پانی پہ اللہ اللہ کیا فرشِ ارغواں ہے
ہوتے ہی صبح انجم گردوں سے سب سدھارے — پر جلوہ گر ہیں کیسے پانی کے یہ ستارے
ہے داغ دار لالہ وہ کس حساب میں ہے — نسبت کنول سے کیا دوں کانٹا گلاب میں ہے
ہے سطحِ آب ساکن یا روئے آب فق ہے — ہے طرفہ تر تماشا پانی پہ بھی شفق ہے
تاباں نہیں کنول میں شبنم کا قطرہ قطرہ — موتی سے ہے لبالب یاقوت کا پیالہ

---

روشن نہ ہوں کنول سے کیوں رمزِ حسنِ فطرت — اس کا ورق ورق ہے اک دفترِ حقیقت
ڈنٹھل ہیں نرم و نازک پتّے ہرے ہرے ہیں — کیسے بڑے بڑے ہیں کیسے بچھے ہوئے ہیں
ہے دلفریب کیسا نظارۂ زرِ گل — رکھا ہوا ہے گویا اک تاج برسرِ گل
کیا آرہی ہیں کرنیں خورشید سے نکل کر — کیا کھل رہی ہیں کلیاں رنگت بدل بدل کر
کیا اُڑ رہے ہیں بھونرے کیا آ کے گر رہے ہیں — کیا جاں چھڑک رہے ہیں کیا گرد پھر رہے ہیں
کیا لوٹتی ہیں موجیں پھولوں کی اس ہنسی سے — بے تاب خود ہے جل بھی ان کی شگفتگی سے
لہروں کے پیچ و خم کا کیا دل کشا ہے نقشا — پھولوں میں ہے ہوا سے یہ اہتزار کیسا
پانی میں بھی ہے قائم، یہ نشہ رنگ کا ہے — رہ رہ کے ہائے کیسا ہر پھول جھومتا ہے
دکھلا رہا ہے کیا کیا اپنی بہار ساگر — کثرت سے ہے کنول کی اک لالہ زار ساگر

---

نسریں، گلاب، سوسن ہیں خندہ زن چمن میں — چمپا چنار، جوہی، ٹیسو، کھلے ہیں بن میں
لالہ بنا ہے زینت افزائے کوہساراں — ہے پردۂ حجر میں نورِ شرار پنہاں
یعنی نہیں کوئی جا حسنِ ازل سے خالی
پانی کی سطح رہتی کیونکر کنول سے خالی

میر سعادت حسین نجیب

# پیاری دوستی

خوش نما رنگیں ادا ننھی سی پیاری دوستی
دوستی سی دوستی ہے یہ ہماری دوستی

زندگی معمور ہو جاتی ہے حق کے نور سے
جب فضائے روح میں ہوتی ہے طاری دوستی

مصلحت نا آشنا راحت سے یکسر بے نیاز
دل کی مجبوری ہے اور بے اختیاری دوستی

جان و دل صاف و سبک ہوتے ہیں دیدِ دوست سے
دردِ فرقت میں مگر دل پر ہے بھاری دوستی

دوست کا ملنا نہ ہو صد حیف اپنے دوست سے
بے قراری دوستی ہے آہ و زاری دوستی

کب وہ دن آئے کہ میرے دل کا بھی غنچہ کھلے
ہے کسی سے مجھ کو بھی بادِ بہاری دوستی

"گلریز"

# عمل اور علم

انسان کو سمجھ لینا چاہیئے کہ اُس کی زندگی تمام کی تمام قلب سے ظہور کرتی ہے اور قلب اُس کی عادات کا ایک مجموعہ ہے جسے وہ پیہم کوشش سے ایک غیر معین حد تک تبدیل کر سکتا ہے؛ اور جس پر وہ کامل غلبہ اور اقتدار حاصل کر سکتا ہے۔ اسی طریقہ سے وہ کلید اُس کے قبضہ میں آجاتی ہے جس سے نجات کا دروازہ کھل جاتا ہے۔

لیکن زندگی کی مصائب و آفات سے (جو در اصل انسان کے اپنے ہی قلب کی مصائب و آفات ہیں) نجات ایک ایسا معاملہ ہے جو بتدریج نفس سے نشو و نما پاتا ہے اور یکایک کہیں باہر سے اس کا حصول ناممکن ہے۔ ہر گھڑی اور ہر روز نفس کی تربیت ایسی ہونی چاہیئے کہ اُس میں بے لوث خیالات پیدا ہوں اور وہ اُن حالات میں بھی جو انسان کو غلط کاری اور ظلم کی طرف لے جاتے ہیں، راست بازی اور انصاف پسندی کی طرف مائل ہو۔ اُس صابر و شاکر بت تراش کی طرح جو مجسمہ کے ایک ایک عضو پر پہروں صرف کر دیتا ہے راستی کی زندگی کے طالب کو اپنے نفس کے سنگین مجسمہ پر نہایت صبر و استقلال سے بتدریج کام کرنا چاہیئے، یہاں تک کہ وہ اپنے اُس مطمح نظر کو پالے جس کے پاکیزہ اور شیریں خواب وہ دیکھا کرتا تھا۔

اس قسم کے بلند پایہ نتائج حاصل کرنے کے لئے یہ ضروری ہے سب سے نچلی اور آسان ترین سیڑھی پر قدم رکھا جائے اور بلند اور مشکل مقامات کی طرف باقاعدہ اور بتدریج ترقی کی جائے۔ نشو و ارتقا اور ترقی و فلاح کا یہ قانون کہ آہستہ آہستہ اور درجہ بہ درجہ بامِ رفعت تک پہنچا جائے۔ زندگی کے ہر شعبہ میں کامیاب ہونے کے لئے اپنے اندر ایک قطعیت رکھتا ہے اور جہاں اس قانون، اس دستور العمل کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے قطعی ناکامی اس کا نتیجہ ہوتی ہے۔ علم پڑھنے میں، فن سیکھنے میں یا کوئی تجارت اختیار کرنے میں اس دستور العمل کو پوری طرح تسلیم کیا جاتا ہے اور اس پر نہایت دقتِ نظر سے عمل کیا جاتا ہے، لیکن نیکی سیکھنے میں، صداقت کا سبق پڑھنے میں اور زندگی کا حقیقی تجربہ اور علم حاصل کرنے میں اسے عموماً بھلا دیا جاتا ہے اور اس پر عمل نہیں کیا جاتا۔ اسی لئے نیکی، صداقت اور کامل زندگی ہماری نظروں سے پوشیدہ رہتی ہے۔

یہ فرض کر لینا ایک عام غلطی ہے کہ اعلیٰ زندگی محض دینیاتی اور مابعد الطبیعاتی قیاسات کو پڑھ لینے اور اُن پر یقین کر لینے کا معاملہ ہے اور یہ کہ اس طریقہ سے روحانی حقائق سمجھے جا سکتے ہیں۔ اعلیٰ زندگی نام ہے خیالاً، لفظاً اور عملاً اعلیٰ زندگی بسر کرنے کا۔ اور اُن روحانی حقائق کا علم جو انسان میں اور کائنات میں مرکوز ہیں صرف اخلاقِ فاضلہ کی پیروی

اور عمل کی باقاعدگی سے حاصل ہوتا ہے۔

قبل اس کے کہ زیادہ کو جانا اور سمجھا جائے کم کو کامل طور پر جان اور سمجھ لینا چاہئے، اور یہ ایک کلیہ ہے کہ عمل ہمیشہ حقیقی علم پر مقدم ہوتا ہے۔ مدرسہ کا استاد کبھی اپنے شاگردوں کو ابتدا میں ریاضی کے مختصر اور دقیق اصول نہیں بتاتا۔ وہ جانتا ہے کہ اس طریقہ سے پڑھانا بیکار اور پڑھنا ناممکن ہو جائے گا۔ وہ پہلے پہل اُن کے سامنے ایک سادہ اور آسان سوال رکھ دیتا ہے اُس کے حل کا طریق انہیں سمجھاتا ہے اور پھر انہیں حل کرنے کو کہتا ہے۔ جب بار بار کی ناکامیوں اور پے بہ پے کوششوں کے بعد وہ اس کا صحیح جواب نکالنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں تو وہ انہیں ایک اور اس سے مشکل سوال دیتا ہے اور پھر ایک اور، اور ایک اور۔ یہاں تک کہ جب طالب علم سالہا سال کی مسلسل مشق سے ریاضی کے تمام اسباق پر حاوی ہو جاتے ہیں تو اُس وقت استاد اُنہیں علم ریاضی کے وہ حقائق بتاتا ہے جو پہلے اُن سے پوشیدہ تھے۔

اول اول کسی فن کے حاصل کرنے میں مبتدی کو اُس فن کے حقائق و اصول نہیں بتائے جاتے بلکہ ایک معمولی سا اوزار اُس کے ہاتھ میں دے دیا جاتا ہے اور اُسے اُسکے استعمال کرنے کا صحیح صحیح طریقہ بتا کر کوشش اور مشق کرنے کے لئے آزاد چھوڑ دیا جاتا ہے جب وہ اپنے اوزاروں کو درست طور پر استعمال کرنے لگتا ہے تو پہلے سے زیادہ مشکل کام اُس کو تفویض کئے جاتے ہیں یہاں تک چند سالوں کی کامیاب مشق کے بعد وہ اس فن کے حقائق کو سمجھنے کے لئے تیار ہو جاتا ہے۔

ایک مہذب خاندان میں پہلے بچے کو فرمانبرداری اور اطاعت گزاری کی تعلیم دی جاتی ہے۔ اُسے یہ بتایا بھی نہیں جاتا کہ وہ ایسا کیوں کرے اور ایسا کیوں نہ کرے بلکہ اُسے حکم دیا جاتا ہے اور بہت بعد میں جا کر اُسے علم ہوتا ہے کہ اُسے نیکی اور صداقت کی تعلیم کیوں دی گئی تھی۔ کوئی باپ اپنے بچے کو اُس وقت تک اخلاقیات کی غایت نہیں بتائے گا جب تک کہ وہ اُس میں ماں باپ کے لئے اطاعت اور دوسروں کے لئے نیکی کا مادہ پیدا نہ کرلے۔

یوں ہی معمولی سے معمولی دنیاوی امور میں بھی عمل ہمیشہ علم پر سبقت رکھتا ہے، اور روحانی امور میں اور اعلیٰ زندگی بسر کرنے میں تو یہ قانون اور بھی شدید قطعیت رکھتا ہے نیکی صرف عمل سے مل سکتی ہے اور صداقت کا علم صرف نیکی کے ساتھ اپنے نفس کی تکمیل میں حاصل ہو سکتا ہے اور وہ شخص جو نیکی کے حصول اور عمل میں کامل ہو گیا اُس نے حقیقت و صداقت کو پالیا۔

صداقت صرف اس طریق سے حاصل ہو سکتی ہے کہ ہر روز اور ہر گھڑی نیکی کے اسباق کا مطالعہ کیا جائے اور آسان ترین اسباق سے شروع کر کے بتدریج مشکل اسباق پر عبور حاصل کیا جائے جس طرح ایک بچہ مدرسہ کے اندر نہایت صبر اور اطاعت شعاری سے سبق پڑھتا ہے مسلسل اور متواتر مشق سے تمام مشکلوں اور ناکامیوں پر غالب آ جاتا ہے بالکل اسی طرح صداقت کا علم سیکھنے والا ابتدی بھی ناکامیوں سے بے پرواہ ہو اور مشکلات سے اپنی طاقت کو بڑھا کر اپنے آپ کو خیال اور عمل کی نیکی میں مصروف کر دیتا ہے اور جب نیکی کے حصول میں کامیاب ہو جاتا ہے تو اُس کا دل حقیقت اور صداقت کے علم سے معمور ہو جاتا ہے اور یہ وہ علم ہے جس کی موجودگی میں امن و آرام کی زندگی بسر کر سکتا ہے۔

"ایلین" منصور احمد

# محفلِ ادب

## جنگلی پھول

اُف یہ رنگینی و دلآویزی — اُف یہ رعنائی و جنوں خیزی
اُف یہ نقش و نگارِ زیبائی — اُف یہ جوشِ بہارِ زیبائی
شوق نے حشر کر دیا دل میں — سوز ہی سوز بھر دیا دل میں
اُف مرے اضطراب کا عالم — دل ہے اور ایک لرزشِ پیہم
چاہتا ہوں کہ رازِ حسن کہوں — ہائے مَیں اپنے آپ میں کب ہوں
کیا کہوں تو جہاں میں کیا شے ہے — عقل جاتی رہی مری ہے ہے
ایک تصویر تیرا نقشہ ہے — دفترِ حُسن کا خلاصہ ہے
اور بھی پھول ہیں جہاں میں بہت — قدر ہے جن کی گلستاں میں بہت
اُن میں یہ خوبیٔ جمال کہاں — اُن میں یہ شانِ ذوالجلال کہاں
ماند ہے تجھ سے رونقِ گلزار — گرد ہے تیرے آگے رنگِ بہار
پھونک ڈالے دل و جگر میرے — بھر دیئے سینے میں شرر میرے
آہ صبر و قرار کھو بیٹھا — راحتِ زندگی کو رو بیٹھا
ہے عجب کیف لیکن اس غم میں — اڑ رہا ہوں میں اور عالم میں
اب یہی جان کی تمنا ہے — اب یہی روح کا تقاضا ہے
تیرے سائے میں خاک پر بیٹھوں — دین و دنیا سے بے خبر بیٹھوں
اور سجدے میں ہو جبیں میری — تر ہو اشکوں سے آستیں میری

"زمانہ"

## تعلیم اور ظرافت

بیچارے معلموں کو اپنے پیشہ کی بدولت جو بیماریاں ہو جایا کرتی ہیں اُن میں دماغ کی خشکی بھی ہے۔ آپ خیال تو کیجئے کہ جو شخص

خود روز دس بجے سے چار بجے تک ناک بھوں چڑھائے آنکھیں نکالے نہی عن المنکر کی صورت بنائے بیٹھا رہے۔ اور آدمیوں کے بچوں کو مولویوں کی طرح "صمّ و بکمّ" بنا کر بٹھائے رکھے، جو نہ خود ہنسے نہ دوسروں کو ہنسنے دے اُس کے دماغ کا کیا حال ہوگا معلم خشک کی حالت اصل میں زاہدِ خشک سے زیادہ قابلِ رحم ہے۔ کیونکہ زاہد تو دنیا کی دلچسپیوں کو سائمن کمیشن یا بدیسی کپڑا سمجھ کر سرے سے بائیکاٹ کر چکا ہے لیکن معلم ان دلچسپیوں میں رہنے کے باوجود اُن کا لطف اُٹھانے سے محروم ہے۔

معلم میں ظرافت کی کمی اور متانت کی زیادتی سے خود اُس کو جو نقصان پہنچتا ہے اس سے کہیں زیادہ مضر اثر طالب علموں پر پڑتا ہے۔ بچے اور نوجوان جو گھر کا سکھ چین چھوڑ کر زندگی کے کٹھن سفر کی تیاری کے لئے مدرسے میں آتے ہیں۔ انہیں پہلے ہی قدم پر ایک مجسم مارشل لا سے سابقہ پڑے تو اُن کے دل میں ہمیشہ کے لئے ڈر بیٹھ جاتا ہے۔ جہاں ڈر بیٹھا تو سمجھئے کہ روح کی بالیدگی اور آزاد نشو و نما رخصت ہوئی۔ یہ عمر کھیل اور کام " سادگی و پرکاری بے خودی و ہوشیاری" کی درمیانی منزل ہے اور ان اضداد کی ترکیب جیسی صحیح ظرافت میں ہوتی ہے اور کسی چیز میں ناممکن ہے۔ اگر اس کا استعمال صحیح اور احتیاط کے ساتھ کیا جائے تو نوجوان زندگی کا بوجھ ہنستے کھیلتے اٹھا لیتے ہیں تعلیم کا یہ اہم ترین مسئلہ باتوں باتوں میں حل ہو جاتا ہے۔

جہاں معلم کے لئے یہ جائز نہیں کہ نوجوانوں کو دنیا کی تصویر ضرورت سے زیادہ مہیب کھائے وہاں یہ بھی دیانت داری اور احتیاط کے خلاف ہے کہ وہ اُن کے سامنے زندگی کو " خالہ جی کے گھر" کی صورت میں پیش کرے۔ یا کسی نیم سرکاری یونیورسٹی کی شکل میں پیش کرے جہاں انسان اصولِ تقویم کے خلاف دن کو عید رات کو شب برات مناتا ہے اور دین و دنیا کی ذمہ داریوں سے آزاد ہوتا ہے۔ ہنسی دل لگی کی زیادتی انسان میں دماغی کاہلی پیدا کرتی ہے۔ وہ زندگی کے اہم مسائل پر غور کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ اور ہر بات کو مذاق میں ٹالنا چاہتا ہے۔

ظرافت سے پورا تعلیمی فائدہ اُٹھانے کے لئے نیک نیتی بھی ضروری ہے معلم کو اس بات کا پورا احساس ہونا چاہئے کہ اس کے ہاتھ میں ایک بڑی قوت ہے جسے وہ ایمانداری کے ساتھ طلبہ کی بہبود کے لئے استعمال کرنے پر مجبور ہے محض ذاتی جانبداری یا مخالفت کرنے کے لئے یا محض زورِ طبع آزمانے کے واسطے بچوں کو نشانۂ ظرافت بنانا بڑے کمینہ پن کی بات ہے ان باتوں کا خیال رکھتے ہوئے اگر معلم ظرافت سے کام لے تو یقین ہے کہ وہ بچوں کے لئے بہترین رہنما اور رفیق ثابت ہوگا۔ خود سوداوی امراض کمیشن کی شہادت اور کونسل کی ممبری سے محفوظ رہے گا اور اپنے دوستوں کے لئے تفننِ طبع کا باعث ہوگا،

"تعلیم و تربیت"

## ماں اور بچّہ

ماں نے کہا "ننھے بچے تو میری مسرتوں کا خزانہ ہے۔ تو میرے ارمانوں کا گنجینہ ہے"

بچّہ ہنسنے لگا۔ اس طرح جیسے گلستاں کی کلیاں ایک ساتھ چٹک گئی ہوں +

"ہاں ماں! پھر کہہ۔ میں کیا ہوں"

"خوبصورت پھول! تو میری روحانی مسرتوں کا بیش بہا ذخیرہ ہے۔ تو قدرت کی بے نظیر دستکاری کا اعلیٰ نمونہ ہے"

بچّہ مسکرایا۔ ایسی مسکراہٹ، جیسے یاقوت کی موتیوں سے لبریز، ڈبیا کھل گئی +

"ماں پھر کہہ میں کیا ہوں"

"تو میری دنیاوی محبّت کا ثمر ہے۔ خدا کا بیش بہا عطیہ ہے" بچّہ خفا ہو گیا "میں یہ نہیں جانتا۔ اور کہہ"

"آہ تو معصوم ہے۔ گلِ نو شگفتہ ہے۔ میرے لئے دنیا میں جنت کا نمونہ ہے۔ میری خوشیاں تجھ سے وابستہ ہیں۔ تو میری راحت اور سکون کا سامان ہے"

بچہ رونے لگا۔ اُس کے پھول جیسے رخساروں پر گوہرِ اشک ڈھلکنے لگا "میں نہ سنوں گا، مجھے نہیں معلوم"

"میرے لال۔ تو میرا بچہ ہے۔ اللہ نے تیری صورت میری تسکین کے لئے بنائی ہے مجھے کھیلنے کو ایک چلتا پھرتا اور بولتا ہوا کھلونا دیا ہے"

بچّہ زور سے ہنس پڑا "ہاں ماں میں بھی ایسا ہی کھلونا لوں گا"

"بیشک اے معصومیت و نیکی کی تصویر! چند روز بعد تو بھی بہت سے کھلونوں کا مالک ہوگا۔ لیکن میں اُس وقت کیا ہوں گی؟ ایک کمر خمیدہ بڑھیا۔ دھوپ جیسے سفید بالوں والی۔ ننھے میں درخت ہوں اور تو ابھی پودا ہے۔ چند روز بعد تو ثمردار شجر ہوگا اور موت میری جڑ اکھاڑ دے گی"

بچہ زور سے اچھل پڑا "ماں موت کیا ہے؟ میں اُسے نہ آنے دوں گا!"

"میرے ننھے سیدھے راستہ پر چل۔ خوش رہ۔ نیکی کر۔ لطف و محبت سے ہر انسان کے ساتھ پیش آ۔ میں پھر نہ مروں گی"

"عصمت"

---

## موسمِ بہار کے پردہ میں کون ہے؟

موسمِ بہار آیا، راحت و انبساط کا پیغام لے کر آیا، لوگ موسمِ بہار کی رنگینیوں کو دیکھ رہے ہیں، میں موسمِ بہار میں رنگ بھرنے والے کی تلاش میں ہوں، تتیریوں کو یہ خوبصورتی کس نے دی، پھولوں میں یہ رنگ کس نے بھرا غنچوں کو یہ دل کشی کس نے عطا کی، لوگوں کے دلوں میں یہ مسرت کی لہر کس نے دوڑائی، ×

خوبصورت عورتیں سمندر کے ساحل پر تتیریوں کی طرح رنگ برنگ کا لباس پہنے ہوئے، اپنے دوستوں کے ساتھ موسمِ بہار کا لطف

اٹھارہی ہیں، لیکن میں موسمِ بہار سے لطف اٹھانے والوں کی امنگوں کا مطالعہ کررہا ہوں کہ یہ امنگیں کس نے پیدا کیں، اور یہ روح پرور نظارے کس نے عطا کئے،

یہ ایک مخفی طاقت ہے، یہ ایک پوشیدہ قوت ہے، اگر اس قوت کا مشاہدہ کرنے میں ہم کامیاب ہوجائیں تو دنیا کی ساری مسرتیں اور ساری بہاریں ہمیں خزاں نظر آنے لگیں، اور حقیقی اور سچی راحت ہمیں میسّر آجائے۔

## اِنسانی زندگی کی رُوح

دولت مند دولت کو راحت سمجھتے ہیں، عیش پرست عیش کو زندگی کی روح بتاتے ہیں، لیکن زندگی کی روح ضمیر کی وہ آواز ہے جو انسان کی ہمیشہ راستی کی طرف رہنمائی کرتی ہے، جب انسان تاریکیوں میں بھٹکتا ہے جب انسان گناہ میں پھنس جاتا ہے، جب انسان اخلاقی جرائم کا مرتکب ہوتا ہے، جب انسان دیانت کو چھوڑتا ہے تو یہ خاموش آواز اُسے ہدایت کرتی ہے کہ اے تاریکی کی طرف جانے والے سنبھل جا، اے گناہ کی وادی میں تباہ ہونے والے ہوش میں آ، اے اخلاقی جرائم کے مرتکب اپنے فرائض کو پہچان، اے بددیانتی کے تمنائی دیانت کی خوبصورت دیوی تجھ پر لعنت کررہی ہے بیدار ہو، لیکن جب انسان آواز کی طرف رخ نہیں کرتا تو اُس کی زندگی کی روح مرجاتی ہے،

تمہاری زندگی کی روح تمہارا ضمیر ہے، اگر تم نے اُس کی آواز پر توجہ نہ کی تو تمہارا ہونا نہ ہونا بیکار ہے۔

"طور"

## رام کا رتھ

راون کو کل سامانِ جنگ کے ساتھ رتھ پر سوار ایک طرف اور اُس کے مقابلہ کے لئے پیادہ پا رام کو دوسری طرف دیکھ کر بھبکین جیسے راسخ الاعتقاد اور وفادار بھگت کا دل بھی دہل گیا۔ وہ مہاراج رامچندر سے سوال کرتا ہے کہ مہاراج! فتح کیسے ہوگی؟ ہائے کیا روحانیت اور اخلاقی تہذیب پیروں سے کچلی جانے ہی کے لئے بنی ہے؟ اس موقع پر مہاراج رام فرماتے ہیں کہ فتح کے لئے جو رتھ ہے اُس کے اجزا کی تفصیل اے بھبکین سنو:-

بہادری اور استقلال جس رتھ کے پہیے ہیں، مضبوط سچائی اور محبت جس کے جھنڈے اور پھریرے ہیں۔
طاقت، تمیز، نفس کشی اور پر اوپکار، یہ چار گھوڑے عفو، رحم و مساوات کے باگ ڈور سے اس رتھ میں جتے ہوئے ہیں۔
ایشور کا بھجن اُس رتھ کا چلانے والا ہے اُس کی ڈھال بیراگ اور تلوار قناعت ہے۔
فیاضی اُس کا پھرسا اور عقلِ سلیم شکتی بان ہے اور افضل ترین علم اُس کی مضبوط کمان ہے۔
پاک اور مستقل طبیعت جس کا ترکش ہے اور سنجم (اصولِ اخلاقِ ذاتی) اور نیم (اصولِ اخلاقِ تمدنی) سپر ہیں۔
زرہ بکتر جیسے برہمن کی خلوصِ دل سے پرستش ہے، اُس کے مقابلہ میں کوئی دوسرا ذریعہ فتح کا نہیں ہے۔

"نگار"

# تبصرہ

**اسلامی کہانیاں**۔ مرتبہ شیخ عبدالسلام صاحب فضلی بی۔اے۔ بی ٹی۔ اس کتاب میں تاریخ اسلام کا خلاصہ نہایت آسان اور دلچسپ پیرایہ میں درج کیا گیا ہے۔ چھوٹے بچوں کو اپنی قومی روایات سے واقف کرانے کے لئے یہ بہترین کتاب ہے۔ حجم ۹۰ صفحات اور قیمت آٹھ آنے ہے۔

**پھولوں کی ڈالی**۔ مرتبہ شیخ محمد اسمٰعیل صاحب ایڈیٹر رسالہ کائنات نصیحت آمیز، آسان اور سلیس نظموں کا خوبصورت مجموعہ ہے۔ جو ہر مذہب و ملت کے بچوں کے لئے یکساں مفید ہیں۔ حجم ۳۲ صفحے اور قیمت چار آنے ہے۔

**جنت کے پھول**۔ چھوٹی تقطیع پر سولہ صفحے کا مختصر سا رسالہ ہے جس میں تبلیغی نظمیں درج کی گئی ہیں جوش عمل پیدا کرنے کے لئے مفید چیز ہے۔ قیمت دو پیسے رکھی گئی ہے۔ تینوں کتابیں مینیجر حالی بک ڈپو پانی پت سے طلب فرمائیے۔

**یورپین شعرائے اردو**۔ اس کتاب میں انگریزی، فرانسیسی اور پرتگیزی شعرائے اردو کے صحیح و مختصر حالات اور اُن کے منتخب اردو کلام کے نمونے دیئے گئے ہیں۔ اپنی قسم کا پہلا تذکرہ ہے حجم ۲۸ صفحے اور قیمت آٹھ آنے ہے۔

**تذکرہ شعرائے اورنگ آباد**۔ جب اورنگ زیب دکن کا صوبہ دار مقرر ہوا تو اُس نے اورنگ آباد کو اپنا مرکز حکومت قرار دیا۔ اس سے اورنگ آباد علوم و فنون کا مرکز بن گیا اور وہاں بڑے بڑے نامور شعرا پیدا ہوئے۔ اس مختصر تذکرے میں اُن کے حالات اور منتخب کلام درج ہے۔ حجم ۴۰ صفحے اور قیمت چھ آنے ہے۔ دونوں کتابیں کتب خانہ مسجد چوک حیدرآباد دکن سے منگائیے۔

**بلقیس** ۵۴ صفحے کا ایک درد انگیز و نتیجہ خیز افسانہ ہے جس کے مصنف سید محمد رشید الملک صاحب ہیں۔ انداز تحریر مؤثر اور دل کش ہے۔ قیمت چار آنے ہے۔ مینیجر ملیح آباد گزٹ۔ مقام فتح پور (ہسوہ)

**آئینہ حساب** حصۂ اول و دوم۔ ان دو کتابوں میں گنتی، پہاڑوں اور پیمانوں کو شکلوں اور نقشوں کے ذریعہ سے ظاہر کیا گیا ہے۔ بچوں کے لئے یہ کتابیں نہایت مفید ہیں۔ ابتدائی حساب کی تعلیم ان میں ایسے طریقہ سے دی ہے کہ نہایت آسانی سے ہر بات ذہن نشین ہو جاتی ہے۔ ملنے کا پتہ:۔ زین الدین بنگڑی والا۔ دادر مارکٹ نمبر ۱۴ بمبئی۔

**کامل صابون ساز**۔ صابون سازی ایک کارآمد فن ہے۔ اس کتاب میں دیسی انگریزی اور دواوالے صابون بنانے کے سہل اور آسان نسخے لکھے ہیں۔ حجم ۲۴ صفحے ہے۔ مجلد کتاب کی قیمت پانچ آنے مقرر ہے۔ کامل بک ڈپو لاہور سے مل سکتی ہے۔

# فہرستِ مضامین

جلد ۱۴ — بابت ماہِ ستمبر ۱۹۲۸ء

تصویر:- نواب خانِ خاناں



| نمبر شمار | مضمون | صاحبِ مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | جہاں نما | | ٦٥٠ |
| ۲ | نواہائے راز (نظم) | حامد علی خاں | ٦٥٢ |
| ۳ | ایک مکالمہ | " | ٦٥٣ |
| ۴ | رباعیات | جناب جلال الدین صاحب اکبر بی، اے آنرز | ٦٥٤ |
| ۵ | نواب خانِ خاناں * | جناب میرزا فہیم بیگ صاحب فہیم گوالیاری | ٦٥٥ |
| ٦ | خیالاتِ پریشاں (نظم) | جناب پنڈت شام موہن لال صاحب جگر بریلوی | ٦٧٠ |
| ۷ | روما اور زمانۂ وسطیٰ | بشیر احمد | ٦٧٢ |
| ۸ | وجدانیات (نظم) | جناب سید عابد علی صاحب عابد بی، اے ایل ایل بی | ٦٧٨ |
| ۹ | خیالات | باغبان | ٦٧٩ |
| ۱۰ | نفع نقصان برابر (افسانہ) | جناب میجر میاں عطاالرحمٰن صاحب | ٦٨٠ |
| ۱۱ | محبت سے (نظم) | بہار | ٦٨٨ |
| ۱۲ | اسیرِ قفس (افسانہ) | جناب محترمہ ز۔ ب صاحبہ | ٦٨٩ |
| ۱۳ | بیوہ کی زبان سے (نظم) | جناب محترمہ ع۔ ب صاحبہ | ٦٩٤ |
| ۱۴ | دیوانہ (افسانہ) | جناب مسٹر فضل محمد صاحب افضل | ٦٩٥ |
| ۱۵ | نوادرِ جنوں (نظم) | جناب حاجی محمد صادق صاحب صادق یوپی | ٧٠٥ |
| ۱٦ | اردلی (افسانہ) | منصور احمد | ٧٠٦ |
| ۱۷ | آہنگِ تپش (نظم) | جناب شیخ عبد اللطیف صاحب تپش بی، اے | ٧١٤ |
| ۱۸ | غزل | جناب غاصف ملاّوی | " |
| ۱۹ | دشمن | حامد علی خاں | ٧١٨ |
| ۲۰ | محفلِ ادب | | ٧١٧ |
| ۲۱ | تبصرہ | | ٧٢٠ |

# جہاں نما

## جاپان کا شاہی مشاعرہ

ماہ مارچ کے جاپان میگزین میں لکھا ہے:۔

"محلاتِ شاہی کا سالانہ مشاعرہ جو پچھلے سال قومی ماتم کی وجہ سے بند کر دیا گیا تھا اس سال ۲۸ جنوری کی صبح کو فینکس ہال میں منعقد ہؤا۔

چونکہ مرحوم شہنشاہ ٹیشو کی علالت طول پکڑ گئی تھی اس لئے وہ اپنے دورِ حکومت کے آخری ایام میں مشاعرہ میں شریک ہونے سے قاصر رہے۔ اب کہ نئے شہنشاہ کا عہدِ حکومت شروع ہوا ہے لوگوں نے اپنے جواں سال شہریار کی موجودگی میں بڑے جوش اور شان سے مشاعرہ منعقد کیا۔ اعلیٰ حضرت معمولی فوجی لباس میں علیا حضرت کے ساتھ مشاعرہ میں تشریف لائے دربار کے ایک شاعر نے اُٹھ کر اعلان کیا کہ اعلیٰ حضرت کے فرمان کے بموجب سالِ نو کی نظم کا مضمون "نظارۂ کہسار کی سرسبزی و شادابی" قرار پایا ہے۔ اس کے بعد منتخب نظمیں پڑھی جانے لگیں۔ پہلے عوام نے اپنا کلام سنایا اور پھر خاندانِ شاہی کی باری آئی۔ پھر ملکہ اور دوسری بیگموں کے اشعار تین تین دفعہ پڑھوائے گئے۔ سب سے آخر میں شہنشاہ کی پہلی نظم ملک الشعرا کونٹ اوہارا نے بلند آواز سے پڑھ کر سنائی اور دوسری نظم دربار کے دوسرے شعرا سے پڑھوائی گئی۔ ہر نظم پانچ پانچ مرتبہ دہرائی گئی۔

شاہی محلات میں نوروز کا یہ مشاعرہ پانچ سو سال سے منعقد ہوتا چلا آیا ہے اور اس موقع پر معمولی سے معمولی شخص بھی اپنی نظم دربار میں پڑھ سکتا ہے۔ جو نظمیں انتخاب کی جاتی ہیں وہ بادشاہ ملکہ اور شہزادوں اور شہزادیوں کو پیش کی جاتی ہیں یہ اجتماع شاہی خاندان اور قوم کے درمیان ربط و ضبط قائم کرنے کا ایک عظیم الشان ذریعہ ہے۔

شہنشاہ اور ملکہ شہزادوں اور شہزادیوں اور دوسرے شعرا کا منتخب کلام جاپان میگزین میں درج ہے۔ شہنشاہ کی نظم یوں شروع ہوتی ہے:۔

"سال کا آغاز ہے اور پہاڑ سرسبز و شاداب ہو رہے ہیں،
"مگر اس قوم کا کیا حال ہے جس پر میری حکومت کا آغاز ہؤا ہے؟"

## جرمنی اور ہندوستان

گزشتہ پچیس سال کے عرصہ میں سنسکرت ادبیات اور ہندوفلسفہ پر جرمنی میں اتنی کتابیں شائع ہوئی ہیں کہ ہندوستان میں بھی نہ ہوئی ہونگی۔ ہندوستان کے حکما، شعرا اور علما کی جتنی تواضع اور مدارات وہاں ہوتی ہے اور کہیں نہیں ہوتی۔

جرمن صنّاع ہندوستان کی اہمیت کو دوسری تمام قوموں سے زیادہ محسوس کرتے ہیں۔ جنگِ عظیم سے پہلے جرمنی کی تجارت ہندوستان میں بڑے عروج پر تھی جسے دیکھ کر برطانیہ عظمیٰ کو بھی رشک ہونے لگا تھا۔

موجودہ زمانے میں جرمنی کی کوئی سیاسی خواہش ایشیا سے وابستہ نہیں ہے۔ اُسے معلوم ہے کہ وہ بعض خاص حالات پیدا کئے بغیر ایشیا میں کبھی اپنے قدم نہیں جما سکے گا جو ممکن ہے اُس کے حقیقی مفاد کے لئے خطرناک ثابت ہوں۔ جرمنی کو یہ معلوم ہے کہ تجارتی نقطۂ نظر سے ہندوستان اُس کے لئے بمنزلہ ایک جائداد کے ہے اور بین الاقوامی نقطۂ نظر سے ہندوستان کی آزادی سیاسی دنیا میں جرمنی کی طاقت اور اُس کے اثر کو بڑھائے گی اور دوسری مغربی حکومتوں کی طاقت کو گھٹائے گی۔

جرمنی کی درس گاہیں غیر ملکی طالب علموں کا خیر مقدم کرنے کے لئے ہر وقت تیار رہتی ہیں۔ جاپان نے اس بات کو اچھی طرح سمجھ لیا ہے اور اب ایک "جرمن جاپانی انجمن" برلن میں قائم ہوئی ہے۔

# اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن

آنریبل سید امیر علی اور مولانا وحید الدین سلیم کے انتقال سے پچھلے مہینے دنیائے علم و ادب کو دو بہت بڑے صدمے پہنچے ہیں۔ سید امیر علی مرحوم مسلمانوں میں خلوص اور نیک نیتی کا پیکر تھے۔ اُن کے دل میں اسلام کے لئے محبت اور مسلمانوں کے لئے درد تھا۔ اُن کی قومی اور اسلامی خدمات اور علمی اور قانونی کارنامے بڑی نمایاں حیثیت رکھتے ہیں۔ مرحوم ہی وہ پہلے ہندوستانی ہیں جو ہائی کورٹ کے جج بنے اور پریوی کونسل کے ممبر ہوئے یوں تو قانون اور اسلام پر انہوں نے متعدد کتابیں لکھیں لیکن اُن کی دو معرکۃ الآرا تصانیف مختصر "تاریخ عرب" اور "روح اسلام" خاص طور پر مقبول ہوئیں اور ان دو کتابوں نے اسلام کے متعلق مغربی دنیا کا اور مغرب پرست مسلمانوں کا نقطۂ نظر ہی بدل دیا۔

مولانا وحید الدین سلیم مرحوم ایک بلند پایہ ادیب اور ایک خوش فکر شاعر تھے۔ ابتدا میں وہ ہندوستان کے کئی ایک معزز و موقر اخبارات کے مدیر رہے لیکن فطرت کو اُن سے اخبار نویسی سے زیادہ اہم کام لینا تھا چنانچہ وہ جامعۂ عثمانیہ میں ادبِ اردو کے پروفیسر مقرر ہوئے اور دار الترجمہ کے ایک ممتاز رکن تسلیم کئے گئے۔ وہاں انہوں نے نہایت محنت اور استقلال سے زبانِ اردو کی خدمات انجام دیں خصوصاً وضع اصطلاحات کے متعلق مرحوم نے اپنے خیالات سے ادبِ اردو میں ایک قابلِ قدر اضافہ کر دیا۔ وہ "ہمایوں" کے خاص معاونین میں سے تھے اور ہمایوں ہمیشہ اُن کی عنایات کا ممنون رہے گا۔

خدا سے ہماری دعا ہے کہ وہ دونوں بزرگوں کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے۔

# نواہائے راز

دیکھی جو عمر بھر وہ تری راہ ہی تو ہے
حاصل اس انتظار سے کیا؟ آہ ہی تو ہے

اب مدعی کو دیکھ ہے کس اضطراب میں
آمد ہماری بزم میں ناگاہ ہی تو ہے

اظہارِ اشتیاقِ ملاقات کیا کریں
تو بھی ہمارے حال سے آگاہ ہی تو ہے

مونس ہمارے غم میں بجز آہِ نیم شب
لے دے کے اک دعائے سحرگاہ ہی تو ہے

کیوں ناز سے چھپاتے ہو چہرہ نقاب میں
آخر ہے اسمیں بات ہی کیا؟ ماہ ہی تو ہے

اے ہوشمند! حسن فریبِ نگاہ ہے
اور عشق سر بسر غمِ جانکاہ ہی تو ہے

ہے پردۂ ریا میں، پرے واعظانِ شہر!
دعوائے فقر بھی ہوسِ جاہ ہی تو ہے

منزل میں آکے رک نہیں سکتے مرے قدم
منزل، ہزار منزلوں کی راہ ہی تو ہے

بے جا ہے ہم کو رشک ہو گر بادشاہ پر
ہم بے نوا گدا ہیں وہ جمجاہ ہی تو ہے

حامد علی خاں

# ایک مکالمہ

## روسی معجز نگار آئیون ٹرجینیف کے تتبع میں

(ترجمہ)

کوہ ہمالیہ کی بلند ترین چوٹی ........

اونچے نیچے، پتھریلے ٹیلوں کا ایک لامتناہی سلسلہ ......

عین وسط ایشیا۔

کوہستان پر جھکا ہوا پستئی رنگ کا صاف ستھرا، چپ چاپ آسمان۔ تند، بے رحم پالا، سخت، بلورین برف؛ اور برف میں سے سر نکالے کھڑی ہوئیں، تیز جھکڑوں کے ستم جھیلے ہوئے، برف پوش پہاڑوں کی جگمگاتی جھلملاتی ہوئی چوٹیاں۔

دو عظیم الہیئت اجسام، افق کے پہلوؤں کے دو دیو، گوری شنکر اور کنچن جنگا۔

اور گوری شنکر اپنے ہمسائے سے مخاطب ہوتا ہے، "پڑوسی! کہ کوئی نئی بات بتا سکتا ہے؟ نیچے وہ دُور کیا ہے؟"

چند ہزار برس گزر جاتے ہیں: ایک لمحہ، اور کنچن جنگا جواب میں گرجتا ہے۔

"زمین پر گہرے، غلیظ بادل چھا رہے ہیں ..... ذرا ٹھہر" اور ہزار ہا برس گزر جاتے ہیں: ایک لمحہ۔

**گوری شنکر** "اچھا اور اب؟"

"اب نیلا نیلا پانی، گھنے گھنے سیاہ جنگل اور اوپر تلے پڑے ہوئے پتھروں کے بھورے بھورے ڈھیر نظر آتے ہیں، اور پھر اُن کے درمیان کچھ کیڑے جنھوں نے اب تک تجھے اور مجھے ناپاک نہیں کیا، اِدھر اُدھر سر سرانے پھرتے ہیں۔

"انسان؟"

"ہاں انسان!"

ہزار ہا برس گزر جاتے ہیں: ایک لمحہ۔

**گوری شنکر**۔ "اور اب بتا؟"

کنچن جنگا جواب میں کڑکتا ہے "اب نیچے کا منظر زیادہ صاف اور کھلا ہؤا ہے۔ کیڑے کم دکھائی دیتے ہیں، پانی سکڑ سمٹ گیا ہے اور جنگل بھی ویسے گھنے نہیں"

پھر ہزار ہا برس گزر جاتے ہیں: ایک لمحہ۔

**گوری شنکر**۔ "اچھا اب کیا نظر آتا ہے"

"ہمارے قرب وجوار کا منظر اب زیادہ پاکیزہ ہے لیکن دُور وادیوں میں ابھی تک کچھ دھبے سے باقی ہیں اور کوئی چیز حرکت کرتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔"

**گوری شنکر**۔ (اور ہزار ہا برس کے بعد) "اور اب؟"

"اب لطف ہے، جہاں تک نظر کام کرتی ہے ہر جگہ صاف، سفید برّاق، ہر جگہ تہ بر تہ جمی ہوئی ہماری برف کی سپاٹ اور ناشکستہ سطح، ہر چیز منجمد ہے۔ واہ وا کیسا سکوت ہے؟"

**گوری شنکر** "ہاں خوب ہے، لیکن بھائی ہم باتیں بہت کر چکے۔ اب سونے کا وقت ہے"

**کنچن جنگا**۔ "ہاں اب ہے تو سونے کا وقت"

عظیم الشان پہاڑ سوتے ہیں، صاف ستھرا، سبز آسمان، ابدی سکوت کی سرزمین پر سر جھکائے سوتا ہے۔

**حامد علی خاں**

---

# رباعیات

بے خود ہوں میں سرمست ہوں ہشیار نہیں
ہوں بے خبر راز خبردار نہیں
ناواقفِ اسرار نہیں ہوں اکبر
ہر چند کہ میں واقفِ اسرار نہیں

---

ناکامِ حیات وقفِ حسرت ہوں میں
محرومِ کرشمہائے قسمت ہوں میں
اے دوست اے کامگارِ ہستی پرہیز!
پرہیز کہ سر بسر مصیبت ہوں میں

**جلال الدین اکبر**

# نوابِ خانِ خاناںؒ

## ابتدائی دور

نوابِ خانِ خاناں جن کی تصویر آج ناظرین "ہمایوں" کی بصارت نوازی کر رہی ہے۔ خان بابا (بیرم خاں خانِ خاناں) کے نونہال ہیں۔ وہ ۱۴۔ صفر ۹۶۴ھ میں (بیرم خاں کی بیگم) جمال خاں میواتی کی دخترِ نیک اختر کے بطن سے تولد ہوئے۔ اور اُن کا نام نامی میرزا عبدالرحیم خاں رکھا گیا۔

میرزائے موصوف کا عالمِ شیرخوارگی، وہ زمانہ کہ انسان پر ایک فطرتی غفلت طاری ہوتی ہے، بیرم خاں کے انتہائی عروج کا وقت تھا۔ اس دور میں خاندانِ مذکور کے سامنے کسی کا چراغ نہ جلا۔ اکبر کے سرپرست بنے ہوئے تھے، عنانِ حکومت ہاتھ میں تھی۔

سدا کسی کی نہیں رہی۔ میرزا عبدالرحیم خاں کو اس باغ کی ہوا کھاتے خیر سے ابھی تین سال بھی نہ گذرے تھے کہ اس گلِ نودمیدہ کی طرف انقلابات کی بادِ سموم کے جھونکے آنے لگے۔ بیرم خاں کے مخالف امرانے ہاتھ پیر نکالنے شروع کئے۔ دشمنوں کی دیرینہ ریشہ دوانیاں رنگ لانے لگیں۔ آہ! بیرم خانی آفتابِ اقبال لبِ بام آگیا۔

زمانہ کروٹیں بدل رہا تھا۔ اور معصوم عبدالرحیم خاں غفلت کے گہوارے میں پڑا سو رہا تھا۔ اُسے احساس نہ تھا کہ ضعیف باپ پر کیا گذرتی ہے اور اُس کے حق میں کیسا مستقبل تیار ہو رہا ہے۔

ڈھلتی چھاؤں میں تین پشت کے وفا شعار بیرم خاں پر فلاکت کا آسمان ٹوٹا۔ ایسی بگڑی کہ بنائے نہ بنی پیچ پر پیچ پڑتا گیا۔ گتھی پر گتھی الجھتی گئی۔ بیرم خاں نے لاکھ کوشش کی کہ بات نہ بڑھے۔ لیکن مخالف طول دیتے گئے۔ کچھ ایسا چکر ڈالا کہ آخر بیچارے کی چٹی داڑھی کو بغاوت کا سیاہ داغ لگوا کر رہے۔ نوبت بہ ایں جا رسید کہ بیرم خاں کو فوجِ شاہی کے مقابلہ پر مجبور ہونا پڑا اور اگر وہ کہن سال سپہ سالار اڑا رہتا تو نہ جانے کیا سے کیا ہو جاتا۔ وہ تو خیر گذری۔ کچھ یُوں ہی سی ایک آدھ جھڑپ ہونے پائی تھی کہ شاہی لشکر کے ایک امیرزادے سلطان حسین جلائر کا سر اُس کے سامنے پیش ہُوا۔ انسان کا دل آخر انسان کا دل ہے۔ واللہ اعلم کیا بن گئی۔ بڈھے کا جی بھر آیا منہ پر رو مال ڈال کر بچوں کی طرح زار زار رونے لگا کہ ہائے ایسے ایسے دیدار و جوان جو دربار کی زینت اور سپاہ کی شوکت ہیں میری شامتِ اعمال سے

یوں رائیگاں جائیں۔

اس کے بعد ہر چند کہ پہاڑی راجہ متواتر کمک کو چلے آرہے تھے۔ بابا زنبور اور شاہ قلی محرم دامن سے لپٹ لپٹ کر روتے تھے کہ آقا ہمیں کس پر چھوڑ چلا، سائیں کے سو کھیل ہیں کچھ نیکی بدی ہوگئی تو ہم کہاں جائیں گے۔ اُس نے ایک نہ سنی اور مجرموں کی سی ہیئت بناکر بارگاہِ شاہی کا رخ کیا۔

بارگاہ کے قریب پہنچا تو ولی نعمت کو چشم براہ پایا۔ نمک خوارِ قدیم رو کر قدموں پر گر پڑا۔ خطا پوش نوعمر بادشاہ نے خان بابا، خان بابا کہہ کر زمین سے اُٹھایا۔ چھاتی سے لگایا۔ رونے والے بڑے بوڑھے کے بندھے ہوئے ہاتھ کھولے قدیم دستور کے مطابق دائیں پر بٹھایا اور سینے صاف ہو گئے۔

خان بابا دربارِ شاہی سے رخصت ہو کر مع اہل وعیال کے حج بیت اللہ کو جارہے تھے، پٹن، گجرات میں پڑاؤ تھا۔ ۱۴ جمادی الثانی ۹۶۸ھ کی شام کا ذکر ہے۔ مقام کولاب سہر لنگ پر کشتی میں بیٹھے سیرِ دریا کر رہے تھے جب آفتاب غروب ہوگیا تو نمازِ مغرب کے لئے اترے۔ اُس وقت راستے میں مبارک خاں لوہانی (جس کے ہمراہ تیس چالیس آدمی تھے) ملا اور اشتیاقِ ملاقات ظاہر کیا۔ آپ نے محبت سے مصافحہ کے لئے ہاتھ بڑھایا۔ اُس نے اچانک اُن کی پیٹھ میں خنجر گھونپ دیا۔ آناً فاناً اُس کے ایک ساتھی نے اُن کے سر پر تلوار کا وار کیا۔ دونوں وقت ملے قالبِ عنصری سے روح جدا ہوگئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

چہار سالہ عبدالرحیم خاں نے اپنے گرد و پیش ماتم ہوتے دیکھا تو سہم گیا۔ کچھ ہوش کچھ بے ہوشی میں اُسے محسوس ہوا کہ افتاں وخیزاں اُسے کہیں لے جایا جارہا ہے۔

یتیم عبدالرحیم کا بے سر قافلہ خدا خدا کر کے احمد آباد پہنچا۔ ادھر پرچہ لگتے ہی اعتماد خاں حاکم گجرات کے نام فرمانِ شاہی نافذ ہوا کہ خان بابا کے پس ماندگان بحفاظتِ تمام دربار میں بھیج دیئے جائیں۔

۹۶۹ھ میں عبدالرحیم خاں کا محلاتِ شاہی میں داخلہ ہوا۔ سبحان اللہ ماں باپ سے زیادہ شفیق ولی نعمت شہنشاہ اکبر نے انتہائی دل سوزی سے اس معصوم یتیم کو گود میں لے لیا۔ سر پر دستِ شفقت پھیرا اور بابا زنبور سے مخاطب ہو کر فرمایا۔ دیکھو یہ ہمارا بچہ ہے، خبردار اس کا رونگٹا میلا نہ ہونے پائے، دل وجان سے اس کی پرورش کرو۔ خدا بخشے بابا زنبور بیرم خاں کے خاص جاں نثاروں میں سے تھے۔ اُن کی تو گویا امید بر آئی۔ منہ مانگی مراد پائی۔ خدا کا لاکھ لاکھ شکر کیا اور پرورش میں مشغول ہوئے۔

مرے کی نشانی، بیرم خاں مقتول کا فرزندِ ارجمند بابا زنبور کے ہاتھوں اکبر کے زیرِ سایہ پروان چڑھنے لگا۔ جب باہر

نکلنے کے قابل ہُوا تو جس رستے سواری جاتی، چرچے ہوتے۔ ذرا دیکھنا! یہ کس خان زادے کی سواری ہے۔ آہا چندے آفتاب چندے ماہتاب، سورج کی سی کرن، چاند کا سا ٹکڑا۔ ماشا اللہ کیا بھولا بھالا مکھڑا ہے کہ دیکھا ہی کرو۔ بلکہ مصور تصویریں کھینچ لیتے تھے۔ جو بڑے بڑے امرا کے دیوان خانوں میں سجائی جاتی تھیں۔

اکبر اُسے پیار سے میرزا خاں کہا کرتا تھا۔ اُسے میرزا خاں سے ایسی محبت تھی کہ آنکھ سے اوجھل نہ ہونے دیتا تھا کیا حضر کیا سفر ہمیشہ اپنے ساتھ رکھتا تھا۔

جب وہ دارالسلطنت آگرہ سے دہلی ہوتا ہُوا لاہور گیا تو میرزا خاں کو بھی ہمرکاب لیتا گیا تھا۔ اب ننھے سے خان زادے کی اقبال مندی ملاحظہ فرمائیے کہ جہاں جہاں شاہی قیام ہُوا سوداگر، مصور، صناع، دستکار، مالی وغیرہ میرزا خاں کے ڈیرے پر طرح طرح کے تحفہ تحائف لے لے کر آئے اور پیشکش کئے۔ اِن باتوں سے وہ نمک خوارانِ قدیم جو اُس کی ذات پر آس لگائے بیٹھے تھے، نہالوں نہال ہوئے جاتے تھے " دشمنوں کے کان بہرے، خدا رکھے ہمارا آقا معلوم تو اقبال مند ہوتا ہے۔ اللہ نے چاہا جوان ہو کر بڑا آدمی نکلے گا۔

میرزا خاں کون تھا؟ بیرم خاں کا لختِ جگر۔ وہ بیرم خاں جن کی مہمان نوازی و فراخ دلی کے افسانے زبان زدِ خلائق ہیں۔ باپ کی طرح ہونہار بیٹا بھی ویسا ہی عالی حوصلہ نکلا۔ گو لڑکپن میں اُس کی اتنی بساط نہ تھی کہ دل کے حوصلے نکالتا تاہم اُن ننھے ننھے ہاتھوں کے دینے میں وہ خوبی ہوتی تھی جس سے امیدواروں کے ہاتھوں کلیجے بڑھ جاتے تھے۔ یہی دعائیں نکلتی تھیں۔ الٰہی! اسے پروان چڑھائیو یہ راج دلارا، غریبوں کا آسرا، ضعیفوں کا سہارا ہے۔

چاہئے تو یہ تھا کہ بیرم خاں کے قتل پر معاملہ رفع دفع ہو جاتا۔ مگر افسوس ایسا نہ ہُوا۔ ارم آشیانی ـــــــ سے جلنے والے امرا کی آگ نہ دبی۔ میرزا خاں پر مراعاتِ خسروانہ و الطافِ شاہانہ دیکھ دیکھ کر آتشِ حسد میں جلے مرتے تھے، ہر وقت لگائی بجھائی سے کام تھا۔

اکبر نے دیکھا سیدھی انگلیوں گھی نکلتا نظر نہیں آتا، یہ لوگ یوں نہ مانیں گے تو یہ تدبیر کی کہ خانِ اعظم میرزا عزیز کوکلتاش کی صاحبزادی ماہ بانو بیگم سے میرزا خاں کی شادی کر دی۔ اس طرح سے اُس کے حمایتوں کی جماعت زبردست ہو گئی اور مخالفوں کی کور دبنے لگی۔

## عہدِ اکبری کے کارنامے

۹۷۳ھ میں جب جہاں پناہ (اکبر) خانِ زماں کی مہم میں مصروف تھے اور معاملہ طول پکڑ گیا تھا تو میرزا خاں ہی

کی سفارش سے خانِ مذکور کی خطا معاف ہوئی تھی۔ اسی سنہ میں خبر آئی کہ محمد حکیم میرزا نے بغاوت کی۔ کابل سے اُٹھ کر لاہور آ پہنچا۔ اُس کی مدافعت کے لئے جاتے وقت آں بدولت میرزا خاں کو خلعتِ فاخرہ سے سرفراز فرما کر اور چند امراکو اس کے ماتحت کر کے دارالسلطنت کے انتظام پر چھوڑ گئے۔

سنہ ۹۸۰ھ میں میرزا عزیز کوکلتاش کو مظفر خاں نے احمد آباد میں محصور کر لیا۔ آں بدولت نے خانِ اعظم کی حمایت کے لئے احمد آباد کی طرف فتح نشان کھولا۔ میرزا خاں کو ہمرکاب لے کر دو ماہ کی راہ سات روز میں لپیٹی اور دفعتہً میدان میں فوج اتار دی۔ لشکر جماتے وقت بجائے کسی تجربہ کار سپہ سالار کے میرزا خاں کو قلب میں قائم کیا اور بہت جلد ثابت ہو گیا کہ یہ تجویز نہایت مناسب تھی، کیونکہ مظفر خاں نے ہزیمت اُٹھائی۔

سنہ ۹۸۳ھ میں اکبر نے خانِ اعظم کو احمد آباد کا حاکم مقرر کرنا چاہا تو وہ ہیچ مچر کرنے لگے۔ میرزا خاں پر جو نظر ڈالی، وہ آداب بجا لائے اور آمادگی ظاہر کی۔ آں بدولت نے اس انیس سال کے شیر بچہ کی اولوالعزمی پر آفرین کی اور چونکہ آغازِ شباب الڑپن کا زمانہ ہے، نوعمر سپہ سالار کو ملک گیری کے اتار چڑھاؤ سمجھائے اور ہدایت کی کہ وزیر خاں کی صلاح کے بغیر کسی کام پر ہاتھ نہ ڈالنا۔ اور علاوہ وزیر خاں کے علاء الدولہ قزوینی، پیاگ داس، سید مظفر بارہہ وغیرہ کو بھی اُس کی ڈھارس بندھانے کے لئے ساتھ کر دیا۔

سنہ ۹۸۶ھ میں شہباز خاں (ایک اکبری امیر) نے رانا کے علاقہ مقام کملمیر پر چڑھائی کی اور میرزا خاں کو مدد کے لئے بلایا۔ انہوں نے جو جھپٹا مارا رانا کا قلعہ کوکندہ چھین فوراً اودے پور پر قبضہ کر لیا۔ رانا بڑبڑا کر پہاڑوں میں جا چھپا شہباز خاں نے اس کا بہتیرا پیچھا کیا لیکن وہ ہاتھ نہ آیا۔

میرزا خاں کی حیرت انگیز کارگزاریاں دن دونی رات چوگنی اکبر کے دل میں گھر کرتی گئیں اُن کی ہمہ گیر خوبیوں کا ہر جگہ چرچا ہونے لگا تو سنہ ۹۸۸ھ میں اکبر نے انہیں دربار کے عہدۂ عرض بیگی پر مامور کیا تاکہ حاجتمندوں کی باریابی میں آسانی ہو اور ہر مظلوم کی فریاد سنی جا سکے۔

زیادہ دن نہ گزرے تھے (اسی سنہ میں) کہ راجہ مان سنگھ کے عزیز و اقارب کچھواہہ راجپوتوں نے صوبۂ اجمیر میں علم بغاوت بلند کیا۔ اور ایسا فساد اُٹھایا کہ ایک مخلوق تباہ ہو گئی۔ وہاں کا صوبہ دار رستم خاں بھی اس بلوے میں کام آیا۔ اب بڑی دقت یہ پیش آئی کہ کھلے خزانے کچھواہوں کی سرکوبی کرنا بھی اکبری پالیسی کے خلاف تھا۔ مصلحت تھی کہ سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے۔ جس وقت اعیانِ سلطنت پر نگاہ ڈالی تو منشاء کے مطابق عمل در آمد کرنے کی صلاحیت میرزا خاں میں نظر آئی جملہ وجوہ کو ملحوظ رکھ کر شہنشاہ نے اسی کو رنتھبور جاگیر کر کے صوبۂ اجمیر کی

اصلاح پر مامور کیا۔ ×

تقریباً دو سال تک میرزا خاں اجمیر کا خس و خاشاک صاف کرتے رہے۔ اس کے بعد ۹۹۰ھ میں جب شیخو بابا (شہزادہ سلیم) تیرہ سال کے ہوئے اور انہوں (میرزا خاں) نے زندگی کی چھبیسویں منزل میں قدم رکھا تو اکبر نے اُن کو شیخو بابا کا اتالیق مقرر کر دیا۔ چونکہ یہ وہی عہدہ تھا جس پر اکبر کی شہزادگی کے وقت میرزا خاں کے والد ارم آشیانی رہ چکے تھے اس واسطے انہیں بڑی خوشی ہوئی۔ حضور پناہ میں گذارش کی کہ براہِ ذرہ نوازی خانہ زاد کی نانِ جویں کی دعوت قبول فرمائی جائے۔ ولی نعمت نے اُن کی دعوت قبول فرمائی۔

کیا لطف آیا ہے۔ جہاں پناہ کی سواری اُٹھی۔ میرزا خاں قلعہ سے لے کر اپنے گھر تک سونے روپے کے پھول برساتے گئے۔ جب اُن کا گھر نزدیک آگیا تو موتی نچھاور کرنے لگے۔ دھوم دھام سے سواری اتاری اور بادشاہ کو سوا لاکھ کی ڈھیری (سوا لاکھ روپے کا چبوترہ) پر بٹھا کر نذر دی۔ وہاں سے دوسری بارگاہ کو لے چلے۔ سواری اُٹھتے ہی ڈھیری لٹا دی۔ بارگاہ میں لے جا کر کوہ پیکر ہاتھی اور اصیل گھوڑے پیشکش کئے۔ امرائے ہمرکاب کو عجائب تحائف سے خوشنود کیا۔

خبر آئی مظفر خاں نے گجرات میں اندھیر جوت رکھا ہے۔ روک تھام کی گئی۔ خاطر خواہ نتیجہ نہ نکلا۔ ۹۹۱ھ میں اکبر نے سادات بارہہ، ایرانی دلاور، راجپوت سپہگر، چندر رانا اور ٹھاکر ساتھ کر کے میرزا خاں کو شہاب الدین خاں حاکم گجرات کی جگہ بھیجا اور ایک فرمان قلیچ خان کو نافذ کیا کہ جلد مالوہ کی فوج لے کر میرزا خاں کی کمک کو پہنچو۔ علیٰ ہذا القیاس امرائے دکن کو بھی فرامینِ امداد نافذ کئے گئے۔

میرزا خاں نے رکاب میں پیر ڈالا اور گجرات کی طرف باگ اٹھا دی۔ کوچ در کوچ منزل بہ منزل جالور ہوتے ہوئے پٹن گجرات یعنی اُس مقام تک جا پہنچے جہاں ۱۴ جمادی الثانی ۹۶۸ھ کی شام کو اُن کے والد ارم آشیانی نے جامِ شہادت نوش فرمایا تھا۔ اس پڑاؤ پر امرا بھی اپنی اپنی فوجیں لے کر استقبال کو آ گئے۔

یہاں آتے ہوئے امرا کو جمع کر کے میرزا خاں نے مشورہ کیا۔ بعض امرا نے رائے دی۔ قلیچ خاں کا انتظار کرنا چاہیے ذرا وہ بھی آ جائیں تو مکمل تیاری کر کے دشمن کی سرکوبی کی جائے۔ میرزا کے خیر خواہ مصاحبوں نے کہا سرکار ایسا ہرگز نہ کیجیے گا۔ اگر وہ آ گئے تو پھر ہم کیسی ہی جاں بازی و سرفروشی کیوں نہ کریں وہ پرانے سپہ سالار ہیں فتح انہیں کے نام لکھی جائے گی۔ بہتر یہ ہے کہ ہم اُن کی آمد سے پہلے ہی خدا کا نام لے کر دو ٹوک فیصلہ کر رکھیں۔

سچے ہی خواہوں کی رائے میرزا خاں کے ذہن نشین ہو گئی۔ پہلے تو انہوں نے ایک ہوائی اڑائی کہ شاہی فرمان آتا ہے۔ پھر ایک شاندار استقبال کر کے مجمع عام میں ایک مصنوعی فرمان سنایا کہ اِن جانب فلاں تاریخ کو عزمِ گجرات

سوار ہو نکلے اور عنقریب یلغار مارنے والے ہیں۔

میدان بندھا۔ مظفر خاں کی چالیس ہزار فوج کے مقابلہ پر میرزا خاں کی دس ہزار سپاہ ڈٹ گئی، نیزے تُل گئے، تلواریں بے نیام ہوئیں، خون برسنے لگا۔ موت کی گرم بازاری میں ہاتھیوں کی آڑ لیئے میرزا خدا کی قدرت کا تماشا دیکھ رہا تھا۔ مظفر خاں کا غلبہ ہُوا۔ شاہی فوج دبنے لگی۔

عین اُس وقت کہ مایوسی کا اندھیرا پھیلا ہوا تھا۔ ایک جاں نثار دوڑا دوڑا آیا۔ اور میرزا خاں کے گھوڑے کی باگ پکڑ کر اُس کو خطرے سے نکال لے جانا چاہا۔ باگ پر ہاتھ پڑتے ہی میرزا خاں محویت سے چونکا۔ ایڑ جو دی گھوڑا ہنہنا کر الف ہو گیا۔ ادھر نوجوان سپہ سالار کے اشارے پر فیلبانوں نے قرنا پھونک دی۔ شاہی جانبازوں میں نئی روح دوڑ گئی۔ ایک نعرہ لگا کر پل پڑے۔ گھٹنوں تیغ کر دی۔ مظفر خانی دل بادل میں ہلچل مچی ہوئی تھی۔ یکایک کسی تازہ دم دستے نے پیچھا مارا۔ مخالفوں کو یقین ہو گیا کہ ہائے اکبر آ گیا۔ پھر کون کسی کی سنتا ہے۔ نفسی نفسی پڑ گئی بھگوڑوں کے ساتھ مظفر خاں بھی یہ جا وہ جا چھو ہو گیا۔

اور دراصل بات کچھ بھی نہ تھی۔ میرزا خاں نے جنگ سے پہلے اپنے ایک امیر خواجہ نظام الدین نامی کو تھوڑی سی فوج دے کر بھیج دیا تھا کہ جس وقت لڑائی ترازو کی تول ہو، کا وا دے کر دشمن پر ٹوٹ پڑنا۔ یہ حکمت ایسی کارگر ہوئی کہ دشمن کی فتح شکست کی صورت میں بدل گئی۔

اس فتح کی خوشی میں میرزا خاں نے اپنا سارا مال واسباب فوج میں تقسیم کر دیا اور اس دریا دلی سے کہ آخر میں صرف قلمدان رہ گیا تھا وہ بھی ایک سپاہی کے حوالے کر کے ہاتھ جھاڑ کر اُٹھ کھڑا ہُوا۔

بات میں بات نکلتی ہے۔ جب فتح گجرات میں تاخیر ہوئی تو بیرم خاں کی مخالف جماعت والوں نے دربار میں شوشے چھوڑنے شروع کیئے۔ نہ جانے جہاں پناہ کی بھی کیا مرضی ہے۔ جہاں ایک چھوڑ دو دو بڈھے سپہ سالار بھی کچھ نہ بنا سکے وہاں ایسے نوخیز خوش رُو نوجوان کو بھیج دیا جو دربار کی زینت اور مجلسوں کی رونق ہے۔

ان رموز پر بیرم خانی امرا خون کا سا گھونٹ پی کر رہ جاتے۔ جہاں پناہ خاموش ہو رہتے۔ مخالفوں کی زبان بند نہ ہوتی آخر جہاں پناہ تنگ آ گئے۔ قلعۂ الہ آباد کا سنگ بنیاد رکھ کر جلد جلد پلٹے تاکہ دارالسلطنت ہوتے ہوئے گجرات پر یلغار کریں۔ ابھی کوڑا گھاٹم پور تک ہی پہنچے تھے کہ پرچہ لگا "فتح گجرات"

اس خبر مسرت اثر سے آں بدولت بہت محظوظ ہوئے۔ میرزا خاں کو اُس کے موروثی خطاب "خانِ خاناں" سے سرفراز کیا اور فرمانِ خوشنودی نافذ فرمایا۔

احمد آباد سے کھیت چھوڑ کر مظفر خاں نے پہاڑوں میں پناہ لی۔ اور بعجلت تمام سامانِ جنگ کرنے لگا۔ اِدھر اُدھر کے چھٹے بٹے بٹور نے شروع کئے۔ لیکن خانِ خاناں کہاں دم لینے دیتے تھے۔ قضا کی طرح اُس کے سر پر جا پہنچے۔ لوہے سے لوہا بھڑ گیا۔ بلا کا رن پڑا۔ خوب خوب حوصلے نکلے۔ مظفر خاں زمین پکڑ گیا۔ ہلائے نہ ہلے۔ مضبوطی سے جما ہوا تھا۔ جس وقت خانِ خاناں نے فیلی توپ خانہ کو اشارہ کیا، پہاڑ پر کالی آندھی چڑھی، تو میاں مظفر ہوا ہوئے۔ کوہ و دشت میں اکبری فتح کے نعرے گونجنے لگے۔

کم وبیش ایک سال کے عرصہ میں خانِ خاناں نے ملک کا بندوبست کر لیا۔ آس پاس کے چھوٹے بڑے مطیع ہو گئے۔ حتیٰ کہ امین خاں غوری والیٔ جوناگڑھ بھی دوست بن گیا۔

۹۹۲ھ میں سن گن پہنچی کہ مظفر خاں نے پھر کچھ بدنظمی پھیلانی شروع کی اور لوٹ مار میں مصروف ہے۔ انہوں نے اُس پر چند امرا تعینات کر دیئے وہ اُسے جابجا بھگائے بھگائے پھرتے تھے ایک دن نواگراؤں کے راجہ جام نے خبر دی کہ اس وقت مظفر خاں فلاں مقام پر چھپا ہوا ہے۔ اگر ذرا سی بھی مستعدی سے کام لیا جائے تو یقیناً گرفتار کیا جا سکے۔ خانِ خاناں نے بلا پس وپیش راجہ کے بتائے ہوئے مقام پر گھوڑا ڈال دیا۔ وہاں مظفر خاں کوئی نہ ملا۔ بلکہ قصہ یہ ہوا کہ خانِ خاناں تو اُدھر گئے۔ اِدھر میدان خالی پا کر مظفر خاں نے احمد آباد پر دھاوا بول دیا۔ یہاں خانِ خاناں کے ہوشیار سپہ گر موجود تھے۔ انہوں نے وہ ٹکر لی منہ پھیر دیا۔

واپسی پر خانِ خاناں کو معلوم ہوا کہ بڑی چال چلی گئی۔ مکار جام دونوں طرف ملا ہوا ہے اُس نے ہمیں دھوکا دیا۔ آگ ہی تو لگ گئی۔ غضبناک ہو کر حملہ کر دیا اور راجہ کی راج دھانی نواگراؤں سے چار کوس اوپر پڑاؤ ڈال دیا۔ راجا کو جو اِس حال کی خبر لگی۔ حواس باختہ ہو گیا۔ فوراً اپنے کنور کے ہاتھ "شرزہ" نامی ہاتھی اور بہت سے تحفے تحائف بھیج کر معافی حاصل کی۔

امرائے خاندیس اور حکامِ دکن میں خانہ جنگی شروع ہوئی۔ ۹۹۳ھ میں راجی علی خاں حاکم برہانپور نے دربارِ شاہی میں عریضہ ارسال کیا کہ ایسے میں بڑا اچھا موقع ہے، میدان مار لیا جائے۔ اکبر نے خانِ اعظم کو مہمِ دکن پر مامور کیا اور ایک فرمان خانِ خاناں کو بھی پہنچا یا کہ اس مہم میں خانِ اعظم کی امداد کرو۔ وہ احمد آباد سے اُٹھ کر فتح پور تک گئے تھے۔ کہ مظفر خاں نے احمد آباد پر چھاپا مارا۔ متعینہ امرا بھی گتھ گئے۔ ابھی جھڑپیں ہو رہی تھیں کہ خان خانان دکن جاتے جاتے ایک دم پلٹ کر مظفر کے سر پر آدھمکے اور بھگوڑا مظفر وہ جاتا ہے۔ صاف اُڑ گیا۔ اس کھینچ تان کا نتیجہ یہ ہوا کہ خانِ خانان نے اور بہت سا علاقہ ہتیا لیا۔

متذکرہ بالا وجوہ کے سبب سے خانِ خانان خانِ اعظم کی مدد کو نہ جاسکے اور وہ ناکام پھرے۔ اثنائے راہ یعنی مقام بڑونچ پر اُن کا میل ہوا۔ خانِ خانان نے پرجوش خیر مقدم کیا۔ انتہائی تواضع سے پیش آئے۔ اور ہردو صاحبان میں صلاح ٹھہری کہ فی الحال جنگ ملتوی رہے۔ برسات کے بعد دیکھا جائے گا۔

سنہ ۹۹۷ھ میں خانِ اعظم حاکمِ گجرات کئے گئے اور خانِ خانان کی دربار میں طلبی ہوئی یہاں راجہ ٹوڈرمل کے انتقال کی وجہ سے وکیلِ مطلق کا منصب خالی تھا۔ باپ کے وقت کا گیا ہوا منصب خانِ خانان کو ملا اور جونپور کی جاگیر بھی عطا ہوئی۔ اسی سنہ میں خانِ خانان نے تزکِ بابری کا ترکی سے فارسی ترجمہ کیا اور بارگاہِ شاہی سے خراجِ تحسین و آفرین پایا۔

سنہ ۹۹۹ھ میں ملتان اور بھکر خانِ خانان کی جاگیر ہوئے میرزا جانی حاکمِ ٹھٹھ سے بگاڑ ہوگیا۔ انہیں معلوم ہوا کہ قلعہ سیوان میں جو میرزا جانی کے زیرِ حکومت ہے آگ لگ گئی۔ انہوں نے بڑھ کر قلعۂ مذکور پر محاصرہ ڈال دیا۔ یہ قلعہ آٹھ کوس لمبا اور چھ کوس چوڑا تھا۔ اس کے گرد چالیس گز کی خندق اور سات گز چوڑی فصیل تھی۔ یہاں میرزا جانی سے بڑے بڑے معرکے ہوئے۔ میرزا کے پاس دوسو کشتیاں تھیں اور خانِ خانان کے پاس صرف پچیس لیکن وہ منہزم ہوا۔ اور قلعہ سیوان سے چالیس کوس کے فاصلہ پر جاکر اُس نے دریائے سندھ کے کنارے مقام نالہ کنڈی پر ایک دوسرا مستحکم قلعہ بنالیا۔ خانِ خانان نے وہاں بھی جا گھیرا۔ ادھر ملک میں ایک ہلاکت آفرین بلا نازل ہوئی جس نے سندھیوں کا کھیت کردیا۔ شاہی سپاہ میں کسی کو چھینک تک نہ آئی۔

آدمی کا مقابلہ دوسری بات ہے خدائی غضب سے کون لڑے۔ میرزا جانی مجبور ہوگیا۔ اور عاجزانہ صلح کا پیغام بھیجا۔ وہ صلح نامہ ان شرائط پر منظور ہوا۔ کہ میرزا صاحب قلعہ سیوان اور علاقہ سیوان کے علاوہ بیس جنگی کشتیاں سامانِ جنگ سمیت نذر کریں اور خان خانان کے بڑے صاحبزادے میرزا ایرج سے اپنی دختر کی شادی رچائیں میرزا جانی نے سب کچھ قبول کیا۔ مورچوں کی جگہ برات کے شامیانے نظر آنے لگے۔ دھوں دھاں۔ مار دھاڑ چیخ پکار کے بجائے نغمۂ سرود بلند ہوا۔

سنہ ۱۰۰۲ھ میں برہان الملک فرمانروائے دکن نے انتقال کیا اور اس کا چہاردہ سالہ فرزند جانشین ہوا چونکہ اکبر کے دل میں سنہ ۹۹۳ھ والی ناکامی کھٹک رہی تھی، نیز اسی قسم کے اور بھی کتنے ہی اسباب جمع ہوگئے تھے، لہذا اس مرتبہ خان خاناں کو مہمِ دکن پر مامور کرنا مصلحت جانا۔ انہیں روانہ دکن کیا اور شہزادۂ مراد (جو اس وقت دکن ہی میں تھے) کو فرمان بھیجا کہ خانِ خاناں کا انتظار کرو۔ جب وہ پہنچ جائیں تو ان سے مل کر احمد نگر پر چڑھائی کردینا غرض موصول ہونے

پر شہزادہ صاحب کے مصاحبوں (خاص کر صادق محمد) نے سوچا کہ کانے کے آگے چراغ نہیں جلتا۔ کہیں خان خاناں آ گیا تو اپنے شہزادہ کا رنگ پھیکا پڑ جائے گا۔ ہماری ورنہ رہے گی۔ بس وہیں سے اکھاڑ پچھاڑ شروع کر دی اور اُن کے پہنچنے پر وہ پیچ مارے کہ مجبور کر دیا۔ یہ بیچارے شاہی لحاظ کے سبب سے دم نہ مار سکے حاصل یہ ہُوا کہ بھاری نقصانات اُٹھانے کے بعد چاند بی بی سے صلح کرنی پڑی۔

اور سنئے یہاں تو لحاظ لحاظی ہی میں رہے۔ وہاں چاند بی بی نے کیا تدبیر کی۔ اپنے دیور عادل شاہ کو لکھا۔ اے کیا غضب کرتے ہو۔ کچھ خبر بھی ہے۔ دیکھنا اکبری لشکر کو راہ مل گیا تو اب سے دُور خیر نہیں۔ یاد رکھو آفت ہی تو آجائے گی۔ ایسے جوڑ توڑ لگائے کہ فرمانروایانِ دکن کا ساٹھ ہزار ٹڈی دَل فراہم کر لیا۔ اب تو مجبوری ہوگئی ہر بات کی کوئی حد ہوتی ہے۔ کہاں تک لحاظ کیا جائے۔ خان خاناں کو آبرو کی پڑی۔ شہزادہ صاحب کو شاہ پور میں چھوڑ شاہ رخ میرزا اور راجی علی خاں کو ہمراہ لے بیس ہزار کی جمعیت سے آگے بڑھے۔

۱۷ جمادی الثانی ۱۰۰۵ھ کی صبح کو عادل شاہ کے نائب سہیل خاں حبشی نے نادیرہ کے میدان میں نظام شاہی اور قطب شاہی افواج کے دائیں بائیں بازو پھیلا دیئے اور خود قلبِ لشکر میں نمودار ہو کر لام باندھا۔ ادھر خانِ خاناں کے جانباز بھی مرنے مارنے پر تل گئے۔ ایک پہر دن چڑھے دہانِ توپ سے دکنی پیغامِ جنگ آیا۔

فوجوں کو حرکت ہوئی ہراول سے ہراول ٹکرایا۔ سہیل خاں نے میمنہ میسرہ بڑھا کر فوجِ شاہی کو نرغے میں لے لیا اندھا دھند لڑائی ہونے لگی۔ شورِ قیامت برپا ہُوا۔ اس ہنگامہ میں کسی کو تن بدن کا ہوش نہ رہا۔ سہیل خانی توپ خانے کا ایک افسر علی بیگ رومی اپنے آدمیوں کی نظر بچا کر آیا اور گھبرا کر کہنے لگا۔ ہٹیئے! جلد ہٹیئے! غنیم نے توپ خانے کا رخ ادھر کر دیا ہے۔ اور عنقریب مہتاب دکھایا چاہتا ہے۔ فوراً دائیں کو ہو رہیئے۔ خان خاناں اُس کے بشرے پر ایک نظرِ عمیق ڈال کر تاڑ گئے کہ یہ جھوٹا نہیں اظہارِ امرِ واقعی کر رہا ہے۔ جھٹ پٹ دائیں کا رخ کیا۔ اور دو سوار راجی علی خاں کی طرف دوڑائے کہ سخت خطرہ ہے۔ جلد جگہ تبدیل کرو۔

خانِ خاناں کا ہٹنا تھا کہ دکنی توپ خانہ کی گرج سے زلزلہ آیا۔ ہر طرف اندھیرا چھا گیا۔ بدبودار تاریکی میں تخفیف ہونے سے پہلے خانِ خاناں اپنے سامنے والی فوج سے دست و گریباں ہوگئے اور چونکہ سہیل خان کو چغتائی سپہ سالار کی تباہی کا یقین آچکا تھا، وہ اُن (خانِ خاناں) کے خیموں کی طرف جھک پڑا اور بے طرح لوٹ مچا دی۔ یہاں تک کہ شام ہو کر سچ مچ کا اندھیرا ہو گیا۔ لوٹ گھسوٹ سے فراغت پا کر اُس نے سوچا اب کون بکھری ہوئی فوج سمیٹے چلو صبح دیکھا جائے گا۔ دن بھر کے مارے دھاڑے ہیں ذرا کمر سیدھی کریں۔ یہ خیال کر کے وہ میدان سے ایک گولی کے

ہٹتے پر نالے کے کنارے جا ٹھیرا۔

خانِ خاناں بھی رہے سہے جاں نثاروں کو لے کر اسی نالے کے کنارے) ذرا دور جا کر توپوں کے تخت اور مگزین کی آڑ میں پناہ گزین ہوئے۔ رات پہاڑ ہو گئی۔ کاٹے نہ کٹتی تھی۔ پچھلا پہرہ ہونے کو آیا پلک سے پلک نہ لگی۔ پھیکی رات میں خان خاناں اور اُن کے ساتھیوں کو کچھ روشنی نظر آئی۔ سب آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگے۔ خدایا کیا اسرار ہے۔ خبر جو منگاتے ہیں تو معلوم ہوا کہ یہاں تو سہیل خاں توپوں کی آڑ میں پڑا ہوا ہے اور اس طرف توپوں کے دہانے ہیں۔ آفرین ہے اس دلیری کو۔ خانِ خاناں نے جھٹ پٹ دکنی توپوں کے دہانے پھیر کر مہتاب دلوا دی۔

ارے! یہ کیا؟ سہیل خانی دستے میں گڑبڑ مچ گئی۔ الٰہی یہ پچھلی رات غیبی گولا کہاں سے گرا۔ اب کس سے جما جاتا تھا۔ اکھڑے اور بری طرح اکھڑے۔ ادھر خان خاناں نے فتح کے شادیانے بجوا دیئے۔ وہ شاہی سپاہی جو جان کے ڈر سے جھاڑ جھنکاڑ، غاروں، کڑاڑوں میں دبکے بیٹھے تھے جی گئے۔ ایک دم فتح کے نعرے لگاتے ہوئے دوڑے۔ دستے پہ دستہ جمع ہونے لگا۔ متواتر گیارہ مرتبہ قرنا پھنکی اور خان خاناں کے جھنڈے تلے کافی جمعیت ہو گئی۔ سہیل خاں نے بھی ہاتھ پیر مار کر بارہ ہزار نوجوان اکٹھا کر لیا اور پچھلی رات کے دھندلکے میں تیغ و سناں کی بجلیاں کوندنے لگیں۔ خانِ خاناں کے بل پر آٹھ پہر کے بھوکے سپاہیوں نے خالی پیٹ وہ ساکھا کیا میدان الٹ دیا۔ دشمنوں میں بھاگڑ پڑی، سہیل خاں زخمی ہو کر گرا، ادھر سردار کو ہاتھوں ہاتھ اٹھا کر دکنی فرار ہوئے اور خان خاناں کی فتح ہو گئی سنا جا رہا تھا۔ راجی علی خاں بھاگ گیا۔ تلاش پر معلوم ہوا افواہ غلط تھی۔ نہیں نہیں وہ جانباز تو جس جگہ سے خانِ خاناں ہٹے تھے۔ وہیں ۳۵ سردارانِ نامدار اور پانچ سو غلامانِ وفاشعار کے جمگھٹ میں پڑا ہمیشہ کی نیند سو رہا تھا وہیں راجہ رام چندر کی بھی لاش تھی۔

جب شہزادہ مراد کثرتِ شراب نوشی سے نامراد جوانا مرگ ہوا تو شہنشاہ نے شہزادۂ دانیال کی شادی جاناں بیگم (خانِ خاناں کی صاحبزادی) سے کر دی۔ اور لشکرِ عظیم و سامانِ وافر دے کر اُسے خانِ خاناں کی سرپرستی میں دکن کو روانہ کیا۔ انہوں نے پہنچتے ہی احمد نگر کو محصور کر لیا۔ ہرچند کہ قلعہ مضبوط تھا لیکن دکنیوں میں افراتفری پھیل چکی تھی۔ معاملات پر نظر ڈال کر چاند بی بی نے اپنے وزیر سے کہا، خدا خیر کرے آثار اچھے نہیں۔

یہ خبر کہیں چیتا خاں تک پہنچ گئی۔ غضب ہو گیا۔ اُس نے دوسرے دکنی سرداروں کو چاند بی بی کے خلاف اکسایا۔ خبردار رہنا! یہ بیگم اکبری سپاہ سے ساز باز کر رہی ہے۔ اس کے کہنے پر چلے تو ٹھکانا نہ لگے گا۔ سردار چیتا خاں کی بولی میں آ گئے۔ چاند بی بی ناحق شہید کر دی گئی۔ اور اس پھوٹ کے طفیل حاصل یہ ہوا کہ ہزاروں دکنی تلوار کے گھاٹ اُترے

چیتا خاں کام آیا اور جس لڑکے کو نظام الملک بہادر شاہ بنایا گیا تھا گرفتار ہو کر خانِ خاناں کے ذریعہ سے برہان پور میں شہنشاہ کے حضور پیش کیا گیا۔

اس طرح خانِ خاناں نے بتدریج دکن کا بہت سا حصّہ مسخر کر لیا۔ جب بندوبست سے فارغ ہوئے تو سنہ ۱۰۱۲ھ میں انہیں دربار میں طلب کیا گیا۔ صوبہ جاتِ برہان پور، احمد نگر، برار شہزادۂ دانیال کی حکومت میں آئے اور خانِ خاناں اُس کے اتالیق مقرر ہوئے۔

# دورِ جہانگیری

شہزادۂ سلیم شہنشاہِ جہانگیر بن کر تخت پر جلوہ افروز ہوا۔ خانِ خاناں برہان پور تھے۔ انہوں نے اشتیاقِ آستاں بوسی کا ایک عریضہ ارسالِ دربار کیا اور منظور ہوا۔ چونکہ ایک زمانے میں وہ شہنشاہ کے اتالیق رہ چکے تھے لہٰذا جانبین میں ایک خاص ارتباط ہونا لازمی تھا۔ جہانگیر اپنی تزک میں لکھتا ہے جس وقت خانِ خاناں باریاب ہوئے ہیں اُن پر وارفتگیٔ شوق میں کچھ عجیب رقت کا عالم طاری تھا۔ آتے ہی زمین پر بکھر گئے۔ جہانگیر نے انہیں اٹھا کر سینے سے لگایا۔ سر پر ہاتھ پھیرا۔ چہرہ کو بوسہ دیا۔ انہوں نے دو تسبیحیں پیشکش کیں اور چند قطعہ لعل و زمرد نذر گذرانے تین لاکھ کے تھے۔ این جانب نے انہیں چند روز مہمان رکھ کر اُن ہی کی درخواست کے مطابق مہمِ دکن پر مقرر کیا اور منصبِ دیوانی سے وزیر الممالک کا خطاب دیا۔ بیس ہزار سوار اور لکھو کھا روپیہ نقد بخش کر رخصت کیا۔

سنہ ۱۰۱۷ء میں جہانگیر نے شہزادۂ پرویز کو دو لاکھ کا خزانہ۔ تین سو گھوڑا خاصہ۔ دس ہاتھی اور بہت سے بیش بہا جواہرات عطا فرمائے۔ پھر سیف خاں بارہہ کو اُس کا اتالیق مقرر کر کے خانِ خاناں کی کمک کے لیئے دکن بھیجا۔ لیکن چونکہ ابھی اُن کا آغازِ شباب تھا، وہ دنیا کے نشیب و فراز لڑائی کے رنگ ڈھنگ سے ناآشنا تھے۔ جاتے ہی موسمِ برسات میں دشمن سے لت پت ہو گئے۔ اُن کی ناتجربہ کارانہ جلد بازی کے سبب سے خانِ خاناں کو جنہوں نے کبھی شکست کا منہ نہ دیکھا تھا خفت اُٹھانی پڑی۔ طرہ یہ کہ شہزادہ صاحب نے اپنی بلا ٹالنے کے لیئے الٹی خانِ خاناں کی شکایت ارسالِ دربار کی کہ سرِ عالم (بادشاہ) اِن کے سبب سے سارا کام بگڑ گیا۔ اب یا تو انہیں بلائیے یا مجھے واپسی کی اجازت دیجئے۔

خانِ خاناں نے بھی مزید امداد کے لیئے عریضہ ارسال کیا۔ اس وقت بات ٹال کر انہیں سنہ ۱۰۱۸ھ میں طلب کیا گیا۔ دو سال بعد خانِ خاناں اور اُن کی اولاد کو قنوج اور کالپی کے علاقے جاگیر ہوئے سنہ ۱۰۲۰ھ میں خبر آئی کہ شہزادہ پرویز کا لشکر اور اُس کے امرا دکن میں ٹکریں مارتے پھرتے ہیں مگر بنائے نہیں بنتی۔ جہانگیر کو پھر وہی پرانا سپہ سالار یاد آیا۔ دوبارہ طلب

گیا۔ شش ہزاری منصب ذات وسوار خلعت و اسپ عطا فرمایا۔ داراب اور خواجہ ابوالحسن کو ہمراہ کرکے شہزادہ پرویز کے پاس بھیجا۔

اب خدا کے فضل سے خانِ خاناں کے لڑکے بھی اس قابل ہو گئے تھے کہ بڈھا باپ بیٹھا بیٹھا جاگیر کا بندوبست کرتا اور صاحبزادے ملک گیری کرتے پھرتے۔ چنانچہ ۱۰۲۴ھ میں بڑے صاحبزادے میرزا ایرج الملقب بہ شہنواز نے بالاپور میں وہ ساکھا کیا کہ دکنیوں کا سنہراؤ کردیا۔ ایسی ایسی جانبازیاں کیں کہ جہانگیر کے دل پر نقش ہو گئیں۔ یوں کہئے کہ خانِ خاناں مع بال بچوں کے آں بدولت کے منظورِ نظر ہو گئے۔ یہاں تک خاطر ملحوظ ہوئی کہ ۱۰۲۶ھ میں شہزادہ خورم (جنہیں شاہجہان خطاب عطا ہوا) کو جب برار اور احمد نگر جاگیر کیا تو دربار میں طلب کرکے شہنواز کی بیٹی (خانِ خاناں کی پوتی) سے اُس کا عقد بھی پڑھوادیا۔

۱۰۳۱ھ میں شہزادہ خورم (شاہجہاں) اور نورجہاں بیگم کے درمیان کچھ کھٹک گئی اور جنگ وجدل تک نوبت پہنچی۔ اس موقعہ پر خانِ خاناں نے شہزادے کا ساتھ دیا جس کا حاصل یہ ہوا کہ کچھ دن کے لئے خانِ خاناں کو اپنا رہا سہا خطاب باغی بھی مل گیا۔

بہرحال بڑے کشت وخون اور عبرت ناک نتائج کے بعد صلح صفائی ہوگئی اور ۱۰۳۶ھ میں جب خان خاناں دربار میں بلائے گئے تو وہ بیچارے ناکردہ گناہ غلط فہمی کے ہدف سر جھکائے گردن ڈالے حاضر آستانہ ہوئے اور قدوم شاہی میں سر ڈال کر زار زار رونے لگے۔ جہانگیر نے انہیں اٹھا کر تشفی دی۔ فرمایا گذشتہ را صلواۃ۔ جو ہونا تھا ہوا۔ تم سے زیادہ اس معاملہ میں ایں جانب اپنی ذات کو شرمندہ پاتے ہیں۔ اب ان باتوں کو بھول جاؤ۔ تمہارا خطاب واپس کیا جاتا ہے۔ (جو ضبط کرکے عارضی طور پر مہابت خاں کو دے دیا گیا تھا) آج سے تم وہی خانِ خاناں ہوئے۔ نیز صوبۂ قنوج بھی واپس کیا جاتا ہے۔ تم سے ہم راضی ہمارا خدا راضی۔

واضح ہو کہ شہزادۂ خورم اور نورجہاں بیگم کے معاملہ میں مہابت خاں نے اپنی خودغرضی کے سبب سے الجھنیں بڑھائی تھیں۔ زیادہ دن نہ گذرے تھے کہ نورجہاں بیگم نے برہم ہو کر اُس پر فرمان نافذ کیا کہ حاضر دربار ہو کر اپنی جاگیرات فوج وغیرہ کا حساب دو۔ مہابت خاں چھ ہزار راجپوت تیغ زنوں کی جمعیت سے لاہور پہنچا۔ یہاں خانِ خاناں بھی تھے۔ انہوں نے نہ خود اُس کی ملاقات کی نہ اپنا وکیل وغیرہ اُس کے پاس بھیجا۔ اب تو وہ ڈرا کہ بابا بری گھڑی ہے خدا بچائے۔ خان خاناں ہے۔ نہ جانے کب بندھوالے۔ لاہور سے دبے پاؤں کھسک کر جہلم کی طرف روانہ ہوا جہانگیر گلگشت کشمیر کو جارہا تھا۔ اُس نے جہلم پر راستہ روکا اور قصہ مختصر شہنشاہ اور نورجہاں بیگم کو الگ الگ نظر بند کردیا۔

زیرک اور مدبرہ نورجہاں بیگم نے اپنی حکمت عملی سے کچھ ایسی صورتیں پیدا کیں کہ اُس پر ہیبت چھاگئی اور وہ سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر فرار ہوگیا۔

اب خانِ خاناں نے درخواست کی کہ بندۂ درگاہ کو مہابت خاں پر مامور فرمایا جائے۔بیگم نے اس کی (مہابت خاں کی) جاگیر خانِ خاناں کے نام کی۔ہفت ہزاری، ہفت ہزار سوار، دو اسپہ سہ اسپہ خلعت شمشیر مرصع اور گھوڑا مع زین مرصع سے سرفراز فرمایا۔علاوہ ازیں فیل خاصہ، بارہ لاکھ روپیہ نقد اور بہت سی باربرداری دی اور صوبۂ اجمیر اُن کی جاگیر کرکے رخصت کیا۔

اب خانِ خاناں گھاٹ کنارے آلگے تھے۔سارا جسم گھن چکا تھا۔لاہور میں اُن کی طبیعت ناساز ہوئی۔دہلی پہنچتے پہنچتے سکت نہ رہی وہاں جاکر ۱۰۳۶ھ میں انتقال فرمایا۔انا للہ وانا الیہ راجعون مقبرۂ ہمایوں میں دفن ہوئے۔

## اوصافِ حمیدہ

نواب خانِ خاناں میرزا عبدالرحیم خاں کے مفصل حالات لکھنے کے لئے ایک دفتر درکار ہے اور ان اوراق میں اتنی گنجائش نہیں مجبوراً جستہ جستہ واقعات لکھ دیئے ہیں۔اُن کے فاتحانہ کارناموں کا تو تھوڑا بہت بیان ہوچکا اب ذرا ذاتی اوصاف ملاحظہ فرمائیے۔

نواب خانِ خاناں باوجود ایک اولوالعزم فاتح ہونے کے فنونِ جنگ کی طرح دیگر علوم وفنون میں بھی اچھی دستگاہ رکھتے تھے۔انہیں ترکی، فارسی، عربی۔بھاشا اور سنسکرت پر عبور حاصل تھا۔جہاں انہوں نے سرکشوں کی گردنیں توڑیں، ظالموں کا قلع قمع کیا، اہلِ علم، فقرا، صلحا، اور گوشہ نشینوں کی بھی اعلیٰ پیمانے پر خدمات کیں۔وہ مفلسوں کے داتا اور مظلوموں کے مائی باپ تھے۔بار بار حاجت مندوں کو سونے روپے میں تلوا تلوا دیا۔ذرا ذرا سی بات پر مخلوق کو نہال کردیا۔اُن کے وسیع دسترخوان پر کھانے کی قابوں میں روپیہ اور اشرفیاں چھپا دی جایا کرتی تھیں جس کی بنا پر مثل چلی آتی ہے کہ "خانِ خاناں جس کے کھانے میں بتانا"

جیسا کہ بیان کیا جاچکا ہے ۹۷۳ھ میں شہنشاہِ اکبر نے آپ کو منعم خاں کا خطاب دیا تھا۔ایک مرتبہ آپ آگرہ سے لاہور تشریف لے جارہے تھے۔پہلی منزل پر پڑاؤ ہوا۔سراپردہ کے سامنے والے فرش فروش سے آراستہ شامیانے میں کرسی پر بیٹھے مصاحبوں سے باتیں کررہے تھے۔یکایک کسی فقیر کی صدا آئی:۔

منعم بکوہ ودشت وبیاباں غریب نیست     ہر جا کہ رفت خیمہ زد وبارگاہ ساخت

پھڑک گئے۔خزانچی کو حکم دیا۔ دے دو اس فقیر کو ایک لاکھ اشرفی۔ اسی طرح سات روز تک یہی سلسلہ جاری رہا۔ آٹھویں منزل پر فقیر نے خیال کیا۔ زیادہ لالچ بھی ٹھیک نہیں۔کہیں کسی وقت طبیعت حاضر نہ ہوئی اور لیا دیا سب اگلوا لیا تو کیسا ہوگا۔بس سات لاکھ ہی بہت ہیں۔

خانِ خاناں صدا پر کان لگائے بیٹھے رہے لیکن صدا نہ آئی۔مجلس برخاست ہوتے وقت فرمانے لگے آج ہمارا روزوالا فقیر نہ آیا۔نہ جانے اُس نے کیا سمجھا۔ہم نے تو پہلے ہی دن اُس کے نام کی ستائیس لاکھ اشرفیاں الگ رکھوا دی تھیں (آگرہ سے برہان پور ستائیس منزل ہے)

ایک دن خانِ خاناں کی سواری جا رہی تو کوئی بڑھیا آئی۔اور روٹی پکانے کا توا اُن کے بدن پر رگڑنے لگی نوکر چاکر ہائیں! ہائیں!! کرتے دوڑے۔آپ نے انہیں حکم دیا، ان بڑی بی کے برابر سونا تول دو۔انہوں نے کسی سے سنا ہوگا کہ بادشاہوں کے امیر پارس ہوتے ہیں اگر ان سے لوہا چھو جائے تو کندن ہو جاتا ہے۔اس لئے آزماتی ہیں کہ کیا آج کل بھی کوئی ایسا امیر ہے؟

دربار جارہے تھے کہ ایک عجیب الخلقت بانکے سامنے آگئے اور آداب بجا لائے۔واہ کیا شان تھی۔علاوہ دوسرے کیل کانٹوں کے پگڑی میں خیموں کی دو میخیں بھی اُڑسے ہوئے تھے۔دریافت کیا کیا چاہتے ہو؟ جواب دیا، نوکری۔پھر پوچھا یہ میخیں کس مصلحت سے اُڑسی ہیں۔بولے۔ایک میخ اُس آقا کے لئے ہے جو نوکر کو تنخواہ نہ دے۔دوسری اُس نوکر کے واسطے جو تنخواہ لے کر کام چوری کرے۔

خانِ خاناں مسکرائے۔انہیں اپنے ساتھ دربار میں لائے۔پھر پوچھا، کیوں میاں بانکے، انسان کی عمرِ طبیعی کتنی ہے۔انہوں نے جواب دیا جی ۱۲۰ سال۔خان خاناں نے اپنے خزانچی کو حکم دیا کہ اِن کی ساری عمر کی تنخواہ بے باق کر دو۔اور فرمایا۔لیجئے میاں بانکے ایک میخ کا بوجھ تو ہلکا کیجئے۔

اس داد و دہش کے سبب دنیا جہان کے علما، فضلا، اور شعرا کا اُن کے دروازے پر ہجوم رہتا تھا۔اُن کی توصیف میں اتنے قصیدے لکھے گئے ہیں کہ شاید اکبر کی ہی مدح میں لکھے گئے ہوں تو لکھے گئے ہوں۔ملّا عبدالباقی صاحب نے مآثرِ رحیمی نامی ایک ضخیم کتاب میں اُن قصائد کو نہایت خوبی سے جمع کیا ہے جس میں مصنفین کے حالات اور وہ تقریبات بھی درج ہیں جن میں یہ قصیدے پیش کئے گئے۔

خان خاناں خود بھی فارسی اور ہندی کے شاعر تھے۔اُن کی ایک رباعی ہے۔

سرمایۂ عمرِ جاودانی غمِ تو ۔۔۔ بہتر ز ہزار شادمانی غمِ تو
گفتی کہ چنیں والہ و شیدا کہ کرد ۔۔۔ دانی غمِ تو گر نہ دانی غمِ تو

علی ہذا القیاس بھاشا میں بھی آپ کا بہت سا کلام موجود ہے جسے دیکھ کر تعجب ہوتا ہے کہ ایک ترک الاصل امیر نے اُس زمانہ میں کہ اسلامی بادشاہت تھی، بھاشا پر کیونکر اتنا عبور حاصل کیا۔

فرماتے ہیں:۔

رحمن چپکے ہوئے رہو دیکھ دِنن کو پھیر — جب دن نیکے آئے ہیں بنت نہ لاگی بیر

رحیم گردشِ ایام پر نظر ڈال کر خاموش ہو رہ — جب اچھے دن آئیں گے تو فضل ہوتے دیر نہ لگے گی

کاگج تھوڑو بہت گھنو کیسے لکھوں بنائے — ساگر میں جل بہت ہے گاگر میں نہ سمائے

غم بہت ہے کاغذ تھوڑا۔ آہ کیوں کر لکھوں — دریا میں پانی بہت ہے کوزہ میں نہیں سما سکتا

کھیرے کو مکھ کاٹ کیں دیتے لون لگائے — رحمن کڑوے مکھ کوں چہئیے یہی سزائے

کھیرے کا منہ کاٹ کر نمک لگاتے ہیں — رحیم منہ پھٹ بدزبانوں کو ایسی ہی سزا دینی چاہئیے

خلاصہ یہ کہ میرزا عبدالرحیم خاں کمالاتِ انسانی کا مکمل نمونہ تھے۔ اُن کی کون کون سی خوبی بیان کی جائے۔ جس وقت اُن کے جملہ اوصاف کو ملحوظ رکھ کر تاریخی دُوربین سے نظر دوڑاتا ہوں تو آبائے محترم میں نوابِ خانِ خاناں کا سا ہمہ صفت موصوف امیر کسی کے پاس نہیں پاتا ہُوں۔

میرزا فہیم

# رُباعیات

در عالمِ خار و گل بسے خوار شدیم — در ہر چہ شدیم سخت بیزار شدیم

فرعون شدیم غرقہ گشتیم بہ نیل — منصور شدیم بر سرِ دار شدیم

---

گل را کہ بقائے او دریں عالمِ رنگ — ہر چند کہ نیست خار با او در جنگ

بلبل کہ نہ کرد در جہاں جز نالہ — بیچارہ شدہ ز دستِ صیاداں تنگ

توحید ہوشیارپوری

# خیالاتِ پریشاں

نہیں باقی ہے طاقت اب جگر میں شور و شیون کی — الٰہی پھر یہ کیوں رہ رہ کے یاد آتی ہے بچپن کی
وہ امرت جس کو ماں کا دودھ کہتے ہیں کہاں پاؤں — پیا اک گھونٹ تلخی مٹ گئی سب شور و شیون کی
وہ ماں کی گود میں کندھے پہ سر کو رکھ کے سو جانا — نہیں جنّت میں بھی ہیں راحتیں مادر کے دامن کی
ہمک کر آہ وہ آغوشِ مادر سے نکل جانا — کہاں ہے اے دلِ مردہ کشش وہ شمعِ روشن کی
بڑھا کر ہات وہ خوش خوش بلانا پھر مچل جانا — اُترتیں کیوں نہیں اب دل میں کرنیں ماہِ روشن کی
زمیں پر کھیلتے ہی کھیلتے اِک بار سو جانا — وہ راحت اب اگر پہنچائے گی تو نیند مدفن کی
چمن میں تتلیوں کے شوق میں وہ دوڑتے پھرنا — اُلجھ کر خار سے جب دھجیاں اُڑتی تھیں دامن کی
وہ پہروں محو ہو کر کھیلنا کاغذ کی ناووں سے — بہا دیتی تھیں نالے جب گھٹائیں آ کے ساون کی
شبِ تاریک میں جب کوئی جگنو دیکھ لیتا ہوں — جگر میں ہوک بن جاتی ہے حالت دل کی اُلجھن کی
نہ جانا تھا کہ باغِ دہر میں کانٹے بھی ہوتے ہیں — نہ ہونے پائی تھی تمیز ہی کچھ دوست دشمن کی
فریبِ ذوقِ آگاہی نہ کھایا تھا طبیعت نے — نہ کچھ غم آشیاں کا تھا نہ تھی کچھ فکر دامن کی
اُجالا ہی اجالا تھا مرے کاشانۂ دل میں — سحر کی روشنی میں کچھ عجب رونق تھی گلشن کی
وہ معصومی وہ بے فکری وہ ہنستے کھیلتے رہنا — تڑپ اُٹھتا ہوں جس دم یاد آ جاتی ہے بچپن کی

اگر پھر ایک دن مل جائے مجھ کو اُس زمانے کا
رہے شکوہ نہ دل میں کوئی باقی غم اُٹھانے کا

# خیالات

خدا کی طاقت اظہار میں ہے آدمی کی اقرار میں

میں نے گناہ کیا اور میری ساری طاقت سلب ہوگئی

ننھے بچے کا شیریں تبسم نوعِ انسان کی خوشیوں کا منتہائے کمال ہے

کبھی دو گھڑی دنیا کے جھگڑوں سے دل کو پاک بھی رکھ

میں نے خوب غور کیا ہے کہ ہر شخص اپنے اپنے طریق میں خودغرض و خودبین ہے۔ ہاں کوئی زیادہ کوئی کم

کچھ میں ایسا برا نہیں بلکہ دوسروں کی برائی مجھے نیک راہ سے بھٹکاتی رہتی ہے۔

جب میں کسی سے سچے دل کے ساتھ نیکی کرنے لگتا ہوں تو میں شرما جاتا ہوں

دوستی غرض پر مبنی ہے محبت احساس پر

جو چیز حد سے بڑھی نظروں سے گر گئی۔ عیش و عشرت خوشی سکون سب کا یہی حال ہے۔ صرف نیکی کی کوئی حد نہیں

بحث مطالب کو واضح نہیں کرتی بلکہ عموماً اور زیادہ پیچیدہ بنا دیتی ہے

باغبان

# نفع نقصان برابر

عام طور پر کہا جاتا ہے کہ کسی شے سے ڈرنا بزدلی کی علامت ہے۔ لیکن میرے خیال میں فرقۂ اناث سے خوف کھانا بزدلی نہیں۔ ہر ایک ذی روح فطرتاً اُس چیز سے ڈرتا ہے جس کی ماہیت وہ سمجھ نہیں سکتا۔ شیر بزدل نہیں لیکن آگ سے ڈرتا ہے۔ موجودہ زمانے میں سائنس نے خاک و آتش ہوا اور پانی یعنی عناصرِ قدیم کا شیرازہ بکھیر دیا۔ لیکن زنانہ مزاج وہ مرکب ہے جس کے عناصر کی دریافت نہ ہو سکے گی۔ اس لئے ......

میرا دوست ناظم بھی اسی خوف کے سامنے لاچار ہے گو اور تمام معاملاتِ دنیوی میں خصوصاً جہاں کہیں سچائی یا دیانت داری کا سوال پیش ہو نہایت دلیر اور بے خوف واقع ہوا ہے اور بلا کا ذکی الحس ہے۔ اس ضمن میں مجھے اُس کے زمانۂ طالب علمی کا ایک واقعہ یاد ہے کہ اُس نے ولایت سے بوٹ منگائے جن میں دوکاندار کی غلطی سے ایک پیر آٹھ نمبر کا اور دوسرا نو کا آگیا۔ ماشاءاللہ پیر کا ناپ اُس وقت بھی نو سے بڑھتا ہوا ہی تھا چونکہ دام کافی خرچ ہو چکے تھے استعمال لازمی تھا کبھی کبھی پہن لیا کرتا۔ دوست احباب مذاق بھی کرتے۔ ایک روز اتفاق سے ناظم وہی بوٹ پہنے تھا۔ باغ میں بہت سے دوست جمع تھے فوٹوگرافر سے سب کا یکجائی گروپ بنوانے کی تجویز ہوئی۔ ناظم نے شمولیت سے انکار کر دیا اور جب اصرار ہوا تو لال پیلا ہو کر کہنے لگا کیا تم چاہتے ہو کہ میرے بُوٹ کی یادگار ہمیشہ کے لئے قائم ہو جائے! اس پر فرمائشی قہقہہ پڑا۔ دوسرے ہی دن بیس روپے کے بوٹ اُس نے پانچ روپے میں نیلام کرا دیئے۔

غرض یہ کہ ایک تو کسی قسم کی بدنامی اور دوسرے فرقۂ اناث سے عموماً اور اُس کے اجنبی افراد سے خصوصاً وہ بہت گھبراتا تھا۔ اس لئے جب کوئی محترمہ حسب اتفاق اپنی سہیلی یا ہمجولی منہ بولی دختر یا ہمشیرہ وغیرہ وغیرہ یعنی بیگم ناظم کو ملنے کے لئے آنے کا ارادہ ظاہر کرتیں ناظم کسی بہانے سے اِدھر اُدھر سٹک جایا کرتا۔ اور کاروبار کا عذر پیش کر کے کسی دوست کے یہاں وہ دن گذار دیتا۔

قسمت بھی بعض اوقات سیدھے سے سیدھا چلنے والوں کے راستے میں ایسا روڑا اٹکاتی ہے کہ اس سے بچاؤ کی کوئی صورت نہیں بن پڑتی۔ کرسمس کے دن تھے اور بمبئی میں بے انتہا رونق کہ بیگم ناظم کی ایک قریبی عزیزہ کے ــــــ عورتوں کے رشتے اُن کے مزاج کی طرح اس قدر پیچیدہ ہوتے ہیں کہ اُن کو سمجھنے کی کوشش کرنا بے کار ہے ــــــ چند روز کے لئے تشریف لانے کی خبر ملی۔ ناظم نے اپنا بستر اور سوٹ کیس گاڑی میں رکھوایا اور بیوی سے یہ کہہ کر کہ "تار آیا

ہے کپڑے کی تجارت میں بہت کچھ اُتار چڑھاؤ ہوگا۔ میرا جانا ضروری ہے۔ غالباً چار پانچ روز میں واپس آجاؤں گا"
گھر سے روانہ ہوا اور بمبئی میں میرے یہاں آکر مقیم ہوگیا۔ ہمیں بھلا ناظم اور وہ بھی اس طرح کھلے بندوں مل جائے ہماری
عید ہوگئی۔ دن کو اِدھر اُدھر سیر و تفریح رات کو سینما، تھیئیٹر یا دل بھر کے فونوگرافی۔ اُس کی عزیزہ کو دعائیں دینے لگے۔

ایک انگریزی دوکان پر کرسمس بازار لگ رہا تھا۔ فروختنی اشیا کے ساتھ قسمت کے کھیل یعنی انواع واقسام کی فیشن ایبل قمار بازی کا سامان بھی تھا۔ اور اسی سلسلے میں ایک لاٹری تھی جس کے ٹکٹ کی قیمت دو روپے اور اول انعام ایک ہزار روپیہ تھا۔ چونکہ لاٹری کا نتیجہ اُسی روز نکلنے والا تھا ہمیں بھی شوق چرایا۔ ناظم منظور اور ہم تینوں نے ایک ایک ٹکٹ خرید لیا اور آپس میں حصہ داری کی ٹھہرالی کہ اگر ہم میں سے کسی کو انعام ملا تو تینوں تقسیم کرلیں گے شام کے وقت جب چٹھیاں نکالی جانے والی تھیں وہاں جاکر بیٹھ گئے۔ اتفاق کی بات پہلا انعام ناظم کے نام نکلا ہم بہت اچھلے کودے۔ تین سو تینتیس روپے پانچ آنے اور چار پائی ہر ایک کے حصے میں آئے۔ اس موقع پر خوشی منانے کے لئے گرینڈ ہوٹل میں جاکر بڑی شان سے کھانا کھایا۔ الفریڈ کمپنی کا تماشہ درجہ خاص الخاص میں بیٹھ کر دیکھا اور مکان پر آکر سو گئے۔

عاملانِ قضا و قدر کو بھی خدا جانے نیند نہیں آتی یا اُن کے آرام فرمانے کا کوئی اور وقت مقرر ہے۔ ہم ابھی تمام دروازے بند کئے دن کو رات بنائے عیش کے ساتھ خراٹے ہی لے رہے تھے کہ صبح کے اخبار نئے کاغذی پیرہن کی سندار خوشبو لئے ہوئے نکلے اور اپنی چکنی چپڑی سیاہ زبان سے شہر بھر میں منادی کردی کہ "ہندوستان کلاتھ ایجنسی کے مالک مسٹر محمد ناظم کے نام ایک ہزار روپے کی لاٹری نکلی"۔ اور صرف یہی نہیں بلکہ یہ بھی کہ "وہ مع اپنے احباب کے لاٹری نکلنے کے وقت حاضرین میں موجود تھے"۔

اب بیگم ناظم کی عزیزہ محترمہ صرف حد درجہ پابندِ صوم و صلوٰۃ ہی نہیں تھیں بلکہ اس قسم کے کھیلوں سے جن میں شرط یا جوئے کا نشان تک بھی ہو سخت عداوت رکھتی تھیں۔ اور لاٹری تو کجا بنک میں روپیہ رکھنے یا دکانداری میں لین دین تک کو اپنی اصطلاح میں "حرام کھانے" سے تعبیر کیا کرتیں۔ وہ دن تو بخیر و خوبی گذر گیا اور لاعلمی نے ہمارے رنگ میں بھنگ کی آمیزش نہ ہونے دی لیکن تابکے۔ دوسری صبح کو ناظم کے نام دو خط موصول ہوئے جو اُس کی دوکان کے پتہ پر لکھے گئے تھے۔ جب کبھی وہ شہر سے باہر جایا کرتا تو اپنی نقل و حرکت کی اطلاع دوکان پر دے دیا کرتا تاکہ ڈاک جہاں بھی وہ ہو وہاں بھیج دی جایا کرے اس دفعہ دوکان والوں کو خاص ہدایات تھیں کہ کسی کو یہ نہ بتایا جائے کہ ناظم بمبئی ہی میں موجود ہے صرف خط وغیرہ میرے یہاں بھیج دیئے جائیں۔

اُس نے ہنستے ہنستے پہلے وہ لفافہ کھولا جس پر اُس کی بیگم صاحبہ کے ہاتھ کا پتہ لکھا ہوا تھا لیکن پڑھنا شروع کیا ہی تھا کہ ہنسی مبدل بہ دمِ سرد ہو کر رہ گئی - دریافتِ حال پر معلوم ہوا کہ تحریر تو بیگم صاحبہ کی ہے لیکن مضمون سے کسی اور کی شوخیٔ تحریر کا پتہ چلتا ہے "کیا یہ سچ ہے کہ آپ بمبئی ہی میں ہیں؟ گھر میں کیا حسبِ منشا کھانا نہیں ملتا تھا؟ اور علانیہ قمار بازی بھی شروع کر دی ہے - یہاں تک کہ آپ کا نام اس سلسلے میں بڑی عزت کے ساتھ اخبارات میں آنے لگا ہے ـــــــ اور وہ احباب کون ہیں جو اِس قسم کے جلسوں میں آپ کے ساتھ شریک ہوتے ہیں؟ ایک نو وہ ہونگے نا جنھوں نے اپنا کالا علم پڑھا کر بجائے بھلے آدمیوں کی طرح نشست گاہ میں بیٹھنے کے اندھیرے میں روپے کو پانی کے ساتھ بہاتے رہنے کی ترغیب دی ہے - اور ایک وہ ـــــــ "

غرضکہ ایسے ایک دو نہیں بلکہ چار صفحے پُر تھے - جُوں جُوں ناظم پڑھتا جاتا اُس کے چہرے کی رنگت میں سفیدی بڑھتی جاتی اور برف میں رکھ دینے سے تھرمامیٹر کے پارے کی طرح ہمارے دل بھی بیٹھے جاتے تھے، کیونکہ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ناظم ہماری سوسائٹی کا روحِ رواں ہے، اور جب اُس کے دل پر کسی فکر کا بار ہو تو وہ نہ ہونے کے برابر ہو جاتا ہے -

خط کے اختتام پر ہم تینوں ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے اور ہماری حالت ایسی ہو گئی جیسی بچوں کی ہوتی ہے جب وہ کوئی معصومانہ شرارت کر رہے ہوں اور اُستاد کی غصہ بھری دھمکی کی آواز دُور سے سنائی دے - دو تین منٹ کے وقفہ کے بعد ناظم نے ایک ٹھنڈی سانس لی اور دوسرے لفافہ کو اٹھا کر کھولا - رسم الخط کے بڑے بڑے نتناسب حروف راقم کے "کشادہ" مزاج کا پتہ دیتے تھے لیکن کاغذ کے بے جا استعمال سے جس پر فی صفحہ بمشکل تین چار سطور تھیں لاپروائی کا اظہار ہوتا تھا - جس نے ایک مرتبہ بھی اُن کے طرزِ تحریر کو دیکھا ہے وہ بے دریغ کہہ سکتا تھا کہ خط لطیف صاحب کا ہے -

لطیف صاحب رشتے میں ناظم کے ماموں زاد بھائی ہیں اور عمر میں چار پانچ سال کم - عام طور پر نہایت شستہ مزاج، گو قدرے ضرورت سے زیادہ بے تکلف معلوم ہوتے ہیں - اور اپ ٹو ڈیٹ فیشن کے دلدادہ - لیکن گاہے گاہے کسی مرض کے دورے کی طرح اُن کی طبیعت میں ایک تبدیلی سی واقع ہو جایا کرتی ہے اور اس حالت میں اُن کے عزیز اور احباب جانتے ہیں کہ اُن سے کچھ بھی سرزد ہو جانا بعید از قیاس نہیں - خصوصاً اُن دنوں میں گھر سے کئی کئی دن غائب رہنا معمولی بات تھی اور واپس آنے سے کچھ عرصہ بعد ایامِ بے مہاری کے واقعات اپنے بے تکلف احباب میں نہایت فخریہ انداز سے مزے لے لے کر بیان کیا کرتے - سب سے عجیب بات یہ ہے کہ شکل و صورت تراش خراش قد و

لباس میں ناظم سے اس قدر مشابہ ہیں کہ بعض اوقات نزدیک ترین عزیزوں کو نیم اندھیرے یا پشت کی طرف سے دیکھنے پر لطیف کے ناظم اور ناظم کے لطیف ہونے کا شبہ ہو جاتا ہے۔

خط میں جو پونا سے حوالۂ ڈاک کیا گیا تھا حسبِ معمول گردشِ ایام کی شکایت تھی جو لطیف صاحب کو وقتاً فوقتاً پیدا ہو جایا کرتی حالانکہ انہیں گھر سے اخراجات کے لئے کافی روپیہ ملتا تھا۔ ان مواقع پر وہ ہمیشہ ناظم ہی کی طرف رجوع کیا کرتے کیونکہ تعلقاتِ دیرینہ کی بنا پر اُس کو اپنی عارضی مشکلات کا "مشکل آسان" بنا لیتے۔ مشکل نہ تھا۔ خط کے اختتام پر منظور بول اُٹھا اور اس طرح جیسے یک لخت کوئی نادر چیز ہاتھ آگئی ہو ــــــــ

"ارے یار! بات تو سنو! مجھے ایک تجویز سوجھی ہے۔ لیکن واللہ بہت قیمتی تجویز ہے۔ ہاتھ لاؤ!"

ناظم نے پھیکی سی مسکراہٹ سے اُس کی طرف ہاتھ بڑھایا اور میں نے کہا "ہاں کہو تو!"

"لطیف کو یہاں بلا لو اور تم پونا چلے جاؤ۔ وہاں سے بیوی کو لکھ بھیجو کہ تم نہیں تھے لطیف تھا۔ اخبار کے نامہ نگار کو غلط فہمی ہوئی۔ ہم دونوں گواہی دے دیں گے۔"

ناظم نے پوچھا "اور وہ مانیں گی کیسے؟"

"مانیں گی کیوں نہیں؟ وہ جانتی ہیں ہمیشہ لوگوں کو دھوکا ہو جاتا ہے۔ لاٹری کے ٹکٹ پر تو نام تھا نہیں صورت پہچان کر اخبار والوں نے لکھ دیا ــــــــ"

ناظم نے اطمینان بھرے انداز سے میری طرف دیکھ کر کہا "بات تو ٹھیک ہے۔"

غرض کہ اس تجویز پر فوراً عمل درآمد کر دیا گیا۔ لطیف کو بلانے کے لئے تار دے دیا اور منظور نے اور میں نے طے کر لیا کہ اُس کے آتے ہی سمجھا بجھا کر اُسے ناظم کے گھر بھیج دیں گے تاکہ وہاں جا کر خود ہی لاٹری میں سے روپیہ جیتنے کی کہانی سنائے۔ ناظم پونا سے جا کر اپنی بیوی کو نیم ناراضگی کا خط لکھے کہ میں تو پونا میں بیٹھا ہوں، تمہیں معنت میں شبہات ہو رہے ہیں۔ جیتے ہوئے روپے میں سے کچھ حصہ لطیف سے یہ تو کیا اس سے بہت زیادہ اہم جھوٹ بلوا سکتا تھا۔ ہم سب کو اطمینان ہو گیا۔ ناظم اُسی شام کو پونا روانہ ہو گیا۔ ہم دونوں لطیف کے آنے کا انتظار کرنے لگے۔

اس تمام کارروائی کی ضرورت اس لئے محسوس ہوئی کہ جیسے میں پہلے کہہ چکا ہوں۔ ناظم بے حد ذکی الحس واقع ہوا ہے اور کسی آئندہ موقع پر کنبے کی عورتوں کا عزیزہ مذکور کی سرکردگی میں اُس پر علانیہ جوئے بازی کا الزام لگانا اُس کے لئے سخت تکلیف دہ خیال تھا۔ اب تو چونکہ ان واقعات کو ایک عرصہ گذر چکا ہے جب کبھی ذکر آتا ہے ہم سب ناظم اور لطیف کی معیت میں دل کھول کر ہنستے ہیں لیکن اُس وقت ناظم نہایت پریشان تھا اور لطیف پر جو اب ایک نہایت

ثقہ دنیا دار ہے شروع جوانی کی دیوانگی سوار تھی۔

ناظم پونا کے اسٹیشن پر ریل سے اُتر کر باہر نکلا ہی تھا کہ ایک کرائے کی گاڑی والا نہایت بے تکلفانہ انداز میں مسکراتا ہوا آیا اور اُس کا بیگ اور بستر قلی سے لے کر ساتھ ہولیا۔ ناظم کو حیرت ہوئی اور کچھ پوچھنا چاہتا تھا کہ گاڑی والا خود بخود باتیں کرنے لگا "ہم تو سمجھے تھے کہ اب آپ سے ملاقات نہ ہوگی۔ آپ ایسے خوش طبع مہربان کم ملتے ہیں سیٹھ فرامجی پوچھ رہے تھے اور میم صاحبہ نے بھی بنگلے پر بلا کر دریافت کیا لیکن کچھ پتہ ہوتا تو بتاتے۔ یہی کہہ دیا کہ ہمیں معلوم نہیں ........"

ناظم وہیں ٹھہر گیا۔ اُس کی عادات میں سے ایک یہ بھی ہے کہ کوئی ضروری بات یاد آجائے یا کسی سے بحث چھڑ جائے تو سڑک ہو خواہ بازار راستہ چلتے چلتے مخاطب یا متکلم کے کوٹ کی آستین یا بٹن پکڑ کر وہیں جم جاتا ہے۔ اور جب تک بات ختم نہ کرلے نہیں ہلتا۔ چنانچہ اس دفعہ بھی اُس نے یہی کیا اور سخت حیرت میں گاڑی والے سے پوچھنے لگا "کیا خرافات بک رہے ہو؟ کون فرامجی اور کیسی میم صاحبہ؟ تم ہوش میں ہو؟"

اُس نے نہایت اطمینان سے مسکراتے ہوئے آنکھ مار کر جواب دیا "واہ صاحب واہ! ابھی سے بھول گئے یا ہم سے مذاق کرتے ہو؟ وہی سیٹھ فرامجی ناجن کی دکان پر رنگین شربت کے گلاس اُڑا کرتے تھے۔ اس بات کو ہم کبھی نہیں بھولیں گے۔ بھلا آپ کی صورت پر مغالطہ ہوسکتا ہے؟ لاحول ولا ہم تو آپ کو دس ہزار آدمی میں پہچان لیں"

ناظم اور بھی پریشان ہوا "لیکن بھلے آدمی میں تو چھ ماہ کے بعد پونا آیا ہوں اور ابھی ریل سے اترا ہوں۔ تم کب کا ذکر کرتے ہو؟" اُس کے چہرے پر مسکراہٹ کا نام نہ تھا۔ گاڑی والا بھی اب قدرے برہم ہونے لگا۔

"اجی صاحب کل دوپہر تک تو آپ یہیں تھے۔ ہفتہ بھر تک برابر میری گاڑی آپ کی سواری میں رہی ہے آپ نے کہا تھا کہ اکٹھا کرایہ دے دیں گے۔ کل مجھے اسٹیشن کے عقب میں گلی کے کونے پر چھوڑ کر چلے گئے۔ میں نے وہاں دو گھنٹے انتظار کیا اور پھر ہوٹل میں کل بھی اور آج بھی دریافت کیا لیکن آپ نہیں ملے تو میں سواری کی تلاش میں اسٹیشن پر آگیا۔ اگر اس طریقے سے آپ اتنے دنوں کا کرایہ بچانا چاہتے ہیں تو یہ نہیں ہوسکے گا۔ آپ تسلی رکھیں۔ آپ کی ایک کتاب بھی میری گاڑی میں رکھی ہے۔ جو کل لے جانا بھول گئے تھے۔ چلئے میں دکھائے دیتا ہوں"۔

چاروناچار ناظم اُس کے ساتھ ہولیا۔ گاڑی بان نے اسباب رکھ کر گاڑی کی سیٹ کے نیچے سے ایک نئی مجلد کتاب نکال کر اُس کے ہاتھ میں دے دی۔ اس میں خالی ورق تھے لیکن پہلا ورق پلٹنے پر اُسی پر بڑے بڑے حروف والے خوبصورت رسم خط میں شیخ احمد لطیف بمبئی تحریر تھا اور دو روز قبل کی تاریخ لکھی ہوئی تھی۔

گو ناظم اس طرح بر سرِ راہ ایک معمولی گاڑی والے سے تکرار ہو جانے پر بہت کچھ نادم اور پریشان ہو رہا تھا تاہم اس نام کو دیکھ کر بے اختیار مسکرا دیا۔ گاڑی والا سمجھا کہ دھوکا دینا چاہتا تھا لیکن نہیں چلا تو اب سوائے مسکرانے کے چارہ نہیں رہا۔ اُس نے پھر اُسی بے تکلفی کے انداز میں کہا۔

"اب تشریف رکھئے نا ہوٹل کو لے چلیں۔ ہمیں تو دن بھر میں بیسیوں لوگوں سے سابقہ پڑتا ہے اگر اپنے خاص مہربانوں کو بھول جایا کریں تو گذارا کیسے ہو"

ناظم نے جھنجھلا کر کہا "اچھا اچھا اب زیادہ باتیں نہ کرو۔ ہوٹل کو چلو۔ میں وہ تو نہیں ہوں جسے تم سمجھے ہو تاہم میں تمہارا کرایہ ادا کر دوں گا" یہ کہہ کر وہ گاڑی میں بیٹھ گیا اور گاڑی روانہ ہوئی تو اپنی حالت پر پھر ایک بار مسکراہٹ کو ضبط نہ کرسکا۔

ہوٹل پہنچ کر ناظم نے گاڑی والے کو گذشتہ آٹھ دن اور آج کا کرایہ ملا کر چالیس روپے پر بدقت تمام راضی کیا اور اسباب اتروا کر ہوٹل کے دفتر میں اقامت کا انتظام کرنے کی غرض سے داخل ہوا۔ وہاں پولیس کا ایک سب انسپکٹر اور دو سپاہی مینجر سے باتیں کر رہے تھے۔ ناظم کو دیکھ کر مینجر گھبرا سا گیا۔ کھڑا ہو گیا اور بولا۔ لیجئے وہ خود ہی آ گئے" پھر ناظم کو ایک کرسی پر بٹھا کر نیم شرمندگی کے انداز میں کہنے لگا "معاف فرمائیے گا۔ آپ کا چونکہ کل سے پتہ نہ تھا، نہ آپ ہوٹل کے کسی ملازم سے کہہ کر گئے تھے۔ مجبوراً مجھے پولیس کو اطلاع کرنا پڑی۔ گو ہفتہ بھر کا بل ہی تھا تاہم بعض اوقات ہمیں ایسے لوگوں سے سابقہ پڑ جاتا ہے کہ احتیاط کرنا ہوتی ہے۔ آپ کا بکس جو آپ کمرہ میں چھوڑ گئے تھے سب انسپکٹر صاحب نے ابھی ابھی منگوا کر کھولا تو اس میں بھی سوائے چند معمولی کپڑوں کے کچھ نہ تھا۔ اس لئے ... سچ کہنا چاہئے ...... ہمیں تو فکر سی ہو گئی تھی .........."

یہاں بھی وہی ناظم کی لطیف سے مشابہت جس سے ہم فائدہ اُٹھانے کی کوشش کر رہے تھے الٹی نقصان دہ شکل اختیار کر رہی تھی۔ اور اگر ناظم بل کے بہتر روپے کچھ آنے فوراً ادا کر کے مینجر کے دل کو ٹھنڈا نہ کر لیتا تو غالباً اُن دونوں کو اس بات کا یقین دلانا اور بھی مشکل ہوتا کہ وہ لطیف نہیں ناظم ہے۔ آخر کار گو مینجر کی حیرت اور سب انسپکٹر کی بدگمانی کے نشانات اُن کے چہروں پر ابھی قدرے باقی تھے اور ناظم کا چہرہ غصہ اور شرم سے سرخ ہو رہا تھا، معاملہ انجام پا گیا اور لطیف کی طرف سے یہ عذر پیش کر کے کہ اُسے ایک ضروری تار کے ذریعہ سے بمبئی طلب کیا گیا تھا اس لئے غالباً جلدی میں اپنا حساب بیباق کئے بغیر چلا گیا۔ ناظم پیشانی سے ندامت کا پسینہ پونچھتا ہوا دفتر سے باہر نکلا اور اپنے کمرے میں جا کر آرام کرسی پر لیٹ گیا اُس روز پھر باہر نکلنے کی اُسے ہمت نہ ہو سکی۔

دوسرے روز طبیعت قدرے سنبھل چکی تھی۔ شام کے وقت اُسے خیال ہؤا کہ کلب میں جاکر کچھ عرصہ دل بہلائے۔ کمرے میں سے نکل کر آنکھیں نیچی کئے دفتر کے سامنے سے ہوتا ہؤا ہوٹل کے باہر چل دیا۔ کلب پہنچ کر کسی جان پہچان کی تلاش میں اِدھر اُدھر دیکھ رہا تھا کہ ایک خوبصورت بہت لمبی موٹر دروازے پر آکر ٹھہری اور اس میں سے ایک سودیشی یورپین عورت اُتر کر سیدھی ناظم کی طرف آئی۔ ناظم کے چہرے پر شناخت کی کوئی علامت نہ تھی عورت نے حیران ہوکر یہ فقرہ کہا۔

"مسٹر لطیف کیا آپ مجھے نہیں جانتے؟"

ناظم بیچارہ گھبراسا گیا "مجھے افسوس ہے شاید آپ کو غلط فہمی ہوئی، میرا نام محمد ناظم ہے"۔

میم صاحبہ کچھ رکیں، کچھ سوچا اور پھر قدرے بگڑ کر کہنے لگیں "صاف کیوں نہیں کہہ دیتے کہ اب ہم سے گفتگو کرنا ناگوار ہے۔ جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت ہے"۔

ناظم پسینے پسینے ہوگیا۔ اول تو جنسِ لطیف جس سے وہ پہلے ہی بھاگتا پھر رہا تھا اور دوسرے کلب کا موقع جو بازار سے بھی زیادہ "برسرِ راہ" ہونے کی حیثیت رکھتا تھا کیونکہ یہاں صرف معززین ہی آتے تھے اور خدا جانے کن کن کی نگاہیں اُن دونوں پر لگی ہوئی تھیں۔ قریب تھا کہ وہ شاید غش کھا کر جاتا کہ ایک پرانے ملنے والے نے دُور سے آواز لگائی "ہلو ناظم! اِدھر آؤ، جی ہمیں چوتھے آدمی کی ضرورت ہے" لیکن ناظم کے قدم نہ اُٹھتے تھے مبہوت سا کھڑا تھا۔

دوست قریب آیا اور دونوں کو چُپ چاپ دیکھ کر مہذب سوسائٹی کا فرضِ اولیں بجالایا "مسز فوسٹر ناظم صاحب سے ملاقات نہیں ہے کیا؟ آپ کے دوست لطیف صاحب اِن کے ماموں زاد بھائی ہیں۔ مسٹر محمد ناظم۔ مسز فوسٹر"

اب مسز فوسٹر کے چہرے پر بھی شرم (؟) کی سرخی نمودار ہوئی اور اپنی غلط فہمی کی معافی طلب کرتے ہوئے اُس نے ناظم سے ہاتھ ملایا لیکن اُس کی آنکھیں زمین پر ہی گڑی رہیں یہاں تک کہ چند ضابطے کی باتیں کرکے مسز فوسٹر ایک طرف کو چل دی اور ناظم کے دوست نے اُسے تاش کی میز پر لاکر بٹھادیا۔

عام طور پر ناظم نہایت اچھا برج کھیلنے والا ہے اور اُس کا شریک اگر بالکل نابلد نہ ہو تو بہت کم ہارتا ہے لیکن اُس روز خیالات کے ہجوم سے کچھ ایسا بوکھلایا ہؤا تھا کہ دو ہی کھیلوں میں اٹھارہ روپے مدِّمقابل کی نذر ہوگئے۔ اس کے بعد کھیل چھوڑ کر رخصت چاہی تو اُس کے دوست نے کلب کے دروازے تک پہنچا کر دریافت کیا:۔

"آج کیا بات ہے ناظم۔ تم کچھ اُجڑے ہوئے سے کیوں ہو؟"

ناظم نے پہلے اِدھر اُدھر دیکھا اور جب تسلی ہوگئی کہ کوئی شخص قریب نہیں ہے تو حسبِ عادت اپنے دوست

کی آستین پکڑی اور ٹھہر گیا۔" مجھے یہ بتاؤ جمیل کہ یہ بلا کون تھی ؟"

جمیل نے قہقہہ لگایا۔" تو پہلے میرا شکریہ ادا کرو کہ تمہیں اس سے نجات دلائی۔ اور پھر سنو کہ ان کی عمر کسی کو معلوم نہیں۔ ساخت ہندوستانی ہے۔ یوریشین کہلاتی ہیں۔ بیوہ ہیں۔ مالدار ہیں۔ عقد ثانی کی آرزو رکھتی ہیں اور لطیف صاحب سے خصوصیت۔ لطیف صاحب پرسوں سے غائب ہیں اور اب خیال ہوتا ہے کہ شاید یہ بھی ہمارے دوست کے دریائے مزاج کی ایک طوفانی لہر تھی جو آئی اور چلی گئی۔ ورنہ ہم تو سمجھے تھے کہ اُن کی کشتیٔ حیات اس نقرئی بندرگاہ میں ہمیشہ کے لئے لنگرانداز ہو گئی اور اس خوشی میں کلب کی طرف سے ایٹ ہوم کا پروگرام تیار کرنے کی فکر میں تھے ۔"

" یا میرے اللہ !" ناظم کے منہ سے نکلا اور وہ سر پکڑ کر ہال کے بنچ پر بیٹھ گیا۔ " اور یہ مجھے لطیف سمجھے ہوئے تھی ؟" ——

جمیل کا بیان ہے کہ اس سے تھوڑا عرصہ بعد ناظم کے تانگے کا گھوڑا ہوٹل کی طرف سرپٹ جا رہا تھا ——

دوسرے روز خبر ملنے پر منظور اور میں ناظم کے گھر گئے۔ دیکھا تو مردانے میں وہ اور لطیف گنڈیریاں چوس رہے ہیں۔ ہم سمجھ گئے کہ بیگم ناظم کی عزیزہ رخصت ہو چکی ہونگی کیونکہ کھانے، پینے کا شوق اُسے اُسی وقت ہوا کرتا ہے جب بے فکری ہو۔ اور خاص طور پر گنڈیری تو وہ ایک وقت میں اتنی کھا جاتا ہے کہ دوست اُسے کولھو کے نام سے پکارتے ہیں۔ لطیف حسب معمول زور زور سے ہنس ہنس کر کہہ رہا تھا۔

" ——— میری جیب میں دام ہوتے، تو میں تمہیں کیوں لکھتا۔ اور تمہارے روپے کون سے کمائی کے تھے۔ تمہارا کام ہو گیا میرے بل ادا ہو گئے۔ عوض معاوضہ گلہ ندارد۔"

عطاء الرحمٰن

---

تو اے شیخِ حرم شاید نہ دانی جہانِ عشق را ہم محشرے ہست

گناہ و نامہ و میزاں نہ دارد نہ او را مسلمے نے کافرے ہست

اقبال

# محبّت سے

محبت سے میں اپنی زیست کو زرّیں بناتا ہوں
محبت کے اثر سے زیست کا رُتبہ بڑھاتا ہوں

محبت سے مَیں اپنے دل کو نورانی بناتا ہوں
محبت کی مدد سے اک نئی دنیا بساتا ہوں

محبت کی کہانی دل سے سُنتا ہوں سناتا ہوں
محبت کا سبق خلوت میں پڑھتا ہوں پڑھاتا ہوں

سبھی کے سامنے مَیں پیش کرتا ہوں جو پاتا ہوں
خدا کا نُور دل میں دیکھتا ہوں اور دکھاتا ہوں

مجھے بے تاب رکھتی ہے تمنّا اُن سے ملنے کی
مگر ملنے پہ بھی میں آنکھ کب اُن سے ملاتا ہوں

سرایت کر گئی ہے میری فطرت میں حیا اُن کی
جو خواہش ناروا ہو اُس پہ مَیں خنجر چلاتا ہوں

حقیقت کی طلب ہے مجھ کو دشتِ زندگانی میں
وہ گم گشتہ ہوں میں محبوب کو اپنے بُلاتا ہوں

جُدا کب تک رہیں اے دوست یوں ہم تجھ سے تُو مجھ سے
محبت کی طرف تُو مجھ کو مَیں تجھ کو بُلاتا ہوں

غم و رنج و محن میں حوصلہ اپنا بڑھانے کو
تصوّر میں ترے اشعار اپنے گنگناتا ہوں

نچھاور مجھ پہ کرتا ہے فلک موتی ستاروں کے
جدائی میں تری راتوں کو جب آنسو بہاتا ہوں

مری آواز میں مستور ہے رقّت محبت کی
تڑپ اُٹھتے ہیں اہلِ درد جب میں گیت گاتا ہوں

سکوں کی سرد مہری سے ہے دل ناآشنا میرا
کبھی ہنستا ہنساتا ہوں کبھی روتا رُلاتا ہوں

عجب کیا ہے کہ شب کو خواب میں محبوب مل جائے
یہ کہہ کہہ کر دلِ بیدار کو اپنے سُلاتا ہوں

وہ کچھ کہتا ہوں اُس سے جو کسی سے کہہ نہیں سکتا
مَیں جب اپنے خدا کو اپنی خلوت میں بُلاتا ہوں

محبت کی کہانی ہے بہارؔ اب زندگی میری
محبت کی کہانی اُن سے سنتا ہوں سناتا ہوں

بہارؔ

# اسیرِ قفس

ننھی چڑیا اپنے رنگیں پروں کو پھیلا پھیلا کر ہوا میں پرواز کرنے لگی۔ بہت دن نہیں ہوئے جب وہ بالکل ننھی سی تھی اور اپنے گھونسلے کے تنکوں کو چونچ سے اِدھر اُدھر ہٹا کر اپنی ماں کی راہ دیکھا کرتی تھی۔ اُس کی ماں اُسے دانہ بھراتے وقت دنیا کی عجیب و غریب باتیں سناتی۔ ننھی چڑیا سنتی اور خوش ہو ہو کر چہچہانے لگتی۔ لیکن بعض باتیں ایسی بھی ہوتیں جنھیں سنتے ہوئے وہ خوف و ہراس کے مارے اپنا سر اپنی ماں کے پروں میں چھپا لیتی۔

باغ میں سب چیزوں سے بڑھ کر اُسے اُس بڑے بڑے گلابی پھولوں کے پودے سے محبت تھی جس کے پھولوں کی نسبت اُسے گمان تھا کہ وہ دور سے جھک جھک کر اُس کے گھونسلے کو دیکھا کرتے ہیں۔ اُس کی پہلی مشق پرواز اُسی پودے تک ہوئی ــــ جب ننھا دل حرص و ہوا کے نام سے بھی ناواقف تھا۔ اُس نے گلابی پھولوں کے پودے ہی میں اپنے لئے ایک دنیا کو موجود پایا۔ اور جب اُس کی ماں نے اپنے سخت اور مضبوط پروں کو پھڑپھڑا کر کہا "نادان بچی! اس خوشبودار پودے میں تیرے لئے کیا رکھا ہے۔ میں تجھے ایسے ایسے کھیتوں میں لے جاؤں گی جو دانے سے بھرے پڑے ہیں اور جہاں تیرا یہ دبلا پن بالکل جاتا رہے گا۔ تو یہ سُن کر اُس کے دل پر ایک چوٹ سی لگی ــــ "آہ کیوں دنیا میں ایسی چیزیں بھی موجود ہیں جو اُس کے پودے پر فوقیت رکھتی ہیں!"

ایک سہانی صبح ننھی چڑیا گلابی پھولوں کے پودے پر بیٹھی ہوئی وہ میٹھا راگ گا رہی تھی جو اُس کی سہیلی بلبل نے اُسے سکھایا تھا۔ اُس کی ماں اُڑتی ہوئی اُس کے قریب آئی اور محبت کے انداز میں اپنی چونچ اُس کی چونچ سے ملا کر کہنے لگی "میری بچی! کب تک تو یہ راگ الاپتی رہے گی۔ آ میرے ساتھ چل میں تجھے دنیا کی سیر کراؤں گی۔ اب تیرے پروں میں اتنی طاقت آگئی ہے کہ تو میرے ساتھ اُڑ سکے"۔

شہر کی بلند عمارتوں اور اونچے اونچے میناروں پر سے اُڑتی ہوئی مسجد مندر گرجے وغیرہ سب کو پیچھے چھوڑ کر وہ بہت آگے نکل آئی تھیں۔ اور اب شہر سے باہر دور وہ ایک مقتل پر سے گذر رہی تھیں۔

ننھی چڑیا نے ہر چیز کو حیرت اور تعجب کی نظر سے دیکھا۔ قتل و خون اُس کے لئے ایک دل دہلا دینے والا نظارہ تھا۔ اُس نے کہا "اماں! کیا اسی خوفناک مخلوق کا نام انسان ہے"۔

چڑیا نے جواب دیا "ہاں یہی تو انسان ہیں" ننھی چڑیا نے آہستہ آہستہ دھرایا "انسان، انسان!" پھر کہا "یہ انسان۔

کس کا خون بہا رہے ہیں؟" چڑیا نے جواب دیا "انسان انسان کا خون بہا رہا ہے"۔

"اماں! کیا انسان اپنے دوستوں کے ساتھ یہی سلوک کرتا ہے؟"

"نادان بچی انسان سوائے اپنی ذات کے کسی دوسرے کا دوست نہیں ہوتا"۔

"اچھی اماں اگر ہم میں سے کوئی اُن کے پاس چلا جائے تو؟"

"میری بچی! کیا تو پنجرے کا نام بھول گئی"۔

"کیا یہ اپنے ہم جنسوں کو بھی پنجرے میں بند کر دیتے ہیں"؟

"کیوں نہیں وہ بڑی عمارت جسے یہ انسان قید خانہ کہتے ہیں ابھی تو اپنی آنکھوں دیکھ چکی ہے"۔ ننھی چڑیا نے نفرت و حقارت کے انداز سے ایک لمحہ کے لئے اپنی آنکھیں بند کرلیں۔ آج اُس نے وہ خونین نظارے اپنی آنکھوں دیکھ لئے تھے جن کا ذکر وہ اپنی ماں کی زبان سے سُن کر کانپ جایا کرتی تھی۔

اب وہ ایک وسیع کھیت کے کنارے پہنچ چکی تھیں۔ چڑیا نے کہا "آہا اس کھیت میں کیسے اچھے اچھے دانے ہیں۔ بچی! خدا حافظ، جا اور اب اپنا پیٹ آپ بھرنا کہ تو اپنا بار خود اُٹھانے کی عادت سیکھے۔ میں اور آگے جاؤں گی اور کل کے لئے اس سے اچھی جگہ کی تلاش کروں گی۔ شام کو ہم اکٹھے گھونسلے کی طرف جائیں گے اور میں دن بھر کے تجربے کی باتیں تجھ سے پوچھوں گی"۔

وہ آگے چلی گئی اور ننھی چڑیا چکر باندھ کر آہستہ آہستہ کھیت میں اُترنے لگی۔ اُس نے کہا "آہا کیسے اچھے دانے ہیں میں نے آج تک ایسی اچھی چیزیں اس افراط سے نہیں دیکھیں"۔ باغ، پھول، سبزہ اور بچپن کی سہیلیاں سب اس ایک لمحہ میں فراموش ہوگئیں۔

دفعتہً اُس نے اپنے پر پھڑپھڑائے "دانے واقعی اچھے ہیں لیکن میرے پاؤں کس چیز میں بار بار اُلجھ رہے ہیں"! ایک ڈراونے خیال نے اُسے چونکا دیا اور بے اختیار وہ اُڑنے کی کوشش کرنے لگی۔ لیکن بے سود، صیاد سر پر کھڑا تھا۔ آخر وہ جال سے نکل کر ایک پنجرے میں بند ہوگئی۔

"اُف یہ بازار کی بھیڑ بھاڑ! میرا اچھا پودا، اماں، اور میری سہیلیاں۔ ہائے میں کیا کروں۔ یہ دیو مجھے کہاں لے جا رہا ہے۔ اچھی بلبل رخصت، آہ میرے پھول!"

---

مڑ کے نے کہا "بس مجھے یہ زرد چڑیا کا بچہ بہت پسند ہے۔ کہو میاں شکاری کیا قیمت لوگے"؟

"ننھے میاں! یہ آپ کی نذر ہے۔ میرا انعام تو یہی ہے کہ سرکار میرے لعین بھائی کو کیفرِ کردار تک پہنچا دیں"
لڑکے نے کہا "تمہارے بھائی کو ابا گرفتار کر چکے ہیں" پھر خوشی خوشی بھاگ کر زینے پر چڑھ گیا۔ گھر بھر میں کوئی درجن بھر بچے موجود تھے چاندی کا پنجرہ قسم قسم کی کٹوریوں سے بھر دیا گیا۔ آہ صحبتِ ناجنس! ان انواع و اقسام کے کھانوں کی بجائے اگر کوئی اُس کا گلا گھونٹ دیتا تو وہ اُسے زیادہ پسند کرتی۔

بچے پنجرے کی سلاخوں میں سے تنکے بڑھا بڑھا کر چڑیا کی آنکھیں کھولنا چاہتے تھے۔ انہیں چڑیا سے محبت تھی۔ وہ چاہتے تھے کہ چڑیا ان چیزوں کو دیکھے اور ہماری طرح خوش ہو اور یہ سب کے سب دانے ہمارے سامنے کھائے۔ چڑیا اس محبت کو نہ سمجھ سکتی تھی۔ اُس کی ماں بھی اس سے محبت کر چکی تھی اور خود اُسے بھی کئی چیزوں سے محبت تھی۔ لیکن اُس کے دل میں انہیں پنجرے میں بند کرنے کا کبھی خیال بھی نہ آیا تھا۔

دن بھر وہ دیونما انسانوں کے خوف سے سہمی ہوئی بیٹھی رہتی اور ڈر کے مارے اُسے کچھ سوچنے کا حوصلہ بھی نہ ہوتا لیکن رات کو جب بچے سو رہتے جب سارے گھر پر خاموشی چھا جاتی تب چڑیا اپنی باتیں سوچتی۔

ہائے میرا اچھا پودا میرا باغ، سبزے کا فرش، ہنستے ہوئے چہروں والے پھول، ہر کسی سے چھیڑ کرنے والی ہوا، میرے اچھے دانے دنکے، میری سہیلیاں، اماں اب تم مجھے کبھی نہ پاؤگی۔ آزادی، ہائے آزادی"

بلبل گانا چھوڑ چکی ہوگی، اور سارا باغ میرے گم ہو جانے سے حیران ہوگا۔ میرے گلابی پھول اب کبھی نہ کھلے ہونگے، مجھے نہ پا کر سب مرجھا کر مٹی میں مل گئے ہونگے۔ میرا پودا زرد لباس پہن چکا ہوگا اور اُس کی کونپلیں ڈھلک ڈھلک کر خاک پر آ رہی ہونگی۔ ہوا اب افسردگی کے ساتھ آہستہ آہستہ میرے باغ میں سے گذر جاتی ہوگی۔ پہاڑ پر سے میری سہیلیوں نے باغ میں آنا چھوڑ دیا ہوگا۔ وہ ابابیلیں جو کالے کالے بادلوں کے نیچے پرا باندھ کر فضا میں رقص کیا کرتی تھیں ضرور میرے نہ ہونے کا خیال کرتی ہونگی اور میرے خیال سے اُن کی رفتار سست پڑ جاتی ہوگی۔ شبنم موتی پرونے کو اب باغ میں کیوں آنے لگی، مجھے شبنم سے بڑی محبت تھی معلوم نہیں ابر اب بھی باغ پر چھایا ہوگا یا نہیں۔ آہ میری اماں دن بھر میری تلاش میں اڑتی ہوگی۔ اُس کے پر میلے پڑ گئے ہوں گے اور اُس نے دانا چگنا چھوڑ دیا ہوگا"

---

بلبل باغ میں اب بھی اُسی طرح گاتی تھی۔ اور گلابی پھول ہر روز نئی بہار کے ساتھ کھلتے تھے۔ اور اب نئی نئی کونپلیں سر نکال رہی تھیں۔ باغ میں ویسی ہی بہار تھی۔ ہوا اُسی شوخ رفتار سے چلتی تھی۔ ابابیلیں

رقص کرتی تھیں اور اس بہار میں پہاڑ پر سے کثرت کے ساتھ چڑیاں باغ میں آرہی تھیں۔ شبنم بدستور موتی بکھیرتی تھی اور ہر روز ابر امنڈ امنڈ کر باغ پر چھا جاتا تھا۔ اُس کی ماں اُس کا رنج بھول کر اب نئی نئی دلچسپیوں میں محو ہو چکی تھی۔

---

ہوا خوش گوار اور ٹھنڈی تھی آسمان پر گھنگھور گھٹا چھا رہی تھی اور آج چڑیا کا پنجرہ بھی صحن میں تھا۔ بہت سے پرند ہوا میں خوش ہو کر ادھر اُدھر اُڑ رہے تھے کئی چڑیاں پھُر سے اُڑتی ہوئی عین پنجرے کے سامنے سے گذر گئیں۔ اُس نے غور سے کچھ دیکھا اور ایک مضطربانہ انداز میں اُس کے منہ سے نکلا "میری اچھی اماں"! "لیکن آہ تم ایسی خوش کہاں ہو سکتی ہو۔ میری نظر بار بار کیوں مجھے فریب دیتی ہے"

آہ واقعی وہ اُس کی ماں ہی تھی۔ لیکن ننھی چڑیا اُسے کیونکر پہچانتی جب خود اُس کے دل میں اب مسرت کی ایک رمق بھی موجود نہ تھی۔

ایک بار صرف ایک بار وہ کھلی فضا میں سے اُڑتی ہوئی اپنے باغ تک جانا چاہتی تھی۔ صرف ایک بار وہ اپنے نہ ہونے کا ماتم اپنی آنکھوں سے دیکھنا چاہتی تھی۔ صرف ایک بار وہ اپنی آمد سے پژمردہ چیزوں کو از سر نو شگفتہ ہوتے ہوئے دیکھنا چاہتی تھی لیکن اُس کا ننھا دل ایک دلخراش حقیقت سے کس قدر ناواقف اور چمن والے اِن معصوم جذبات سے کس قدر ناآشنا تھے

---

آج رات اُس نے خواب میں اپنے آپ کو پھر اُسی پودے پر بیٹھا ہوا پایا۔ باغ میں ہوا چل رہی تھی اور بلبل اپنا ترانہ گا رہی تھی۔ کلیاں پھول بن رہی تھیں اور پھول ہنس رہے تھے۔ اُس کی ماں اُسے چونچ سے دانہ بھرا رہی تھی اور اس کی سہیلیاں اُسے ساتھ اُڑنے کے لئے بلا رہی تھیں۔ پنجرے کی قید بالکل اُس کی یاد سے محو ہو چکی تھی۔ وہ ایک معصوم بچی تھی ـــــ دنیا کی تلخ کامیوں سے ناآشنا! اُسے خیال بھی نہ تھا کہ وہ سب سے جدا ہو چکی ہے۔

ایک کرخت آواز نے اُسے چونکا دیا "بدبخت بچے! تو اس چڑیا کا خیال نہ چھوڑے گا۔ صبح سے لے شام تک تجھے کھانے پینے کا بھی ہوش نہیں۔ دن نکلا اور تو اس پنجرے کے گرد ہوا۔ دیکھ تو سہی آج میں چھری لے کر اس مردار چڑیا کا فیصلہ ہی کئے ڈالتی ہوں۔

---

پھر وہی نیند آ دبیں کہاں ہوں۔ وہ سب کدھر گئے باغ کہاں غائب ہو گیا" بے اختیار ایک جنون انگیز کیفیت میں اُس نے اپنے سر کو پنجرے کی سلاخوں سے پٹکنا شروع کیا۔ اُف پا کر کھو دینا کتنا دردانگیز ہوتا ہے۔ وہ اپنا سر یونہی

پٹکتی رہی۔ اُس کے سارے پر خون سے رنگین ہو گئے لیکن پھر بھی بدستور وہ اپنا سر پٹکتی رہی۔

بچوں میں ایک کھلبلی پڑ گئی۔ وہ پنجرے کو کھول کر مری ہوئی چڑیا کو حیرت سے دیکھ رہے تھے۔ کوئی اُس کے سر پر سے جما ہوا خون ہاتھوں سے صاف کر رہا تھا۔ اور کوئی اس کے خون سے رنگے ہوئے پروں پر ہاتھ پھیر پھیر کر دیکھ رہا تھا۔ ہر شخص اپنا اپنا خیال ظاہر کر رہا تھا۔ ایک عمر رسیدہ بیگم یہ کہہ کر فاموش ہو گئیں۔ "بھلا ہوا یہ منحوس چڑیا مر گئی۔ جب سے گھر میں آئی تھی ایک نہ ایک نقصان ہو رہا تھا" ایک نو عمر لڑکی بولی "خیر یہ سب تو ڈھکوسلے ہی ہوتے ہیں، لیکن میں بھی کہوں گی کہ اچھا ہوا جو یہ چڑیا مر گئی دن بھر یہ شریر کھلنڈرے میرے کمرے کے پاس شور و غل سے حشر برپا رکھتے تھے"! بچے آپس میں جھگڑنے لگے۔ ہر ایک یہی چاہتا تھا کہ مری ہوئی چڑیا کو میں ہی کھڑکی کی راہ سے سڑک پر پھینکوں۔

ز۔ ب

## مصیبت

مصیبت خدا کے پروں کا سایہ ہے۔

رات تاروں کو فروغ دیتی ہے جیسے غم صداقت کو

ہماری بصیرت اُس وقت تیز تر ہو جاتی ہے جب ہم مصیبت کی گہرائیوں میں جا پہنچیں۔

غلہ ہوا چلے صاف ہوتا ہے اور روح مصیبت پڑے۔

ازلی ستارے چمک اُٹھتے ہیں جب فضا تاریک تر ہو جائے

گلچیں

# بیوہ کی زبان سے

اب نہیں دنیا میں کوئی بھی خوشی میرے لئے
ہو گئی ہے اِک مصیبت زندگی میرے لئے
دل کے زخموں پر نمک پاشی کیا کرتا ہے وہ
تھا جو ساماں وجہِ آسائش کبھی میرے لئے
آہ اب تو ہو گئی ہے غم سے بھی اُلفت مجھے
باعثِ تسکیں ہے یہ افسردگی میرے لئے

---

آہ تاراج اپنی امیدوں کا گلشن ہو گیا
آسمانِ کینہ پرور اپنا دشمن ہو گیا
آرزوؤں کے اسی دل میں کھلا کرتے تھے پھول
اب یہی اپنی تمناؤں کا مدفن ہو گیا
جس سے ہوتا تھا کبھی روشن سیہ خانہ مرا
وہ اُجالا اب فروغِ خاکِ مدفن ہو گیا

---

بھول کر آتا نہیں ہے اب تمہیں جس کا خیال
جس کی دُوری تھی تمہارے واسطے وجہِ ملال
جس کو غمگیں دیکھ کر بے تاب ہو جاتے تھے تم
اک ذرا سا رنج جس کا تم کو کرتا تھا نڈھال
جس کو آنکھوں سے نہ اوجھل ہونے دیتے تھے کبھی
دیکھ لو اب اک نظر ہی کاش آکر اُس کا حال

---

آہ وہ اُلفت تمہاری یاد آتی ہے مجھے
یادِ ایامِ گذشتہ خوں رُلاتی ہے مجھے
غم سے تھا نا آشنا اپنا دلِ ناشاد جب
اُن دنوں کی یاد آتی ہے ستاتی ہے مجھے

موت کو بھی رحم میرے حال پر آتا نہیں
دیکھئے کب غم سے وہ آکر چھڑاتی ہے مجھے

ع۔ ب

# دیوانہ

ہاں! چند سال قبل یہی دیوانہ کا لفظ میرے دل پر کیسا عجیب اثر کرتا اور کس طرح میرے اُس جذبہ واحساسِ وحشت کو بیدار کرتا جو پہلے کبھی کبھی مجھ پر اس طرح طاری ہوا کرتا تھا کہ میرے رگ و پے میں ایک لرزش ایک ہیجان سا پیدا کر دیتا یہاں تک کہ خوف کا سرد پسینہ بڑے بڑے قطروں کی صورت میں میری جلد پر نمودار ہو جاتا اور ہراس سے میرے گھٹنے بجنے لگتے..... اگرچہ اب میرے لئے اس لفظ میں خاص دلچسپی ہے اور یہ میرا زیباو بہترین خطاب ہے۔

کیا مجھے آپ ایسے فرمانروا کا نام بتا سکتے ہیں جس کی سطوت وہیبت سے لوگ ایک دیوانے کی شرر فشاں آنکھوں کی بہ نسبت زیادہ ہراساں ہوں....... یا جس کی دار ورسن ایک مجنون کی گرفت سے زیادہ مضبوط و یقینی ہوا

آہاہاہا۔ اہوہوہو۔ دیوانہ ہونا بھی ایک قابلِ فخر اعزاز ہے...... آہاہاہا..... کٹہرے کے باہر ایک تند اور وحشی سفید شیر کی طرح جھانکتے جانا.... اور طویل سیاہ راتوں میں بھاری سلاسل کی بہشتِ گوش جھنکار میں دانت پیسنا اور چیخنا چلانا اور اس "بہادرانہ موسیقی" سے بے خود ہو کر خس و خاشاک پر لوٹتے پھرنا۔ آفرین صد آفرین پاگل خانے پر..... آہ یہ کیسا نایاب مسکن ہے۔

مجھے وہ دن از بر یاد ہیں جب میں دیوانگی سے ڈرا کرتا تھا..... جب میں اپنے خواب راحت سے چونک چونک اُٹھتا اور گڑگڑا گڑگڑا کر دوزانو ہو کر اس "خاندانی لعنت" سے مستثنےٰ کئے جانے کی دعائیں مانگتا..... جب میں مسرت و شادمانی کی محفلوں اور عیش وعشرت کی مجلسوں سے دور بھاگ بھاگ کر کسی دور دست کنج خلوت میں چھپ چھپ کر اپنا گراں بار اور بیزار کن وقت اُس بخار کے اُتار چڑھاؤ اور کمی بیشی کے مشاہدے میں گزارتا جسے ایک دن میرا دماغ جلا کر خاکستر کرنا تھا..... میں جانتا تھا کہ جنون کے مسموم اثرات میرے خون اور مغز استخواں تک میں سرایت کر چکے ہیں..... میں جانتا تھا کہ ہماری ایک پشت اس بلائے بے درماں کی خونی گرفت میں گرفتار گزر چکی ہے..... اور اور..... مجھے یہ بھی یقین تھا کہ میں وہ پہلا آدمی ہوں جس میں جنون دوبارہ عود کرے گا...... اور مجھے اس امر کا بھی علم تھا کہ ضرور ایسا ہو کر رہے گا۔ کیونکہ ایسا ہوتا آیا ہے اور ایسا ہوا کرے گا۔

جب کبھی میں کسی کمرے کے تاریک کونے یا میں کسی ہجوم کی نظر پڑتا اور افرادِ اژدہام کو آپس میں چپکے چپکے گویاں کرتے

اور اپنی طرف انگشت نمائی کرتے دیکھتا تو میں سمجھ لیتا کہ یہ ایک دوسرے سے مجھ دیوانے کی باتیں کر رہے ہیں۔۔۔ اور میں خاموش وہاں سے نکل کسی تنگ اور تاریک گوشہ میں جا پناہ لیتا۔۔۔۔۔ سالہا سال میرا یہی معمول رہا وہ کیسے طول و طویل سال تھے۔

یہاں (پاگل خانے) میں راتیں اکثر دراز ہوا کرتی ہیں۔۔۔۔۔۔ بہت لمبی لمبی۔۔۔۔ لیکن یہ سب اُن بے چین راتوں اور مہیب خوابوں کے مقابلہ میں ہیچ ہیں۔۔۔۔۔ اُن کی یاد اب بھی میرا خون سرد کئے دیتی ہے۔۔۔۔۔ جب عیار اور تمسخر آمیز چہروں والی بھولی بھولی روحانی شکلیں میرے کمرے کے گوشوں میں دبک جاتیں اور رات کو میرے بستر پر جھک جھک کر مجھے دیوانگی کی تعلیم دیتیں۔۔۔۔۔۔ وہ دھیمی دھیمی آوازوں میں میرے کانوں میں پھونکتیں کہ "میرے اس دیرینہ گھر کا فرش میرے دادا کے خون سے لتھڑا ہوا ہے جو جوشِ جنوں اور شدتِ دیوانگی میں خودکشی کرتے وقت اُن کے جسم سے بہ نکلا تھا۔"

ان الفاظ پر میں کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیتا لیکن وہ روحیں میرے دماغ میں داخل ہو کر اس زور سے چلاتیں کہ تمام کمرہ اُن آوازوں کی بازگشت سے دیر تک گونجتا رہتا۔ ان مبہم آوازوں کا دہشتناک مفہوم یہ تھا "میرے دادا سے پہلی پشت میں دیوانگی بیدار نہیں ہوئی تھی لیکن میرے دادا کے دست و پا دیر تک زنجیر و سلاسل کے رہینِ منت رہے میرے والد صحیح و سلامت، ہوش و حواس کے ساتھ اس دارِ فانی سے کوچ کر گئے اس لئے اب دیوانگی کا مجھ پر نزول و ظہور ہونا ایک مسلمہ امر ہے۔"

ان مہیب آوازوں کی صداقت کا مجھے کامل یقین اور پورا پورا علم تھا۔۔۔۔ میں نے اس راز کو کئی سال پہلے بھانپ لیا تھا۔ اگرچہ لوگ مجھ سے پوشیدہ رکھنے کی کوششیں کرتے رہے۔۔۔۔۔ آہ۔۔۔۔ میں اُن سے کہیں زیادہ متفنی تھا اگرچہ وہ مجھے دیوانہ ہی تصور کرتے تھے۔

آخر کار یہ شدنی مجھ پر نازل ہو گئی۔۔۔۔۔ اور میں سخت متعجب ہوں کہ میں دیوانگی سے کیوں اتنی دیر ڈرتا رہا۔۔۔۔ میں اُس وقت بھی دنیا کے کاروبار میں مشغول و مصروف ہو سکتا تھا اور دنیا کی بہترین شخصیتوں کے ساتھ گفتگو کر سکتا تھا۔۔۔۔ مجھے میری دیوانگی کا علم تھا لیکن ان سادہ لوح دنیاداروں کو نوکِ خار کے برابر بھی مجھ پر شبہ نہ تھا۔۔۔۔۔ میں خوشی سے بلیوں اچھلتا۔ جب میں سوچتا کہ باوجود اُن کی خارا شگاف نظروں کے میں کس چالاکی سے تمام اہلِ عالم کو فریب دے رہا ہوں۔۔۔۔۔ اور جب میں سوچتا کہ کیسی کامیابی سے میں نے اپنے رازِ سربستہ کو چھپا رکھا ہے تو علیحدگی کی گھڑیوں اور تنہائی کی ساعتوں میں جوشِ مسرت سے پہروں دل کھول کر ہنسا کرتا۔۔۔۔ میرے دوست اور رفقا کتنی جلد

مجھ سے وحشت اور گریز اختیار کر لیتے اگر وہ . . . صرف . . . صورتِ حالات کے رازدان ہو جاتے!

جب میں تنہا کسی خوش فکرے کے ساتھ کھانے میں شریک ہوتا تو میں سوچ کر فرحت سے چلا اُٹھتا کہ اس کا رنگ کیسا زرد پڑ جاتا اور یہ کتنی جلد مجھ سے کوسوں دور بھاگ جاتا اگر اسے (صرف) اتنا علم ہوتا کہ اُس کا عزیز رفیق (یعنی میں) جو اُس کے نزدیک بیٹھا ایک تیز چمکدار چاقو پتھر پر لگا رہا ہے دیوانہ ہے جسے اس چاقو کو اس کے پیٹ میں بھونک دینے کی پوری قوت اور پورا اختیار حاصل ہے . . . . . . آہا کیسی دلچسپ زندگی تھی۔

دنیوی مال و منال میرے دست بستہ غلام ہو گئے . . . . میں اُس نشۂ مسرت میں مست و مخمور تھا جو میرے راز کی پوشیدگی کی وجہ سے دو چند دلفریبیوں کے ساتھ میرے سامنے جلوہ نما ہوتا . . . . مجھے ایک بڑی جاگیر وراثت میں ملی تھی . . . "قانون" کرگس چشم قانون ـــ خود دھوکا کھا گیا تھا اور ہزاروں روپے کی متنازعہ فیہ وراثت ایک "دیوانے" کے قبضے میں دے دی گئی تھی . . . کہاں تھا اب تیز چشم اور درست تدبیر داناؤں کا فہم و فراست . . . . . . اور کدھر تھا اب وکلا کا معاملہ فہم ادراک جو ہمیشہ نئے نئے قوانین کی ایجاد و اختراع کے لئے بے قرار رہتا ہے . . . . ایک دیوانے کی حیلہ وری کے ہاتھوں سب نے منہ کی کھائی!

میں اب مالدار تھا۔ لوگ میری خوشامد و تملق میں مشغول ہو گئے . . . . میں اپنے زر و مال کو بے دریغ خرچ کرتا تھا . . . عوام الناس میری تعریف و ستائش میں مصروف تھے . . . . اور وہ تینوں مغرور اور گردن فراز بھائی کیسے میرے سامنے سربسجود ہو گئے . . . . . اور وہ سفید مُو سالخوردہ پیرِ فرتوت ـــ کیسا باعزت ـــ کیسا باآبرو ـــ جاں نثارانہ میری پرستش کرتا! . . . . اس بوڑھے کی ایک لڑکی تھی جو اُن نوجوانوں کی ہمشیرہ تھی . . . . . یہ پانچوں بڑے نادار اور مفلس تھے . . . . میں دولتمند تھا . . . جب وہ میرے رشتۂ ازدواج میں منسلک ہو گئی تو میں نے لطیف تبسم کی ایک جھلک اُس کے محتاج رشتہ داروں کے چہروں پر رقصاں دیکھی۔ کیونکہ وہ اپنے دلوں میں خود ساختہ منصوبوں اور گراں قدر معاوضوں کے خیالی پلاؤ پکا رہے تھے۔

لیکن برخلاف اس کے تبسّم میرا حق تھا . . . تبسم . . . مسکراہٹ . . . . خندۂ مسرت . . . . . قہقۂ انبساط . . . . بال اُکھاڑ اُکھاڑ کر پھینکنا . . . . اور خوشی کے مارے زمین پر لوٹ جانا صرف میرا ہی حصہ تھا . . . کیونکہ انہیں اس بات کا مطلق علم نہ تھا کہ لڑکی ایک "دیوانے" کے قبضہ میں دے دی گئی ہے . . . . . ذرا غور کیجئے! اگر انہیں صورتِ حالات کا پتہ ہوتا تو کیا وہ اپنی لڑکی کو اس مصیبت سے بچا لیتے؟ . . . . یہاں ایک ہمشیرہ کی "رغبت و رضا" اور اُس کے خاوند کے "مال و دولت" کا سوال تھا + . . . . . . .

تمام مکاری و حیلہ بازی کے باوجود میں یہاں ایک بات میں فریب کھا گیا تھا۔ اگر میں مخبوط الحواس نہ ہوتا۔ اگرچہ ہم دیوانے کافی حد تک تیز فہم ہیں لیکن وقتاً فوقتاً ہم بھی گھبرا سے جاتے ہیں —— تو میں یہ بات ضرور تاڑ جاتا کہ لڑکی ایک سرد اور سخت قبر میں ابدی نیند سونے کو عزت و آبرو سے عروس نو بن کر میرے عالی شان اور خوش منظر گھر میں آنے پر ترجیح دیتی ہے .... میں ضرور تاڑ جاتا کہ اُس کا دل اُس سیاہ چشم نوجوان پر مفتون و فریفتہ ہو چکا ہے جس کا اُس نے سوتے ہوئے ایک دفعہ نام لیا تھا .... میں ضرور بھانپ لیتا کہ وہ اُس سفید مو پیر فرتوت اور اُن مغرور بھائیوں کے عسرت و افلاس کے ازالہ اور دفعیہ کے لئے میری دولت و ثروت کی قربان گاہ پر بھینٹ چڑھائی گئی ہے۔

اُس کے خال و خط تو مجھے اب یاد نہیں لیکن میں یہ وثوق کے ساتھ کہوں گا کہ وہ حسین تھی۔ مجھے اس کے حسن کا پورا یقین ہے! کیونکہ اکثر چاندنی راتوں میں —— جب تمام دنیا ماہتاب کی ضیا پاشی سے بقعۂ نور بنی ہوتی ہے —— میں اپنی خواب استراحت سے چونک اُٹھتا ہوں .... اردگرد تمام عالم پر سکون و سکوت طاری ہوتا ہے ... اور اس تنگ و تاریک تہ خانے (پاگل خانے) کے ایک گوشے میں ایک نحیف و نازک انسانی ڈھانچا کھڑا دیکھتا ہوں۔ اُس کی سیاہ گرہ گیر دراز زلفیں شانے سے نیچے تک لٹکتی ہیں جنہیں اس دنیائے فانی کی شدید سے شدید بادِ صرصر بھی سرِ مو جنبش نہیں دے سکتی .... اُس کی آنکھیں ٹکٹکی باندھ کر مجھے دیکھتی ہیں ... جو نہ کبھی جھپکتی ہیں نہ بند ہوتی ہیں! ...اُف .... خاموش ... جب کہ میں ان حالات کو سپرد قلم کر رہا ہوں میرا خون سرد پڑا جاتا ہے .... یہ صورت یہ مجسمہ یہ ساکن و خاموش ڈھانچا "اُسی" کا ہے .... چہرہ زرد .... آنکھیں شیشے کی طرح شفاف .... لیکن میں انہیں اچھی طرح پہچانتا ہوں .... وہ مطلق حرکت نہیں کرتی اور ان مبہم روحانی شکلوں کی طرح جو اکثر اُس کی جگہ متمکن ہو جاتی ہیں ہرگز چیں بجبیں نہیں ہوتی .... لیکن ہاں ہہ یہ منظر میرے لئے بہت زیادہ مہیب و خطرناک ہے ... بلکہ اُن بھوتوں اور شیطانی عفریتوں سے بھی زیادہ دہشت ناک جو مجھے سالہا سال پہلے خبط و سودا کی ترغیب دیا کرتے تھے ... کیونکہ "وہ" اسی وقت تازہ تازہ قبر سے نکل کر آتی ہے .... اور اُف .... وہ موت کا مجسمہ معلوم ہوتی ہے (یہ فقرہ جملۂ معترضہ تھا)

کامل ایک سال تک میں اپنی بیوی کے چہرے کو زرد اور زرد تر ہوتے دیکھتا رہا ..... اور کامل ایک سال تک قطراتِ اشک اُس کے ماتمی رخساروں پر سے ٹپکتے مشاہدہ کرتا رہا .... لیکن وجہ معلوم نہ کر سکا اگرچہ آخر میں نے یہ وجہ معلوم کر ہی لی .... اور ... اُس کے رشتہ دار اس پیہم اشک باری کا موجب مجھ سے دیر تک نہ چھپا سکے ..... وہ مجھے نہیں چاہتی تھی .... مگر مجھے کبھی خیال بھی نہ آیا تھا کہ وہ مجھ سے ناخوش ہے: وہ میری دولت سے متنفر تھی۔ اور اُس شان و

شوکت کو جو اُسے میسّر تھی حقارت کی نگاہ سے دیکھتی تھی —— لیکن مجھے ہرگز ایسی امید نہ تھی ۔۔۔۔ اُسے ایک اور شخص سے پیار تھا ۔۔۔۔ مجھے کبھی اس بات کا اُن دنوں گمان بھی نہیں گزرا اس حقیقت کے رونما ہوتے ہی مجھ پر عجیب احساس غالب آگیا ۔۔۔۔ اور وہ تفکرات و خیالات جو کسی پوشیدہ طاقت سے میرے دماغ میں ٹھونسے جارہے تھے میرے سر میں گردش لگانے لگے ۔۔۔ میں اپنی بیوی سے نفرت نہیں کرتا تھا اگرچہ مَیں اُس لڑکے سے سخت برہم تھا جس کے عشق و مفارقت میں وہ اب تک اشک فشاں تھی۔

میں اپنی بیوی کی خستہ اور شقاوت زدہ زندگی پر ۔۔۔۔ وہ زندگی جو اُس کے والدین کی سنگدلی کا نتیجہ تھی۔ ۔۔۔۔ رحم کھاتا تھا ۔۔۔۔ ہاں واقعی رحم کھاتا تھا۔

میں جانتا تھا کہ وہ چند دن کی مہمان ہے۔ لیکن یہ خیال کہ شاید وہ اپنی موت سے پہلے کسی بدقسمت بچے کی ماں ہو جائے جس کی آئندہ نسل کو میری دیوانگی اور جنون ورثہ میں ملے، میرے ارادے کو مستحکم کرنے میں ممد و معاون ثابت ہُوا ۔۔۔ اور ۔۔۔۔ اور ۔۔۔۔ مَیں اُسے "قتل" کر دینے کے ارادہ کو مصمم کرنے پر مجبور ہو گیا۔

کئی ہفتے میں اُسے زہر دینے —— غرقِ آب کرنے —— اور سپردِ آتش کرنے کے منصوبے باندھتا رہا ۔۔۔ کیسا دلفریب منظر ہوگا ایک عالی شان مکان فلک بوس شعلوں کے دامن میں لپٹ رہا ہوگا اور "دیوانے" کی بیوی جل کر خاک ہو رہی ہوگی۔ کیسا ظرافت نواز مضحکہ ہوگا اور اس ہنگامۂ محشر کا بانی مبانی کون؟ صرف ایک دیوانے کی تفننِ طبع! میں دیر تک اس طرزِ عمل پر غور کرتا رہا لیکن آخر یہ خطرناک ارادہ ترک کر دیا۔

آہاہاہا ۔۔۔۔ روز بروز اُسترے کو چمڑے پر لگانا ۔۔۔ اُس کی دھار کی تیزی محسوس کرنا ۔۔۔۔ اور پھر اس گہرے اور کاری زخم کا خیال و تصور جو اس تیز اور باریک دھار کی ایک ضرب کا شرمندہ ہوگا ۔۔۔۔ یہ کیسی فرحت و مسرت تھی؟ ۔۔۔۔۔۔

آخر کار وہی سماوی روحیں جو پہلے اتنی دیر میری حامی و شریک کار رہی تھیں پھر میری مدد و معاونت کو آ موجود ہوئیں ۔ اور انہوں نے چپکے سے میرے کان میں یہ کہہ کر کہ "وقت اور موقع آپہنچا ہے" تیز اُسترا میرے ہاتھوں میں دے دیا ۔۔۔ میں نے اُسے مضبوطی سے پکڑ لیا ۔۔۔ چپکے سے اپنے بستر سے اُٹھا اور اپنی خفتہ بیوی پر جھک گیا ۔۔۔ اُس کا چہرہ اُس کے ہاتھوں میں چھپا ہُوا تھا۔ میں نے انہیں آہستگی اور نرمی سے چہرے سے سرکا دیا اور وہ بے خبری میں سینہ پر جا پڑے ۔۔۔ شاید وہ روتی رہی تھی! کیونکہ آنسوؤں کے نشان اب تک اُس کے رخساروں پر نمایاں تھے ۔۔۔ اُس کا چہرہ ساکن و مطمئن تھا — اور — اور — یہاں تک کہ جب میں نے اُس پر نظر جمائی تو اُس کے زرد خط و

خال تبسم کی ایک پُرسکون لہر سے فروزاں ہوگئے۔ میں نے چپکے سے آہستہ آہستہ اپنے ہاتھ اُس کے شانوں پر ٹیک دیئے ۔۔۔۔ وہ چونک اُٹھی ـــــ یہ محض ایک دھندلا سا نیم فراموش شدہ خواب معلوم ہوتا تھا ـــــ میں اور آگے بڑھ کر جھک گیا ۔۔۔۔ اُس نے ایک چیخ ماری اور بیدار ہوگئی ۔۔۔۔۔۔

میرے ہاتھ کی ایک اور صرف ایک جنبش ـــــ اور ـــــ وہ پھر کبھی خفیف ترین آواز بھی نہ نکال سکتی ۔۔۔ لیکن میں گھبرا گیا اور جھجک کر پیچھے ہٹ گیا۔ اُس کی آنکھیں مجھ پر جمی ہوئی تھیں ۔۔۔۔ مجھے آج تک اس بات کی سمجھ نہیں آئی کہ کیا ہوا ۔۔۔ لیکن بہرحال ان آنکھوں نے مجھے مرعوب مسحور اور خوف زدہ کردیا۔ اور میں اُن کے سامنے عاجز ہوگیا ۔۔۔۔۔ وہ بستر سے اُٹھ کھڑی ہوئی ۔۔۔۔ اور ۔۔۔۔۔ ابھی تک بدستور آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھ رہی تھی ۔۔۔ میں لرزہ براندام ہوگیا ـــــ استرا میری گرفت میں تھا لیکن میرے اعضا نے حرکت سے جواب دے دیا۔ اُس نے دروازے کی طرف قدم بڑھایا جب وہ اُس کے نزدیک پہنچی تو اُس نے منہ پھیر کر نگاہ مجھ پر سے ہٹالی ۔۔۔۔۔ اب جادو ٹوٹ چکا تھا ۔۔۔ میں نے جھپٹ کر ایک جست میں اُس کا بازو پکڑ لیا ۔۔۔۔ وہ چیختی چلاتی شور مچاتی زمین پر ڈھیر ہوگئی۔

اب میں بغیر مزید کشمکش کے اس کا کام تمام کرسکتا تھا لیکن تمام اہلِ خانہ بیدار ہوچکے تھے ۔۔۔۔۔ میں نے سیڑھیوں پر پاؤں کی آہٹ سنی اور اُسترے کو حسبِ معمول دراز میں رکھ کر دروازہ کھولا اور مدد و استعانت طلب کی۔ وہ آئے اور اُسے اٹھا کر بستر پر لٹا دیا گیا۔ وہ گھنٹوں بے حس و حرکت پڑی رہی لیکن جب بینائی، گفتار اور زندگی دوبارہ عود کر آئی تو عقل و شعور جواب دے چکے تھے! اُس نے تند اور وحشیانہ لہجے میں بڑبڑانا شروع کیا ۔۔۔ طبیب بلائے گئے ـــــ وہ بڑے بڑے موٹے موٹے آدمی جو خوشنما گھوڑوں والی آرام دہ گاڑیوں میں نمائشی نوکروں کے ساتھ جوق درجوق میرے مکان پر آئے ہفتوں اس کے گلے کا ہار بنے رہے۔ پھر انھوں نے ایک بڑی عظیم مجلس منعقد کی اور ایک علیحدہ کمرے میں بڑی سنجیدگی سے باہمدگر مشورہ کیا ۔۔۔ جو اُن میں سب سے زیادہ سیاہ فام کامل حاذق اور مشہور و معروف تھا مجھے خلوت میں لے گیا اور "مجھے" ۔۔۔۔ مجھ "دیوانے" سے کہا ۔۔۔۔ کہ تمہیں ایک بڑے شدید حادثے کے برداشت کرنے کے لئے کمربستہ ہونا چاہیئے۔ میری بیوی مخبوط الحواس ہوچکی تھی ۔۔۔۔۔۔

وہ ۔۔۔۔ وہ طبیب ۔۔۔ ایک کھلی کھڑکی کے سامنے میرے عین قریب کھڑا تھا اُس کی آنکھیں میرے چہرہ پر جمی ہوئی تھیں اور ہاتھ میرے بازو پر۔ میں ایک ہی جھٹکے میں اُسے کھڑکی میں سے نیچے زمین پر گرا سکتا تھا ۔۔ اور ایسا کرنا میرے لئے نہایت نادر مذاق تھا ـــــ لیکن ایسا کرنے میں انکشافِ "راز" کا خوف تھا ۔۔۔ لہذا

میں نے اُسے معاف کر دیا ...... چند دن کے بعد انہوں نے مجھے متنبہ کیا کہ میری بیوی زنجیر و سلاسل کے حوالے ہونی چاہیئے اور اُس کے لئے ایک محافظ و پاسبان کی ضرورت ہے ....... میں ــــ میں ــــ دیوانہ میں ــــ باہر ایسی کھلی فضا میں دوڑ گیا جہاں میری آواز کسی انسانی کان تک رسائی نہیں پا سکتی تھی ــــ اور ــــ اور ــــ اس قدر دل کھول کر ہنسا کہ تمام صحرا میرے قہقہوں کی صدا سے گونج اُٹھا۔

وہ دوسرے دن راہیٔ ملکِ عدم ہوگئی۔ سفید مو پیر فرتوت اُسے قبر تک وداع کرنے گیا۔ اُس کے مغرور اگردن فراز بھائیوں نے "اُس" کی ہیچ میرز لاش پر ایک ایک آنسو فدا کر دیا جس کے رنج و آزار کو انہوں نے ایک وقت دیدہ دانستہ کمال سنگدلی سے ٹھکرا دیا تھا .... یہ تمام واقعات میری نہفتہ خوشی و مسرت کے لئے روح پرور غذا اور جان بخش خوراک تھے .... جب ہم اُسے دفن کر کے واپس آ رہے تھے تو میں اپنے سفید رومال کی آڑ میں اس قدر دل کھول کر ہنسا کہ آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔

اگرچہ اُسے سپردِ خاک کر کے میں اپنے مقاصد میں کامیاب ہو چکا تھا لیکن میرا دل کسی نامعلوم وجہ سے بے چین پریشان مضطر اور ابتر ہونے لگا۔ میں محسوس کرتا تھا کہ عنقریب میرا "راز" کسی دن فاش ہونے والا ہے۔

میں اُس وحشیانہ فرحت و نشاط کو جس نے میری طبیعت میں ایک ہیجان سا پیدا کر دیا تھا کسی حالت میں بھی ضبط نہ کر سکتا تھا۔ اُس کی وجہ سے میں اچھلتا کودتا، تالیاں بجاتا حتی کہ ناچنے اور چلانے سے بھی باز نہ رہ سکتا تھا۔ ... جب میں گھر سے باہر جاتا اور روزانہ مشاغل میں منہمک انسانوں کو ہجوم در ہجوم گلیوں میں ادھر اُدھر جاتے اور رقص خانوں سے آتے دیکھتا ــــ مطربوں اور مغنیوں کی کیف آور آوازیں سنتا ــــ لوگوں کو ناچتے اور گاتے مشاہدہ کرتا تو میرے جسم کا ریشہ ریشہ تارہائے رباب کی طرح لرزاں ہو کر مجھے بے اختیار اس بات پر آمادہ کر دیتا کہ میں اُن کے درمیان دیوانہ وار بھاگوں اور ان تماشائیوں میں سے ہر ایک کے ٹکڑے ٹکڑے کر دوں اور چیخ پکار سے آسمان سر پر اُٹھا لوں .... میں اسی جوش میں دانت پیستا ــــ پاؤں زمین پر مارتا ــــ اور تیز ناخن اپنے ہی ہاتھوں میں چبھو دیتا .... لیکن چار و ناچار صبر و ضبط کر جاتا ...... اور کوئی شخص اس راز سے واقف نہ تھا کہ میں "دیوانہ" ہوں۔

مجھے یاد ہے ــــ اگرچہ یہ آخری بات ہے جو مجھے صحیح معنوں میں یاد آ سکتی ہے کیونکہ اب میری پریشان خوابیں حقیقی مصیبتوں کے ساتھ خلط ملط ہونی شروع ہوگئی ہیں۔ اور یہاں (پاگل خانہ میں) کثرت کار اور افراطِ مشاغل کی وجہ سے دونوں میں شناخت و تفریق کا موقع بھی نہیں ملتا ــــ مجھے یاد ہے کہ میں نے کس طرح اپنے جنون کا

"راز" ظاہر و عیاں ہونے دیا.... ہا.... ہا..... میں تصور میں اب بھی اُن کی ہراساں اور خوف زدہ نگاہیں دیکھ رہا ہوں اور اس آسانی و راحت کو محسوس کر رہا ہوں جس سے میں نے انہیں اِدھر اُدھر منتشر کر دیا تھا اور اُن کے سفید سفید چہروں پر کھینچ کھینچ کر تکے لگائے تھے.... اور مجھے یاد ہے کہ کس سرعت کے ساتھ میں ان سب کو چیختا چلاتا پیچھے چھوڑ کر برق کی سی تیز رفتاری کے ساتھ اُن سے دور بھاگ گیا تھا.... جب میں اس واقعہ کی یاد تازہ کرتا ہوں تو ایک دیو کی قوت میرے دست و بازو میں آجاتی ہے ــــ یہ دیکھو ــــ یہ آہنی سلاخیں کیسے میری قوتِ بازو کے سامنے سر تسلیم خم کر دیتی ہیں.... میں انہیں ایک خشک ٹہنی کی طرح توڑ سکتا ہوں.... لیکن وہ پیچ در پیچ لمبے لمبے برآمدے میری آزادی و حریت میں سدِ راہ ہیں جن میں مَیں راہ بھول جاتا ہوں اور مزید برآں وہ بھاری بھاری بھدے بھدے آہنی پھاٹک جنہیں وہ ہر وقت مقفل رکھتے ہیں ــــ وہ اس راز سے واقف ہیں کہ میں کیسا عیار اور چال باز "دیوانہ" واقع ہوا ہوں ــــ مجھے اس طرح مقید و محبوس رکھنے پر یہاں کے دربان و محافظ بھی نازاں ہیں (یہ فقرہ پھر جملہ معترضہ ہے)

آمدم برسرِ مطلب: رات دیر تک میں باہر رہا جب قبرستان سے گھر واپس پہنچا تو اُن مغرور بھائیوں میں سے متکبر ترین فرعونِ بے سامان کو اپنا انتظار کرتے پایا.... وہ اس ملاقات کی وجہ ایک اہم معاملہ بتاتا تھا.... مجھے پوری طرح یاد ہے کہ میں ایک دیوانے کی پوری پوری حقارت کے ساتھ اس سے متنفر تھا.... بہت مرتبہ میری انگلیوں نے اُسے ریزہ ریزہ کر ڈالنے کی مجھ سے اجازت طلب کی.... مجھے بتایا گیا کہ وہ بالا خانے پر ہے میں بڑی سرعت سے اوپر چڑھ گیا.... اُسے مجھ سے صرف ایک لفظ کہنا تھا.... میں نے نوکروں کو کمرہ خالی کرنے کا حکم دے دیا۔ رات بہت گزر چکی تھی.... میری زندگی میں یہ پہلا موقع تھا کہ ہم تنہائی میں ایک دوسرے کے مقابل کھڑے تھے۔

میں نے عمداً اور احتیاطاً اپنی آنکھوں کو اس سے دو چار ہونے سے باز رکھا۔ مجھے اب تک اس طرزِ عمل پر فخر ہے ــــ کیونکہ مجھے یقین تھا کہ میری شعلہ ریز آنکھوں سے جنون کے شرارے برس رہے ہیں.... کچھ دیر کی خاموشی کے بعد وہ گویا ہوا: "جناب کا موجودہ انتشارِ طبعی اور پراگندگیٔ خاطر اور عجیب و غریب رائے زنی میرے خیالِ ناقص میں مرحومہ کی یاد کی سخت تحقیر و بے حرمتی ہے".... بہت سے حالات و واقعات سے اندازہ لگا کر وہ اس نتیجہ پر پہنچا کہ میں مرحومہ کے ساتھ تسلی بخش سلوک نہیں کرتا رہا.... یہ شخص فوج میں ملازم تھا ــــ وہ گراں بہا ملازمت جو میری دولت اور اپنی بہن کے ابدی آلام و مصائب کے معاوضہ میں خرید لی گئی تھی!.... یہی وہ شخص تھا جس نے

مجھے دام تزویر میں پھنسانے اور میری دولت کو غصب کرنے کی سازش میں اقدام و پیشقدمی کی تھی......یہی وہ شخص تھا جو میرے ساتھ اپنی بہن کے "جبری" نکاح کا محرک تھا۔ باوجود اس بات کے علم کے کہ اُس بیچاری کا دل اُس طفل نما نوجوان پر فدا و نثار ہو چکا ہے.......اب میں اُس سے دوچار ہو گیا کیونکہ ایسا کرنے پر مجبور تھا۔

میں نے اس فوری تغیر و تبدیلی کو بھی محسوس کیا جو مجھ سے دوچار ہوتے ہی اس کے چہرے پر نمایاں ہو گئی......وہ بڑا ابری و بہادر تھا......لیکن اُس رنگ کافور ہو گیا اور کرسی اُس نے پیچھے سرکا لی......میں نے اپنی کرسی اُس کے نزدیک تر کر لی اور جب میں ہنسا ـــــ کیونکہ اُس وقت میں نہایت مسرور تھا ـــــ وہ رعشہ براندام ہو گیا......دیوانگی میرے دل و دماغ پر مسلط و مستولی ہوتی محسوس ہوئی......وہ مجھ سے ڈر گیا۔ میں نے کہا: تم اُس کی زندگی میں اُس کے بہت خواہاں اور مشتاق تھے؟......بہت زیادہ؟ ـــــ اُس نے بے چینی سے ارد گرد دیکھا اور کرسی کی پشت کو مضبوطی سے پکڑ لیا لیکن مہر بہ لب رہا......"بدو بدمعاش!" میں چلایا "میں نے تمہیں پا لیا! میں نے تمہاری جہنمی سازشیں سمجھ لیں! میں واقف ہوں کہ وہ شادی سے قبل کسی اور کی والہ و شیدا ہو چکی تھی۔ مجھے علم ہے مجھے تمام علم ہے۔

وہ دفعتہً اپنی کرسی پر سے کود پڑا۔ کرسی کو اوپر اُٹھا کر مجھے پیچھے کھڑا رہنے کو کہا۔ کیونکہ میں احتیاطاً آہستہ آہستہ اُس کے نزدیک ہوتا گیا تھا۔ میں بولنے کی بجائے چلا رہا تھا کیوں کہ میری رگوں میں جنون کا پُر آشوب تلاطم موجزن تھا......اور وہی "سماوی روحیں" اُس کا دل شق کر دینے پر مجھے اکسا رہی تھیں۔ میں جھپٹ کر اُٹھ کھڑا ہوا اور چلایا: "لعنت ہو تم پر ـــــ میں اُس کا قاتل ہوں ـــــ دیوانہ ہوں ـــــ میری نظروں سے دور ہو جاؤ......خون ـــــ خون ـــــ میں خون کا پیاسا ہوں"

میں نے وہ کرسی جو میرے اور اُس کے درمیان حائل تھی ایک ہی ضرب میں ادھر پھینک دی اور ہم دونوں الجھ کر دھڑ سے فرش پر گر پڑے۔

یہ مقابلہ بڑا لطیف و دلچسپ تھا۔ کیونکہ وہ ایک طویل القامت شہزور جوان اپنی زندگی کے لئے کوشاں ـــــ اور میں ـــــ میں ایک طاقتور شیر افگن دیوانہ ـــــ اُس کے خون کا پیاسا تھا......میں جانتا تھا کہ دنیا کی کوئی طاقت میرا مقابلہ نہیں کر سکتی......اور میں واقعی راستی پر تھا ـــــ راستی پر ـــــ اگرچہ مخبوط الحواس تھا......اُس کی طرف سے مدافعت کمزور پڑتی گئی۔ میں اُس کے سینے پر سوار ہو بیٹھا اور اُس کے بھورے بھورے گلے کو مضبوطی سے اپنے آہنی پنجوں میں پکڑ لیا۔ اُس کا چہرہ ارغوانی ہو گیا اور آنکھیں باہر نکل آئیں......ایسا معلوم ہوتا تھا گویا اُس کی ٹکٹکی

ہوئی زبان میری تضحیک واستہزا کر رہی ہے ..... میں نے اور زور سے اُس کے گلے کو بھینچا۔
دروازہ پھٹ سے کھلا اور آدمیوں کا ایک گروہ چلّاتا ہوا آگے بڑھا۔ " دیوانے کو قابو کرو" " دیوانے کو پکڑو" ..... اور ..... میرا "راز" طشت از بام ہوگیا۔ اس لئے میری تمام کوششیں آزادی وخلاصی پر مرکوز ہوگئیں۔ کسی کی گرفت سے قبل میں نے پاؤں سنبھالے، حملہ آوروں پر ٹوٹ پڑا اور زورِ بازو سے اتنی آسانی کے ساتھ راستہ بنالیا گویا میرے ہاتھ میں تیغ جوہر دار تھی .... میں نے دروازہ لے لیا اور ایک لمحہ میں گلی میں تھا .... بڑی تیزی سے میں سیدھا بھاگا گیا اور کسی راہ رو تک کو بھی مزاحمت کی جرات نہ ہوئی ... میں نے اپنے تعاقب میں پاؤں کی آہٹ سنی اور رفتار کو اور تیز کر دیا۔ آہستہ آہستہ وہ آہٹ دھیمی پڑتی گئی اور آخر مفقود ہوگئی۔ ........
لیکن میں در و دیوار۔ ندی نالے۔ خشکی و دلدل۔ پھلانگتا جاتا تھا اور چلّاتا جاتا تھا۔ میری صدا ان "غیر مرئی ارواح" کی آوازوں سے مل کر اس قدر بلند ہوتی کہ تمام کرۂ باد آواز ہائے بازگشت سے بھر جاتا ...... میں جن وشیاطین کے بازوؤں پر سوار تھا جو برق کی سی سرعت وتیزی کے ساتھ ہوا کو چیرتے در و دیوار کو اکھاڑتے اور مجھے "چکر" دیتے جارہے تھے۔ حتیٰ کہ انہوں نے دھڑام سے مجھے زمین پر دے مارا ..... جب مجھے ہوش آیا تو میں نے اپنے آپ کو یہاں ـــــ یہاں ـــــ اس تنگ وتاریک کوٹھڑی میں پایا جہاں آفتابِ عالمتاب کی جہاں افروز کرنوں کو شاذ ونادر ہی باریابی ہوتی ہے ..... اور جہاں ماہتاب کی روشن شعاعیں اندر آکر صرف اُس سیاہ اور روحانی شکل (یعنی میری بیوی کی روح) کو دیکھنے میں مدد دیتی ہیں جس کا میں پہلے کہیں ذکر کرچکا ہوں۔
جب میں بیدار ہوتا ہوں تو اس محصور مقام (پاگل خانہ) کے دور دست گوشوں سے چیخنے چلانے کی آوازیں سنتا ہوں .... ان صداؤں کی حقیقت کے علم سے میں محض بے خبر ہوں ـــــ لیکن نہ یہ "اُس زرد چہرے سے" آتی ہیں اور نہ وہ اِن کی طرف اپنی توجہ مبذول کرتی ہے .... شفقِ شام کی ظلمت گستری سے لے کر صبح انور کی ضیا پاشی تک "وہ" خاموش اور بے حس وحرکت اسی گوشے میں کھڑی میری آہنی سلاسل کی موسیقی سنتی اور خس وخاشاک پر میری کلیلیں دیکھتی رہتی ہے اور ...........

..............................

فضل محمد افضل

# نوادرِ جنوں

دُور آبادی سے کوسوں بھاگتا رہتا ہوں میں
رات بھر گنتا ہوں تارے جاگتا رہتا ہوں میں

دل یہ کہتا ہے اُٹھا لُطف اور سوئے میخانہ چل
مَیں یہ کہتا ہوں خدارا جانب ویرانہ چل

جس کے دریائے تخیل میں ہمیشہ جوش ہے
کون کہہ دے گا کہ ایسا بے خبر بے ہوش ہے

عشق کی پروا، نہ دل میں حسرتِ بوس و کنار
جھومتا رہتا ہُوں پھر بھی ہر گھڑی مستانہ وار

مائلِ ویرانہ میں ویرانے کو بھاتا ہُوں میں
بے سبب گرنہیں جو اس طرف جاتا ہوں میں

غم خزاں کا ہے نہ شوقِ آمدِ فصلِ بہار
قلبِ محزوں پر مجھے حاصل ہے پُورا اختیار

بَن گئی ہے بے خودی جب سے طبیعت کا شعار
ڈھونڈھتی پھرتی ہی صادق مجھ کو میری جانِ زار

صادق ایوبی

# اردلی

اُنہیں اکٹھے رہتے چار سال ہوگئے تھے اور ایک لمحہ کے لئے بھی دونوں میں سے کسی ایک کے دل سے یہ خیال نہ بھولا تھا کہ ایک افسر ہے اور دوسرا سپاہی۔ اگر پہلے کے مزاج میں فوجی تحکم تھا تو دوسرا طاعت شعاری میں اُس کا جواب تھا۔ اور اُن دونوں کو ایک دوسرے سے محبت تھی، وہ ناتراشیدہ خاموش محبت جو چھپی رہتی ہے اور اپنے آپ کو ظاہر نہیں کرتی، جس کی شدت کی تہ میں نزاکت کا ایک طوفان دبا رہتا ہے جو شیریں ہوتی ہے جب وہ خاموش ہو اور بے کیف ہو جاتی ہے جب اُسے زبان پر لایا جائے، جو اظہار کی دشمن ہوتی ہے اور جو ہونٹوں کو کاٹ کاٹ کر اور آنسوؤں کو دبا دبا کر اپنی کمزوری اور حساسیت کو چھپانے کی خوگر ہوتی ہے۔ انہوں نے مختصر گوئی کی مشق بہم پہنچا لی تھی اور وہ ایک دوسرے کی بات کو ایک لفظ، ایک نظر، ایک اشارے ہی سے سمجھ جاتے تھے۔ اُن کی گفتگو کا شارح وقت ہوتا تھا جو اُن کے قدموں اور اُن کے لفظوں کو نہایت پابندی کے ساتھ قرینے پر لے آتا تھا۔

"آقا، میرے لئے کوئی اور حکم ہے؟"

"نہیں"

"میں جا سکتا ہوں؟"

"جاؤ"

یہ تھا روزانہ برخاست کا قاعدہ اور اس گفتگو میں کبھی ایک لفظ کا بھی اضافہ نہیں ہوا۔ اسی طرح دن مہینے اور سال — چار سال گزر گئے، کوارٹروں میں، گھر میں، کیمپ میں، سفر میں، جنگ میں۔ اور آہستہ آہستہ نامعلوم طور پر اُن کے دلوں میں ایک دوسرے کے لئے سخت اور گہری محبت پیدا ہوتی گئی۔ کسی شخص کے لئے جو اِن دونوں کی سیرت کو سمجھ سکتا اُس مسلسل خاموشی میں، اُس فوجی زبان میں، اُس نظروں کے یک لخطہ میل میں جس کا مطلب ایک طرف "میوں کرو" اور دوسری طرف "میں سمجھ گیا" ہوتا دوستی کے جذبات کا اتنا کامل اظہار ہوتا تھا جو ایک پُرکن گفتگو ہی میں بیان ہو سکتا ہے۔

میدانِ جنگ میں ایک خطرناک موقع پر اُن دونوں نے ایک دوسرے کو پہلو بہ پہلو پایا تھا۔ دشمن کی توپیں اُن سے کوئی سو قدم کے فاصلہ پر دُندنا رہی تھیں۔ اور بار بار گولے اُن کے سروں پر سے سنسناتے ہوئے گزر جاتے تھے۔ وہ ایک دوسرے کو بے قرار نظروں سے ڈھونڈ رہے تھے جس وقت اُن کی نظریں دوچار ہوئیں انہوں نے یہ سوچ کر اطمینان کا سانس لیا کہ "ہم ایک مرتبہ پھر بچ نکلے"۔ ایک دفعہ ایک رات سے زیادہ عرصہ انہوں نے سردی اور بارش میں کھڑے کھڑے ایک دُور کی چوکی کی محافظت میں

گزار دیا تھا۔ اُن کے پاؤں کیچڑ میں لت پت ہو رہے تھے اور تیز ہوا کے تھپیڑے آ آ کر اُن کے چہروں پر پڑتے تھے۔ پھر جب صبح ہوئی، اور اُن کو سبکدوش کرنے کے لئے محافظ سپاہی بھیجے گئے تو اُن کے چہروں پر ایک مسکراہٹ کھیل گئی، جیسے کوئی کہے "اب ہم کیمپ کو جا رہے ہیں، خوش ہو جاؤ، کیونکہ اب تم کو آرام مل سکے گا۔"

بہت مرتبہ گرمی کے دنوں میں انہوں نے طول طویل سفر کئے تھے۔ ان سفروں میں وہ دونوں سڑک کے کنارے سنگہائے میل کو گنتے جاتے تھے۔ بعض اوقات وہ چالیس چالیس میل چل جاتے تھے، پھر وہ اپنی پُر از سکون و اطمینان نظریں ایک دوسرے سے تبدیل کرتے تھے جو کہتی تھیں "دو اور رہ گئے ـــــ ایک کٹا ہی چاہتا ہے ـــــ اور ہم منزلِ مقصود پر ہونگے!"

لشکر گاہ میں جب وہ اپنے قلوب کو بندوقوں اور توپوں کی اُس گرج کے لئے تیار کر رہے ہوتے جو اُن کی راتوں کی نیند حرام کرنے والی تھی تو اکثر شامیں یوں گزرتیں کہ ایک جب اپنے خیمے میں استراحت کے لئے جاتا تو دوسرا اُس کو کڑکڑاتی سردی سے بچانے کے لئے اپنا لبادہ فرش پر بچھا دیتا اور پھر الگ ہو کر کہتا، "سلام آقا" فوجی افسر کو یوں معلوم ہوتا کہ اُس کے اردلی کی آواز لرز رہی ہے اور آخری لفظ اُس کے منہ سے پوری طاقت کے ساتھ نکلا ہے۔ چنانچہ وہ بھی اسی انداز سے سلام کا جواب دیتا۔ بعض اوقات جب ایک خط لا کر دوسرے کو دیتا اور دوسرا بے صبری سے اُسے لینے کے لئے اپنا ہاتھ بڑھاتا تو دونوں کے چہرے ہلکی مسکراہٹ سے چمک اُٹھتے۔

"یہ خط تمہارے گھر سے آیا ہے۔ میں اس کا اندازِ تحریر پہچانتا ہوں۔ یہ تمہاری ماں کا خط ہے،" آنکھوں ہی آنکھوں میں اُن میں سے ایک کہتا۔

"میں تمہارا ممنون ہوں۔ تم نے مجھے مسرت کا خزانہ بخش دیا ہے،" دوسرا خاموشی کی زبان میں جواب دیتا۔

یہ زمانہ بھی گزر گیا اور وہ پھر اپنی معمولی خاموش اور سنجیدہ زندگی میں واپس آ گئے۔ لیکن کبھی یہ نہ ہوا کہ افسر کے سامنے آتے ہوئے یا اُس سے رخصت ہوتے ہوئے پُر غرور سپاہی اپنے ہاتھ کو ایک شجاعانہ حرکت کے ساتھ سلام کے لئے ماتھے تک نہ لے گیا ہو اور پھر سر کو اوپر اُٹھا کر اُس نے سیدھا اُس کی آنکھوں میں نہ دیکھا ہو۔ اور جب کبھی وہ رخصت ہونے کے لئے پلٹا اُس نے ہمیشہ فوجی آداب و قواعد کی پابندی کی۔

اُنہیں ایک دوسرے کے ساتھ رہتے صرف چار سال ہوئے تھے۔ مگر سپاہی جسے ملازمت کے پہلے سال کے بعد اردلی بنا دیا گیا تھا اب اپنی مدتِ ملازمت ختم کر رہا تھا۔

ایک دن حکم موصول ہوا کہ فوج کی اُس جماعت کو سبکدوش کر دیا جائے جس سے اردلی تعلق رکھتا ہے۔

اُس دن آقا اور ملازم کی نگاہیں معمول سے زیادہ دفعہ ایک دوسرے کی طرف اُٹھ اُٹھ کر مخاطب ہوتی تھیں۔ مگر اُن کے دل نگاہوں سے بھی کچھ زیادہ کہنا چاہتے تھے۔

"میرے لئے کوئی اور حکم ہے؟"

"ہاں ہے، ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تم لوگوں کو سبکدوش کردینے کا حکم آیا ہے۔ دس دن کے اندر اندر تم اس مقام کو چھوڑ دو گے"

"اس کے بعد تھوڑی دیر کے لئے خاموشی چھا گئی۔ دونوں کی نظریں جھکی ہوئی تھیں۔

"میں جا سکتا ہوں؟"

"ہاں اگر تم جانا چاہتے ہو تو جا سکتے ہو"

معمول سے زائد یہ چند الفاظ پائے شوق کو جادۂ مہر و محبت پر کہیں سے کہیں لے گئے۔

اُن کے دل ایک دوسرے کے لئے مضطرب و بے قرار تھے لیکن دونوں کی بے قراری کا ایک وجہ نہ تھا۔ ایک اپنے دوست سے جدا ہو رہا تھا، اُس دوست سے جو اُس کے لئے دوست سے بھی بڑھ کر تھا، جسے وہ بھائی سمجھتا تھا اور جسے اُس کے ساتھ ایک قسم کی فطری محبت تھی۔ دوسرا بھی بیشک اپنے دوست سے جدا ہو رہا تھا لیکن کم از کم وہ اپنے ماں باپ کے گھر کو واپس جا رہا تھا۔

اور اُس کے لئے یہ خیال بڑی مسرت کا باعث تھا کہ اتنی مدتِ دراز کے بعد اتنی تکلیفوں کے بعد اب وہ گھر پہنچنے والا ہے۔ کیمپ میں بارہا اُس نے بگل کی الم انگیز آواز سنی تھی جس کے معنی یہ ہوتے تھے کہ "روشنیاں گل کردو" پھر اُس نے خیموں میں ایک ایک بتی کو گل ہوتے دیکھا تھا اور یوں جب اُس ناپائیدار شہر پر جس کی دیواریں ٹاٹ کی بنی ہوئی تھیں ایک گہری خاموشی چھا جاتی تھی تو کتنی دفعہ ان غم افزا لمحوں میں سر کو اپنے دونوں ہاتھوں میں تھامے ہوئے اُس نے اپنی ماں کا خیال کیا تھا کہ "میری غریب ماں اس وقت کیا کر رہی ہوگی؟" اُس نے اکثر رات کے وقت اپنے ملکیوں کو ٹولیاں باندھ کر وہ میٹھے میٹھے گیت گاتے سنا تھا جنہیں اپنے گاؤں کے کھیتوں کی نگہبانی کرتے ہوئے گرمی کی چاندنی راتوں میں وہ خود گایا کرتا تھا۔ اُس وقت اُسے ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اُس کے تمام اعزہ و اقربا اُس کے آس پاس بیٹھے باتیں کر رہے ہیں۔ پھر اُس گیت کی چاندی جیسی صاف اور لرزتی ہوئی لے میں وہ آوازیں دب جاتیں اور گیت اُس کے دل میں اُتر جاتا۔ آہ کتنی دفعہ اُس نے ان گیتوں کو اپنی ماں کی دعاؤں کا مترادف جان کر قابلِ احترام سمجھا تھا! ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ گھر پہنچنے کا خیال! خلاف توقع جا پہنچنے کا خیال اُس کے دل کو گدگدا رہا تھا گاؤں اور اُس کے مکان اُسے دُور ہی سے نظر آجائیں گے، اپنے مکان کی چھت کو وہ دُور ہی سے پہچان لے گا، اُس کے قدم تیز تیز اُٹھنے لگیں گے، جب وہ گاؤں میں داخل ہوگا تو اُس کا دل زور زور سے دھڑک رہا ہوگا، اُس کی چھوٹی سی بہن اب بڑی

ہوگئی ہوگی اور اُس کا بھائی بھی اب بالکل جوان ہوگا۔ لوگ خوشی کے نعرے لگاتے ہوئے اُس کے گرد جمع ہوجائیں گے پھر وہ اُن سے اپنا پیچھا چھڑا کر گھر کی طرف بھاگے گا، اماں اماں کہہ کر اپنی بوڑھی ماں کو بلائے گا، وہ اُسے دیکھے گی اور باہیں پھیلا کر آنسوؤں بھری آنکھوں سے اُس کی طرف آئے گی۔ اور وہ اپنے آپ کو اُس کی آغوش میں ڈال دے گا۔ اور اُس آغوش میں پہنچ کر اُس انسانی خوشی کو پالے گا جو دنیا کی سب خوشیوں سے زیادہ محترم ہے۔ یہ خیالات بجائے اُس کی تمام تلخیوں میں حلاوت پیدا کر دینے کے لئے اور تمام زخموں پر مرحم لگا دینے کے لئے کافی تھے۔

تاہم اُس کا دل نہ مانتا تھا کہ اُسے اُس کے آقا سے اس قدر جلد جدا ہونے پر مجبور کر دیا جائے۔ ایک سپاہی کے لئے یہ ناممکن ہے کہ وہ اُس پرانے کمبل کو پھینک دے جسے سالہا سال تک اُس نے اوڑھنے بچھونے اور تکیے کے طور پر استعمال کیا ہو جس کی مدتوں اُس نے حفاظت کی ہو اور پھر اُس کا دل ایک شکست سی محسوس نہ کرے اور اُس میں محبت و موانست کی بے چینی سی پیدا نہ ہو جیسی ایک دوست کے جدا ہونے سے ہوتی ہے۔

نیک دل افسر اب متفکر رہنے لگا تھا مگر اُس نے اپنی روزمرہ کی معمولی گفتگو میں ایک لفظ کا اضافہ بھی نہ کیا۔ سپاہی کا بھی یہی حال تھا مگر دونوں کی نظر، بس بار بار اب ایک دوسرے کی جانب اٹھتی تھیں "تم مغموم ہو، میں جانتا ہوں تم مغموم ہو" اردلی اب اپنے فرائض کو پہلے کی طرح جلد جلد انجام نہ دیتا تھا، وہ اپنے آقا کی صحبت میں زیادہ دیر تک ٹھہرنے کے لئے سست ہوگیا تھا اور جدائی کی اُن گھڑیوں کے خلاف بغاوت پر آمادہ تھا جو اُس کی طرف بڑھتی چلی آرہی تھیں۔ پہلے تو وہ ایک خاص آہستگی کے ساتھ اور پھر ایک بناوٹی سستی کے ساتھ میزوں، کرسیوں کو صاف کرنے کے لئے بڑھتا مگر اکثر اپنے خیالات میں گم ہو کر رومال کو اُن کی سطح سے اوپر ہی اوپر ہلاتا رہتا۔ اس اثنا میں اُس کا افسر سینے پر ہاتھ باندھے ہوئے بے حس و حرکت اس آئینہ کے سامنے کھڑا ہو جاتا جس میں اُس کے اردلی کا عکس پڑ رہا ہوتا۔ وہ اُس کی حرکات و سکنات کو غور سے دیکھتا اُس کے چہرے سے اُس کے جذبات کا مطالعہ کرتا لیکن جب کبھی اُن کی آنکھیں آئینہ میں ایک دوسرے سے ملنے لگتیں وہ بے اعتنائی کے انداز میں چھت کی طرف دیکھنے لگتا۔

"آقا میں جا سکتا ہوں؟"

"جاؤ"

اور سپاہی چلا گیا۔

وہ ابھی دو سیڑھیاں ہی اترا ہوگا کہ کمرے سے آواز آئی "ادھر آؤ" اور وہ پلٹا۔

"کوئی اور حکم ہے؟"

"نہیں۔ میں صرف یہ کہنا چاہتا تھا ..... نہیں نہیں اب کل ہی کرنا، جاؤ"

شاید اُس نے صرف اُسے دیکھنے کے لئے دوبارہ بلایا تھا اور جب وہ اُسے دیکھ چکا تو اُس نے اپنی نظریں اُس دروازے پر گاڑ دیں جس میں سے گزر کر اُس کا اردلی ابھی گیا تھا۔

آخر رخصت کا دن آ گیا۔ افسر اپنی چھوٹی میز پر نیم باز دروازے کے سامنے بیٹھا تھا۔ کوئی آدھ گھنٹے کے بعد اب اردلی اُس سے آخری رخصت لینے کو آئے گا۔ افسر سگار پی رہا تھا، اُس کے دھوئیں کے مرغولے چھت کی جانب اُڑا رہا تھا اور حیران نظروں سے بادلوں کی طرف دیکھ رہا تھا۔ دھوئیں سے بار بار اُس کی آنکھوں میں آنسو آجاتے تھے اور وہ متعجب تھا کہ میں رو تو نہیں رہا مگر ایسے لیسے بڑے بڑے آنسو کیوں میری آنکھوں سے گر رہے ہیں! وہ آنسوؤں کا باعث دھوئیں کو قرار دے کر اپنے جذبات کے متعلق نفس کو دھوکا دینا چاہتا تھا۔

اور وہ خیالات میں غرق رہا، ہاں، وہ اب روانہ ہونے کے لئے تیار ہو چکا ہوگا۔ کیوں پھر میں اُس جدائی کو اپنے دل سے لگاؤں۔ کیا جب میں نے اس لڑکے کو اپنا اردلی مقرر کیا تھا اُس وقت میں نہ جانتا تھا کہ میں ہمیشہ کے لئے اُسے اپنے ساتھ نہ رکھ سکوں گا؟ کیا میں واقف نہ تھا کہ اُس کی مدتِ ملازمت صرف پانچ سال ہے؟ آخر اس شخص کا ایک گھر ہے جہاں وہ پیدا ہوا اور بڑھا، اُس کے رشتہ دار ہیں جنہیں اُس نے غم کی حالت میں چھوڑا اور جن سے اب خوشی کے ساتھ وہ ملے گا۔ کیا مجھے اُس سے یہ توقع رکھنی چاہئے کہ وہ ہمیشہ کے لئے ایک اردلی کی حیثیت سے میرے پاس رہے؟ یہ میری خود غرضی ہوگی ..... میں کیا سوچ رہا ہوں؟ میں واقعی خود غرض ہوں۔ آخر احسان کا وہ کونسا بندھن ہے جو اُس کو مجھ سے جدا نہ ہونے دے؟ وہ میری کس بات کا ممنون ہے؟ میں نے اکثر اُسے اپنی بدمزاجی کا تختۂ مشق بنایا، میں نے ہمیشہ اُس کے خلاف تحکمانہ طرزِ عمل اختیار کیا ..... مگر یہ میری فطرت ہے اور میں اس کے خلاف نہیں کر سکتا۔ مناسب الفاظ مجھے نہیں ملتے اور پھر ..... ملازمت کے سلسلہ میں ایسے الفاظ کو ادا بھی کون کر سکتا ہے؟ مگر میں اُسے ایک ایسا چہرہ دکھا سکتا ہوں جس سے زیادہ انسانیت نمایاں ہو ..... اور اب وہ جا رہا ہے، وہ اپنے گاؤں کے کھیتوں میں مشقت کرنے کے لئے جا رہا ہے، وہاں وہ اپنی سابقہ طرزِ زندگی اختیار کر لے گا، رفتہ رفتہ فوجی عادات اُس کی طبیعت سے رخصت ہو جائیں گی، اسے سب کچھ بھول جائے گا ..... اپنی رجمنٹ، اپنے ساتھی، اپنا افسر، وہ بے پروا ہو کر اپنی زندگی مسرت و انبساط میں گزارے گا لیکن کیا میں اُسے بھلا سکوں گا؟ کتنا وقت درکار ہے کہ میں کسی نئے چہرے کے دیکھنے کا عادی بنوں؟ صبح کے وقت جاگنے پر مجھے ایسا معلوم ہوا کرے گا جیسے وہ نہایت تن دہی سے اپنے کام میں مصروف ہے مگر وہ نہایت خاموشی سے حرکت کر رہا ہے اور سانس بھی لیتا ہے تو رک رک کر کہیں میں وقت سے پہلے ہی نہ جاگ اٹھوں۔ آہ کتنی دفعہ میں جاگ کر بھی اُس کے نام سے اُسے نہ بلا سکوں گا، سالہا سال کی رفاقت، محبت اور خدمت گزاری اور ..... اُسے یوں جدا ہوتے دیکھنا ..... روز

بہ ہوز۔۔۔۔ لیکن یہ ہماری زندگی ہے اور ہمارے لیئے اس پر قانع ہونا ضروری ہے ۔۔۔۔۔ وہ کتنا نیک تھا اُس کا دل، وہ ایک گوہرِ گراں مایہ تھا! اگر کبھی سفر میں تکان، گرمی اور گرد سے پژمردہ وافسردہ ہوکر میں کہیں ایک لحظہ کے لیئے ٹھہر گیا اور اِدھر اُدھر دیکھنے لگا تو کسی نے جھٹ میرے ہاتھوں میں پانی سے بھرا ہوا برتن دے دیا اور ایک آواز میرے پہلو میں سے آئی "تمہیں پیاس لگ رہی ہے؟"

میں نے دیکھا تو یہ وہ تھا۔ وہ چپ چاپ اپنی قطار کو چھوڑ کر پانی کے لئے بھاگ اُٹھا تھا اور خبر نہیں کہاں اور کتنی دُور چلا گیا تھا۔ پھر ایک آن کی آن میں وہ واپس بھی آگیا تھا اور ہانپتا ہوا پسینے میں ڈوبا ہوا اور بے تاب و تواں ہوکر میرے پیچھے کھڑا تھا۔ کیمپ میں اگر کبھی میں کسی درخت کے سایہ میں سوگیا اور رفتہ رفتہ سورج اپنی کرنیں میرے چہرے پر ڈالنے لگا تو فوراً کسی ہمدرد ہاتھ نے درخت کے پتوں کو ترتیب دے کر مجھ پر چھاؤں کردی یا چند اسلحہ کو جوڑ کر اُن پر ایک کوٹ ٹانگ دیا۔ یہ وہی ہوتا تھا، ہمیشہ وہی ہوتا تھا اکثر چھ سات یا آٹھ گھنٹے کے پیدل سفر کے بعد بمشکل ہم کسی جائے قیام پر پہنچ کر اپنے خیمے کھولتے تھے کہ وہ غائب ہوجاتا تھا۔ میں اُس کو ڈھونڈتا پھرتا تھا، پورے زور سے چلا چلا کر اُسے آوازیں دیتا تھا اور آخر غصہ میں آکر کہتا تھا "اب بتاؤ وہ کہاں ہے؟ کسی کو خبر بھی ہے وہ کہاں چھپ گیا؟ کیا یہ اچھی روش ہے؟ ٹھہرو، میں اسے درست کرتا ہوں"۔ اور اسی طرح اس قسم کی باتیں کہتا جاتا۔ کچھ دیر کے بعد میں دیکھتا کہ وہ دور سے گھاس کے بوجھ کے نیچے دبا ہوا، لڑکھڑاتے ہوئے قدموں سے چلتا ہوا دائیں بائیں اُن لوگوں سے لڑتا ہوا جو اُس سے گھاس کی ایک مٹھی چھیننا چاہتے تھے، خیموں کی رسیوں میں الجھتا ہوا، دھوپ میں پھیلائے ہوئے تھیلوں اور قمیضوں کو روندتا ہوا اور لعنت ملامت کا ایک طوفان اپنے سر پر لیتا ہوا چلا آرہا ہے۔ وہ میرے پاس پہنچا، گھاس کو نیچے پھینک کر ایک لمبی سانس بھرتا اپنی پیشانی سے پسینہ صاف کرتا اور ڈرتے ڈرتے مجھ سے کہتا "میں نے تمہیں بہت انتظار دکھایا۔ مگر میں کر ہی کیا سکتا تھا۔ مجھے گھاس کے لیئے بہت دُور جانا پڑا"

پھر وہ گھاس کو زمین پر بچھا دیتا، ایک طرف اُس کے نیچے اپنا تھیلا سرہانے کے طور پر رکھ دیتا اور میری طرف مڑ کر کہتا "یوں ٹھیک ہے نا"

نیک دل آدمی، میں دل میں سوچتا، تجھ سے میری خفگی ناروا تھی۔ پھر میں اُس سے کہتا "جاؤ"۔۔۔۔۔ جاؤ اور آرام کرو، کیونکہ تمہیں آرام کی ضرورت ہے"۔

"لیکن کیا یہ کافی ہے؟" وہ بہ اصرار کہتا "اگر یہ کافی نہیں تو میں ابھی جاکر اور لے آتا ہوں"

میں کہتا "ہاں ہاں، یہ بہت ہے جاؤ اور آرام کرو، جاؤ اور وقت ضائع نہ کرو"۔

اور اگر کبھی رات کو چلتے چلتے نیند سے مغلوب ہوکر میرے ڈگمگاتے ہوئے قدم مجھے سڑک کے اُس کنارے سے اس کنارے کی طرف لے جاتے اور میں کسی خندق میں گرنے کو تیار ہوتا تو اُس وقت ایک ہلکا سا ہاتھ میرے بازو کو آکر چھوتا اور مجھے آہستہ سے سڑک کے وسط کی

طرف دھکیل دیتا اور ایک دبی ہوئی اور ڈری ہوئی آواز میرے کانوں میں آتی "آقا، دیکھو آگے ایک گڑھا ہے"۔ تب بھی یہ وہی ہوتا تھا۔ میں نے اُس کے لئے کیا کیا تھا کہ وہ اس بے غرضی اور جاں نثاری کے ساتھ مجھ سے محبت کرتا تھا؟ مجھ میں وہ کیا وصف ہے جس کے لئے وہ اپنی ساری توجہ مجھ پر صرف کرتا تھا؟ مجھ پر جسے ہمیشہ اپنا ہی خیال رہتا ہے؟ مجھے یقین ہے کہ وہ اپنی زندگی بھی میرے لئے دے دے گا۔ کس وجہ سے اور کس طرح پر سیدھی سادی شکل وصورت کا یہ غریب لڑکا جس کے ہاتھ پھاوڑا چلا چلا کر سخت ہو چکے ہیں جس کا جسم محنت ومشقت سے مضبوط ہو چکا ہے، جس کی کوئی تربیت وتہذیب نہیں ہوئی، جو ایک جھونپڑے میں پیدا ہوا اور پلا اور جو شہر کے تمدن ومعاشرت سے ناواقف رہا ایک متمدن اور تہذیب یافتہ خاتون سے بھی زیادہ دھیما اور نرم مزاج پا گیا۔ وہ میری نیند اچٹ جانے کے خوف سے اپنا سانس روک لیتا ہے۔ وہ میرے کپڑوں کو بچا بچا کر ہاتھ لگاتا ہے کہ انہیں کوئی گزند نہ پہنچ جائے۔ وہ میرے خط کو اس احتیاط سے پکڑتا ہے کہ صرف اُس کے سرِ انگشت ہی اُس کو چھوتے ہیں تاکہ وہ کہیں آلودہ نہ ہو جائے اور وہ میرے ایک التفات کے تبسم اور میرے ایک مہربانی کے لفظ ہی سے اتنا خوش ہوتا ہے گویا اُسے اپنی تمام خدمت گزاری کا معاوضہ مل گیا۔ وہ اپنے ایک اشارہ میں اپنی ایک سادہ نظر میں میری پسند وناپسند دریافت کر لیتا ہے۔ یہ ایک یقینی بات ہے کہ اُس شخص کا دل جو سپاہی نہیں یا جس نے کبھی سپاہیانہ زندگی نہیں گزاری فوجی کپڑوں میں اُن نئے نئے جذبات سے آشنا ہوتا ہے جن سے پہلے وہ ناواقف تھا۔ لوگ سوائے اُس جذبہ کے جو ہمارے دلوں کو ایامِ جنگ میں جوش سے بھر دیتا ہے اور کوئی جذبہ ہم سے منسوب ہی نہیں کرتے اُن کو ہماری طبیعتوں سے کتنی کم واقفیت ہے! سپاہی کا دل نہ صرف یہ کہ کبھی بوڑھا نہیں ہوتا بلکہ بوڑھا ہو کر پھر نئی جوانی حاصل کرتا ہے اور جوانی کے لطیف سے لطیف جذبات اُس میں پیدا ہوتے ہیں۔ انہیں جذبات میں وہ رہتا سہتا ہے اور جنگ کے طوفان خیز اور خطرناک سرور سے بہت زیادہ کیف اُسے ان میں حاصل ہوتا ہے .... کوئی شخص بھی جو سپاہی نہیں میرے اُس جذبۂ شوق کو نہ سمجھ سکے گا جو مجھے اس نوجوان سے وابستہ کئے ہوئے ہے! یہ ناممکن ہے! میرے جذبات کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ تم متعدد راتیں کیمپ میں گزار چکے ہو یا گرمیوں کی جھلس دینے والی دھوپ میں لمبے لمبے سفر کر چکے ہو، موسلا دھار بارش میں کھڑے ہو کر پہرے دے چکے ہو، بھوک اور پیاس کی شدت میں تمہاری حالت غشی کے درجہ کو پہنچ گئی ہو اور ان سب حالات میں تمہاری معیت میں ایک دوست ہو جو تمہیں سردی کے اثر سے بچانے کے لئے اپنا کوٹ تم پر ڈال دے۔ پیاس میں تمہیں پانی کے دو گھونٹ لا دے بھوک میں غذا کے چند لقمے پیش کر دے اور اس طرح کہ خود ان سب نعمتوں سے محروم رہے۔ نوکر! ایسے شخص کو تم خانہ زاد کہہ سکتے ہو؟ نہیں ایسی باتیں اُس سے منسوب کرنا کفر ہے۔

جب یہ شخص میری دہلیز پر قدم رکھتا ہے اور محبت آمیز اطاعت کی نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے ہاتھ اُٹھا کر مجھے سلام کرتا ہے تو وہ اشارہ جس سے میں اُس کا سلام قبول کرتا ہوں تعظیم کے اُس اشارہ کا ہم پایہ ہوتا جو اُس کے ہاتھ کو اُس کی ٹوپی تک لے جاتا ہے۔ اور میرا یہ وفادار ہمدم آج مجھ سے رخصت ہو جانے والا ہے، مجھے چھوڑ جانے والا ہے اور پھر میں اُس کو کبھی نہ

دیکھوں گا۔نہیں! نا ممکن ہے ایسا میں اُس کے وطن میں اُس سے ملنے جاؤں گا۔ مجھے اُس کے قصبہ کا نام یاد ہے میں وہاں جاکر اُس کے گاؤں اور کھیتوں کا پتہ دریافت کروں گا میں وہاں پہنچ کر اُس کو حیران کر دونگا اور اُسے اُس کا نام لے کر پوچھوں گا "کیا تم اپنے افسر کو نہیں پہچانتے؟" "میں اپنے سامنے کسے دیکھ رہا ہوں! آقا، تم! یہاں!" وہ متاثر ہو کر جواب دے گا اور میں کہوں گا "ہاں میں تمہارے دیکھنے کے لئے یہاں آیا ہوں! آؤ میرے پیارے سپاہی، آؤ اور میرے گلے سے لگ جاؤ!"

وہ اِن خیالات میں محو ہے کہ اُسے سیڑھیوں پر کسی کے سست اور ناہموار قدموں کی آواز سنائی دیتی ہے۔ جیسے کوئی متامل اور ہچکچاتا چلا آرہا ہے اور اپنے قدموں کو روک روک کر اوپر چڑھتا ہے۔ وہ اس آواز کو بغیر اُس طرف متوجہ ہوئے سنتا ہے، آواز قریب آپہنچتی ہے اُس کے دل میں ایک فشار سا پیدا ہوتا ہے۔ وہ مڑ کر دیکھتا ہے۔ وہ وہی ہے... یقیناً وہ وہی ہے ..... اُس کا اردلی۔

اردلی کے چہرے سے پریشانی کے آثار نمایاں ہیں اُس کی آنکھیں سرخ ہو رہی ہیں۔ وہ سلام کے لئے ہاتھ اُٹھاتا ہے پھر ایک قدم آگے بڑھ کر کھڑا ہو جاتا ہے اور اپنے افسر کو تعظیم دیتا ہے۔ مگر افسر اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیتا ہے۔

"آقا میں جا رہا ہوں"

"رخصت" افسر اپنے ہونٹوں کو بمشکل کھولتے ہوئے جواب دیتا ہے اور دوسری ہی طرف دیکھتا رہتا ہے "رخصت ... تمہیں سفر پر جانا مبارک ہو، ... اپنے گھر پہنچو ..... اور وہاں بھی ایک ایسی ہی پاک پاکیزہ زندگی بسر کرو جیسی تم یہاں کر چکے ہو، اور ... خدا حافظ"

سپاہی نے ایک قدم اور آگے بڑھایا اور لرزتی ہوئی آواز میں بولا "آقا!"

"جاؤ، جاؤ، ورنہ تمہیں دیر ہو جائے گی، جاؤ تمہیں پہلے ہی دیر ہو چکی ہے۔"

اور اُس نے اپنا ہاتھ بڑھا دیا جسے سپاہی نے اپنے ہاتھ میں لے کر نہایت گرمجوشی سے دبایا "تمہیں یہ سفر مبارک ہو ..... اور مجھے بھولنا نہیں۔ اپنے افسر کو کبھی کبھی یاد کر لیا کرنا۔"

غریب آدمی جواب دینا چاہتا ہے، وہ اپنی زبان سے کسی لفظ کو ادا کرنے کی کوشش کرتا ہے لیکن کچھ نہیں کہہ سکتا، افسر کا ہاتھ ابھی اُس کے ہاتھ میں ہے وہ افسر کی طرف دیکھتا ہے جس کا منہ ابھی تک دوسری طرف ہے، ایک قدم اور آگے بڑھتا ہے ..... "آقا" ایک ہچکی کے ساتھ اُس کے منہ سے نکلتا ہے۔

اور وہ بھاگ کر چلا گیا۔

افسر اکیلا رہ گیا، مڑ کر اُس نے تھوڑی دیر دروازے کی طرف دیکھا پھر اپنی کہنیوں کو میز پر ٹیک کر اُس نے اپنے سر کو اپنے ہاتھوں میں چھپا لیا۔ دو بڑے بڑے آنسو اُس کی آنکھوں میں بھر آئے اور جلدی سے اُس کے رخساروں پر سے ڈھلک گئے تاکہ اُن پر کسی کی نظر نہ پڑ جائے۔ اُس نے اپنا ہاتھ اپنی آنکھوں پر پھیرا، اپنے سگار کی طرف دیکھا، جو بجھ چکا تھا اور اب وہ سچ مچ رونے لگ گیا۔ اُس نے اپنا سر اپنے بازوؤں پر گرا دیا اور اپنے آپ کو غم و اندوہ کے حوالے کر دیا۔

منصور احمد

# آہنگِ تپش

موت آتی نہیں قرینے کی
یہ سزا مل رہی ہے جینے کی

مے سے پرہیز۔ شیخ! توبہ کرو
اک یہی چیز تو ہے پینے کی

دل بھی ڈوبا جو ڈبڈبائی آنکھ
خیر ہو یارب اس سفینے کی

تمہیں کہتا ہے آئینہ خود بیں
باتیں سنتے ہو اس کمینے کی

جس پہ کندہ نہیں تمہارا نام
خاک ہو قدر اُس نگینے کی

ہو گیا جب سے بے نقاب کوئی
شمع روشن نہ پھر کسی نے کی

چشمِ تر! آبرو تو پیدا کر
یوں نہیں بجھتی آگ سینے کی

اہلِ حیرت کے دل ہیں بیٹھے ہو
آڑ پکڑی ہے آبگینے کی

اہلِ دنیا سے کیا بدی کا گلہ
اے تپش تو نے کس سے کی نیکی

عبداللطیف تپش

---

# غزل

برگشتگیٔ بخت کو یارب میں کیا کہوں
اپنا قصور مانوں، کہ تیری رضا کہوں

اپنے کیے کی آپ ہی بھگتوں سزا اگر!
تو کون ہے؟ کہ اس پہ بھی تجھ کو خدا کہوں

عقل و شعور جس کی حقیقت نہ پا سکے
دل مجھ سے پوچھتا ہے کہ میں اُس کو کیا کہوں

وعدوں نے تیرے توڑ دیا اعتبارِ حسن
وعدے کو تیرے کیوں نہ فریبِ وفا کہوں

دنیا بجھے بُرا کہے، ظالم کہا کرے
لیکن میں چاہتا ہوں تجھے مرحبا کہوں

اس حال کو کہ کوئی تمنا نہیں رہی
جز حدِ ارتقائے تمنا میں کیا کہوں

پھر تو نے چھیڑا قصۂ غمہائے آرزو
تجھ سے زباں دراز کو غاصف میں کیا کہوں

غاصف ملانوی

# دشمن

دشمن، اور وہ بھی اس قدر پست فطرت کمینہ! میری طبیعت میرے قابو سے باہر ہو رہی تھی۔ جوش اور غضب اور نفرت اور حقارت اور کینہ اور انتقام کے خلاف واعظوں کے سب اقوال مجھے یاد تھے، لیکن اُس وقت میں دنیا بھر کے واعظوں کو احمق اور کندۂ ناتراش سمجھ کر کوس رہا تھا —— اگر وہ لوگ خود ایسی صورتِ حالات سے دوچار ہوں تو انہیں قدرِ عافیت معلوم ہو۔ دوسروں پر پند و موعظت کے دفتر کھول دینا کس کو نہیں آتا؟ وہ اک جہان کی ادب آموزی کا اجارہ لئے اپنے گھر کی پُرامن چاردیواری میں بند بیٹھے رہتے ہیں اور جتنے جہاں دیدہ بنتے ہیں، اُتنے ہی دنیا کی حقیقت سے ناآشنا ہیں۔ وہ کیا جانیں کہ جس گلستاں میں وہ قید ہیں، اُس کی تنگ اور دلفریب فضا کے باہر پتھریلے ٹیلے اور سنگلاخ گھاٹیاں بھی ہیں۔ دنیا صرف بلبل و قمری کی شکر افشانی کی جنت ہی کا نام نہیں، بلکہ جہنم کے اس ٹکڑے میں زہریلے بچھوؤں اور خونی سانپوں کی نیش زنی بھی بعض برگشتہ بختوں کی تلخ نوشی کی تواضع کے لئے موجود ہے۔

میرے دل میں غصہ کی آگ بھڑک رہی تھی —— وہ میرے خون سے اپنے دامن کو گلرنگ کرنا چاہتا ہے سو میں زندہ رہوں گا اور اُس کی اس آرزو کے بر آنے سے پہلے ہی اُس کو جہنم کی آگ کے شعلوں کے سپرد کر دوں گا۔

میں ایک خوفناک عزم کے ساتھ اُٹھا اور تلوار کمر میں باندھ کر گھر سے نکل کھڑا ہوا۔

آفتاب ڈھل کر افق کے قریب پہنچ چکا تھا۔ ہرے ہرے درختوں کے سائے دور دور تک پھیلے ہوئے تھے۔ پرندے شام ہونے سے پہلے پہلے اپنا آخری راگ ختم کر لینا چاہتے تھے۔ ہوا پتوں میں سرسراتی اور کوئی پُراسرار گیت گاتی ہوئی جا رہی تھی۔

ندی کے کنارے پہنچ کر میں کچھ دیر کے لئے رکا۔ اُس پار کچھ فاصلے پر اُس کے مکان کی سفید سفید برجیاں نظر آ رہی تھیں۔ آفتاب کی آخری شعاعوں نے مکان کے اردگرد کے درختوں میں آگ لگا رکھی تھی۔ دوسری طرف سورج کے سامنے سنہرے بادلوں سے پگھلے ہوئے سونے کا ایک چشمہ ابل رہا تھا اور سورج کی کرنیں پھٹے ہوئے بادلوں میں سے نکل نکل کر ندی کے پانی سے کھیل رہی تھیں۔

میری نظریں ندی کی سطح پر جم گئیں۔ مصفا پانی کی ہلکی ہلکی سی لہریں جن کے نیچے سفید سفید سنگریزے اور ریت کے نقرئی اور طلائی ذرے صاف نظر آ رہے تھے یوں معلوم ہوتی تھیں گویا بلور کی ننھی ننھی ٹکڑیاں بھی جا رہی

ہیں۔چند لمحوں کے لئے میں دنیا و مافیہا کو بھول گیا۔پھر میں نے کہا اِس جنت کو گناہگار انسان نے جہنم بنا دیا ہے۔ فطرت نے ہر چیز کو پاک بنایا ہے اور انسان کا دل سب سے زیادہ پاک ہے۔اُس وقت مجھ پر ایک پُراسرار کیفیت نے غلبہ پا لیا۔ ندی نور کا ایک ننھا سا سیلاب بن کر اُمڈی اور میرا دل اس سیلاب میں ڈوب گیا۔ پانی کی ننھی ننھی نورانی موجیں میرے دل کے اندر داخل ہوتیں، چمکتیں، اور مسکراتیں اور دل کو تلخ جذبات کی تمام آلائشوں سے پاک کرتی ہوئی پھر باہر نکل جاتیں۔کئی لمحوں تک میں اسی کیفیت میں غرق رہا۔ . . . . . اب میرا دل مسرور تھا۔ میں نے کہا دل فطرت کی امانت ہے، فطرت نے اس کو پاک بنایا ہے اور اس کو دنیا کے تند و تلخ جذبات کی کثافت سے پاک ہی رکھنا چاہئے۔

پھر میں اٹھا اور اپنے دشمن کے مکان کی طرف آہستہ آہستہ بڑھنے لگا۔ میرا دل بالکل مطمئن تھا۔

وہ مجھے اپنے کمرے میں دفعتہً اور بے محابا داخل ہوتے دیکھ کر گھبرا گیا۔ وہ بزدل تھا، بہ مشکل اُس کے گلے سے یہ آواز نکلی:۔

"ارے کوئی ہے، چلو!"

میں نے تلوار کمر سے کھول کر باہر پھینک دی۔پھر میں مسکراتا ہوا آگے بڑھا اور اُس سے بغل گیر ہو گیا۔ اُس کا دل زور زور سے دھڑک رہا تھا۔اور اُس کے چہرے پر حیرت اور خوف کی ایک کشمکش نظر آتی تھی۔ مجھے اُس وقت سچی مسرت اور حقیقی اطمینان حاصل تھا۔میرے دل میں اب بھی ندی کے شفاف پانی کی ننھی ننھی شیریں موجیں چمکتی ہوئی مسکراتی ہوئی، بہی جا رہی ہیں۔میری آنکھوں میں دو موتی کے سے قطرے، دو شفاف آنسو ٹپک کر اُس کے زرد چہرے پر بہنے لگے۔

میں نے دھیمی آواز میں کہا "بھائی! فطرت نے ہمارے دلوں کو پاک بنایا ہے"!

حامد علی خاں

---

اے دوست دل از جفائے دشمن درکش | با زآئے و نکو شراب روشن درکش
با اہل ہنر دگر گریباں بکشائے | وز نا اہلاں تمام دامن درکش

حافظ

# محفلِ ادب

## مرہٹی شاعری

### جلوۂ حق کا شوق

"میری روح تیرے دیدار کی تمنا ہے اور میں تجھے دیکھنے کے لئے دن رات روتا ہوں۔ چکور ماہِ کامل کو دیکھ کر جیتا ہے۔ نئی نویلی دلہن دیوالی کے دن بڑے شوق سے اپنی ماں کے بلاوے کی راہ دیکھتی رہتی ہے۔ ایک بھوکا بچہ روتے جاتا اور بڑی چاہت سے اپنی ماں کا انتظار کرتا ہے۔ میں بھی اے خدا تیرا پیاسا ہوں! ذرا اپنے جلوے سے میری پیاس بجھا۔

دلہن اپنی سسرال کو جاتے ہوئے بار بار مڑ مڑ کر دیکھتی ہے، اسی طرح اے کیشوا میں تجھے دیکھنا چاہتا ہوں۔ بچہ اگر اپنی ماں سے بچھڑ جائے تو بے چین ہو جاتا ہے اور مچھلی پانی سے باہر آ جائے تو اُسے کبھی قرار نہیں آتا۔"

"اے خدا! تو مجھے اب تک کیوں نہیں نظر آیا؟ اگر کسی کروڑپتی کا نوجوان بچہ چیتھڑوں میں لپٹا رہے تو لوگ کس پر الزام دھریں گے؟ ایک مشہور آدمی اپنی شہرت قائم رکھنے کے لئے بے قرار رہتا ہے۔ اگر تو حقیقت میں رحیم ہے جیسا کہ لوگ تجھ کو کہتے ہیں، تو مجھ مصیبت زدہ پر رحم کر۔"

"اگر کوئی ماں اپنے بچوں کی گردن کاٹنی چاہے، تو کون بچا سکتا ہے؟ اے خدا اگر تو علیم ہے تو مجھے کیوں ترساتا ہے؟ اگر خود ایک نگہبان قزاقی پر اُتر آئے تو اُس کا کیا علاج ہے؟ اگر کوئی بادشاہ رعیت کو کھسوٹنا چاہے تو اور کون حفاظت کر سکتا ہے؟ اے خدا میں تیرے ہاتھ میں ایک پتلی ہوں جس طرح جی چاہے مجھے نچا۔"

### شبنم کے قطرے

ایک بچہ بیل پر شبنم کے قطرے دیکھ کر اپنی ماں سے کہتا ہے :-

"یہاں یہ شبنم کے قطرے کہاں سے آ گئے؟ کل شام کو تو دکھائی نہیں دیتے تھے! دیکھو اماں، یہ موتیوں کی طرح کیسے خوبصورت معلوم ہوتے ہیں، سورج کی کرنوں سے کیسے ہیروں کی طرح چمکنے لگتے ہیں۔ اچھی اماں مجھے بتاؤ یہ بوندیں پہلے کہاں تھیں اور یہاں کیسے آ گئیں؟"

ماں نے بچّے کو پیار کیا اور آسمان کی طرف انگلی اٹھا کر کہا:-

"یہ بہت دور دراز سے آئے ہیں، جہاں سورج چاند اور ستارے چمکتے ہیں اور جہاں سے ہمارے ہاں مینہ کی ہلکی پھوار آتی ہے، وہیں سے یہ آئے ہیں، تو بھی اُسی جگہ سے ہمارے پاس آیا ہے"۔

اس پر بچّے نے کہا:- مجھے ان کے دیکھنے سے بڑی خوشی ہوتی ہے، اماں! کیا میں اُن میں سے دو ایک اٹھا لوں؟"

ماں نے کہا:- "نہیں نہیں میری جان! تم ان کو نہیں لے سکتے، جب تک یہ یہاں ہیں ان کو دیکھ دیکھ کر خوش ہو، سورج ان کو بہت جلد گرم کرنوں سے اٹھا کر اپنے گھر لے جائے گا" یہ آخری جملہ کہتے ہی ماں کا دم گھٹنے لگا اور اپنے گزرے ہوئے بچوں کو یاد کر کے اُس کی آنکھیں ڈبڈبا آئیں۔

اُس نے سسکیاں لیتے ہوئے دعا مانگی "اے خدا کم از کم یہی بچہ میری زندگی کی برکت بنا رہے" یہ کہہ کر اپنے بچے کو چھاتی سے لگا لیا۔

## شام کی آمد اور رات کی کیفیت

"آفتاب نے جاتے جاتے اپنی زنگیلی محبوبہ (مغرب) کا بوسہ لے لیا، اس شرم کی وجہ سے اُس کے رخسار وں کی دبِنک سرخی جھلکتی رہی، لیکن ساتھ ہی جدائی کے غم کے آثار بھی اُس کے چہرے سے نمایاں تھے۔ عین اُس وقت ایک مسکراتی ہوئی دوشیزہ ایوانِ مغرب کے دریچے میں آ کر زرنگار پردے کو کھسکاتی ہے اور اپنی سہیلیوں کو پکارتی ہے، وہ دیکھو! اُس کی آواز کے ساتھ ہی اُس کی سہیلیاں دبے پاؤں لجاتی ہوئی آتی ہیں۔ تھوڑی دیر میں آکاش کی تمام کنیائیں یہاں جمع ہو جائیں گی۔ رات کی آمد کے ساتھ ہی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آسمان کے خزانے دنیا والوں کی نظروں کے سامنے بکھیر دیئے گئے ہیں، یا پھر دھرتی نے ہیروں اور لالوں جڑا مکٹ بانکپن کے ساتھ اپنے سر پر رکھ لیا ہے۔ یہ کنیائیں رات کی رانی کے دربار میں ناچیں، گائیں گی اور سارے سنسار کو خوشی سے بھر دیں گی۔ آسمان اور زمین آنکھ مچولی کھیل رہے ہیں اور ان کا باپ (خدا) انہیں دیکھ دیکھ کر خوش ہو رہا ہے۔ وہ دیکھو پورب کے منہ پر ہلکی ہلکی مسکراہٹ آ رہی ہے۔ یہ دوسری سمتیں کس کے انتظار میں چشم براہ ہیں؟ اب قرصِ مہتاب نکلا۔ یہ رات کا عاشق ہے اور اس سے ملنے آیا ہے۔ رات اور چاند یعنی بیوی اور میاں ایک دوسرے سے ملاقات کرتے ہیں۔ ستارے آسمان کے نرم بچھونے پر چاند کی دی ہوئی سبک چادر اوڑھے سوتے ہیں۔

# دِل کا تیرتھ

وہ شخص جو صاف قلب اور پاک روح رکھتا اور تمام دنیوی ہستیوں کو ایک قوتِ برتر کے مظہرات سمجھتا ہے، بجائے خود ایک تیرتھ ہے اور تمام متبرک مقامات کو پاک و صاف کرنے کی قوت اُسی سے حاصل ہوتی ہے۔

(۲) وہ شخص جو حواس پر قابو رکھتا ہے میٹھے اور سچے بول بولتا ہے اور خود غرضی جس کے دل کے پاس نہیں پھٹکتی۔ جس کی آنکھیں پرائے مال کے لئے اندھی ہوں، جو دوسروں کی عیب گوئی کے لئے گونگا ہو وہ تمام جاتراؤں اور تیرتھوں کا بانی مبانی ہے۔"

"اردو"

# کوہساروں کی شام

آہ کوہساروں کی شام بھی کس قدر دلآویز ہوتی ہے! جب طوفان زدہ آسمان، جس پر دن بھر بادلوں کا سمندر موجزن رہا ہو، خاموش نظر آتا ہے اور نیلے پہاڑوں کے سلسلے دور تک پھیلے ہوئے سکون و اطمینان کا پیام دیتے ہیں اور اُن کی گود میں ننھے ننھے بادلوں کے ٹکڑے دن کی پُر اضطراب زندگی کے بعد تھکے ہارے خواب راحت لیتے ہوئے نظر آتے ہیں، اُس وقت شفق روپہلی کرنوں سے جگمگا اُٹھتی ہے اور وسعتِ آسمان صانعِ قدرت کی وحدت و سطوت کا پتہ دیتی ہے۔

آہ! اس وقت فضا میں کبھی تو خوشی و انبساط کی لہریں اٹھتی ہیں اور کبھی غم و افسردگی کی۔ مسافرِ مشرق کی وداع کے بعد جب شام وادیوں میں درختوں پر چھا جاتی ہے تو اس حسین منظر پر ایک ہلکا سا غم چھا جاتا ہے۔

# زندگی

زندگی ایک درخت ہے، خوشی اُس کے پتے۔ پتے نکلتے ہیں، بڑھتے ہیں، اور آخر کار جھڑ جاتے ہیں۔
زندگی ایک درخت ہے، رنج اُس کی جڑیں۔ پتے جھڑ چکے، شاخیں برہنہ ہوگئیں، مگر جڑیں ابھی زمین کی آغوش میں ہنوز موجود ہیں۔

وہ تھی عارضی خوشی اور یہ ہے دائمی رنج اور اس مجموعہ کا نام ہے ——— "زندگی"

"عصمت"

# تبصرہ

**گلشنِ حیات** - مولفہ سید معین الدین احمد صاحب فیض - اس کتاب میں صوبہ بہار کے زندہ جاوید ادیب شاعر مولانا سید علی محمد صاحب شاد عظیم آبادی کی سوانحعمری اور اُن کے تلامذہ کے مختصر تذکرے ہیں - مولانا کے علمی و ادبی کارناموں کا ذکر نہایت عمدہ پیرایہ میں کیا گیا ہے - کتاب کے آخر میں مولانا کے مطبوعہ و غیر مطبوعہ کلام کا انتخاب بھی درج ہے - حجم ۱۹۴ صفحات اور قیمت ایک روپیہ چار آنے ہے - ملنے کا پتہ : قیس رضوی، اقبال منزل، لودی کٹرہ، شہر پٹنہ -

**لطائف الشعرا** ، مرتبہ حضرت ابوالکمال امروہی - اس کتاب میں اردو فارسی اور عربی زبان کے نہایت دلچسپ لطائف جمع کئے گئے ہیں - فرضی و وضعی اور غیر مہذب مضحکات سے پرہیز کیا گیا ہے جس سے مرتب کے مذاقِ سلیم کا پتہ چلتا ہے - دماغی کام کرتے کرتے جب ہم تھک جاتے ہیں تو ہمیں ایک ایسی ہی چیز کی ضرورت محسوس ہوتی ہے - حجم ۴۴ صفحے ہے اور قیمت صرف آٹھ آنے رکھی گئی ہے - ابوالکمال صاحب امروہی، پارکر ہائی سکول مراد آباد سے طلب فرمائیے -

**باغِ فردوس** - سید ولایت علی صاحب فردوس مرحوم کی دلکش مثنوی ہے جس میں انہوں نے وہ مشہور قصہ نظم کیا ہے جسے میرزا رجب علی سرور نے "فسانۂ عجائب" کے نام سے نثر میں لکھا تھا اور جو چھپ کر بہت مقبول ہو چکا ہے - مگر پورا قصہ نظم نہیں کیا گیا بلکہ صرف ابتدائی حصہ - حجم ۴۵ صفحے ہے، اور قیمت ایک روپیہ چار آنے مقرر کی گئی ہے - الناظر پریس لکھنو سے طلب فرمائیے

**افکارِ محب** مولوی محب حسین صاحب معلمِ نسواں، توپخانہ گوشہ محل، حیدر آباد دکن کی عالمانہ اور فلسفیانہ غزلوں کا مجموعہ ہے انداز کلام سادہ اور سلیس ہے - جیسے

اے بتو صورتِ خدا ہو تم ۔۔۔ عینِ ہستی سے کب جدا ہو تم
بت پرستی خدا پرستی ہے ۔۔۔ اپنی ہستی میں خود خدا ہو تم

لیکن بعض اشعار ایسے بھی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ انہیں زبان پر پوری قدرت حاصل نہیں - مثلاً

لا الہ سے ہے نفی سب کی ۔۔۔ اور اللہ سے بقا ہو تم

حجم ۲۱۲ صفحے ہے - قیمت درج نہیں - جناب مصنف سے مل سکتی ہے -

**پہاڑی مقامات کی ملکہ** - پچیس صفحے کا ایک نہایت خوبصورت رسالہ ہے جسے ایجنٹ صاحب نارتھ ویسٹرن ریلوے لاہور نے شائع کیا ہے - اس میں مشہور صحت افزا مقام شملہ کے دلچسپ تاریخی حالات لکھے ہیں - سرورق پر ایک کوہستانی نظارہ کی رنگین تصویر بھی دی گئی ہے - ہمارے خیال میں رسالہ کا نام "پہاڑی مقامات کی ملکہ" کی بجائے "پہاڑی مقامات کا بادشاہ" ہونا چاہیئے -

جلد ۱۲ — نمبر ۴

# فہرستِ مضامین

## بابت ماہِ اکتوبر ۱۹۲۸ء

### تصویر :- روحوں کی کشتی



| نمبر شمار | مضمون | صاحبِ مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | جہاں نما | | ۷۲۲ |
| ۲ | روحوں کی کشتی کے ناخدا سے خطاب (نظم) | حامد علی خاں | ۷۲۶ |
| ۳ | سرمایۂ مشترک | مدڈرامی" | ۷۲۷ |
| ۴ | ذوقِ فطرت (نظم) | جناب میر سعادت حسین صاحب نجیبؔ | ۷۳۸ |
| ۵ | مضرابِ | جناب تاج محمد صاحب | ۷۳۹ |
| ۶ | رباعیات | جناب حامد اللہ صاحب افسرؔ میرٹھی | ۷۴۲ |
| ۷ | بکھرے ہوئے موتی | جناب محترمہ اخلاق فاطمہ صاحبہ | ۷۴۳ |
| ۸ | نشاۃ الثانیہ اور اصلاحِ مذہبی | بشیر احمد | ۷۴۴ |
| ۹ | حقّہ (نظم) | نامعلوم (مرسلہ جناب عبدالغفور صاحب مہجورؔ) | ۷۴۹ |
| ۱۰ | تاثرات (نظم) | جناب روشؔ صدیقی | ۷۵۰ |
| ۱۱ | اقوالِ زریں | جناب سید نیاز احمد صاحب ترمذی | ۷۵۱ |
| ۱۲ | رتناولی (افسانہ) | جناب منشی محمد عمر نور الٰہی صاحب | ۷۵۲ |
| ۱۳ | بزمِ یگانہ (رباعیات) | جناب میرزا یگانہؔ لکھنوی | ۷۵۸ |
| ۱۴ | بیش بہا زرد (افسانہ) | جناب شاہ عبدالرحمٰن صاحب سیوانی | ۷۵۹ |
| ۱۵ | آہ امیر علی مرحوم | جناب ابوالمکارم سلیم اللہ صاحب بی۔ اے | ۷۷۳ |
| ۱۶ | آنسو (نظم) | جناب مولوی سید ابو محمد صاحب ثاقبؔ کانپوری | " |
| ۱۷ | ایجادِ عظیم (افسانہ) | منصور احمد | ۷۷۴ |
| ۱۸ | محبت روح خاموشی بھی ہے (نظم) | بہارؔ | ۷۷۸ |
| ۱۹ | مفروضہ چینی ققنس کی تحقیق | جناب حاجی محمد صادق صاحب صادقؔ ایوبی | ۷۷۹ |
| ۲۰ | غزل | جناب ابوالمعانی اخترؔ شیرانی الافغانی | ۷۸۳ |
| ۲۱ | غزل | جناب قاضی احمد الیاس صاحب رساؔ ادھمی | " |
| ۲۲ | وقت کے بیش قیمت لمحے | منصور احمد | ۷۸۴ |
| ۲۳ | محفلِ ادب ۷۸۷ | ۲۴ تبصرہ | ۷۹۲ |

# جہاں نما

## ایران

سردار اقبال علی شاہ وہ بزرگ ہیں جنہوں نے مشرقی اسلامی ممالک کی سیاحت کے سلسلہ میں تقریباً چالیس ہزار میل کی مسافت طے کی ہے۔ اخبار "مارننگ پوسٹ" میں "مستقبل اسلام" کے عنوان سے انہوں نے ایک مضمون لکھا ہے جس میں ایران کا ذکر وہ اس طرح کرتے ہیں :-

"موجودہ اسلام کی کوئی کہانی اُس وقت تک مکمل نہیں ہو سکتی جب تک کہ ہم اُن کوائف و حالات کا مطالعہ نہ کریں جو ایران اور افغانستان میں ظہور پذیر ہو رہے ہیں۔ ترکی اور عرب کی طرح یہاں بھی وہ یک دماغی کوششیں نمایاں طور پر نظر آ رہی ہیں جو وہاں کے بادشاہوں کے کام کو ممتاز کرتی ہیں۔ رضا شاہ پہلوی اور امان اللہ خاں دونوں ترکی کی بیداری کی تقلید کر رہے ہیں۔ دونوں انگورہ کے قومی رہنما کی طرح سمجھتے ہیں کہ مغربی اقتصادی دباؤ کا مقابلہ منظم اعتلاو ارتقاہی سے ہوگا اور اُس کے لئے محض یورپی طور طریقوں کا اختیار کرنا کافی نہیں۔

پہلوی ٹوپی جس کا پہننا ہر ایرانی اہلکار کے لئے ضروری ہے، فرانسیسی فوجی ٹوپی سے مشابہ ہے اور اُن کا لباس ہندوستانی سوار فوج کے لباس سے ملتا جلتا ہے لیکن حیران کن یہ بات ہے کہ جب ایک افسر بولتا ہے تو حافظ یا عمر خیام کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ بولتا ہے میں نے اس لئے کہا کہ میں نے کبھی کسی ایرانی کو چلاتے نہیں سنا، یہاں تک کہ قواعد کرانے والا تند و تیز سارجنٹ بھی آہستہ بولتا ہے۔

فوجی سازوسامان میں جدید ترین قسم کی بندوقیں، توپیں بلکہ ٹینک تک اُن کے پاس موجود ہیں اور طہران کے میدان سپاہ میں آپ ہر روز اُن کے دستے اور ٹولیاں دیکھ سکتے ہیں لیکن فوجی اکھڑ پن آپ اُن میں نہ پائیں گے۔ ایک دن دو سپاہی بھنے ہوئے چنے اور رس گھلے ہوئے پھل خرید رہے تھے اور اُن کے قریب ہی میں قواعد میدان کی تصویر اتار رہا تھا۔ ایک نے اُن میں سے پوچھا "ان تصویروں کو تم کیا کرتے ہو" دوسرے سپاہی نے میرے جواب کا انتظار کئے بغیر کہا "میں سمجھتا ہوں کہ یہ تصویریں یورپ جائیں گی"۔ پھر یہ دونوں اپنا من بھاتا کھاجا اڑاتے ہوئے مجھے چھوڑ کر چلے گئے۔ اُسی وقت ایک موٹر آندھی کی طرح اڑتی ہوئی ہمارے پاس سے گزر گئی اور ہر سپاہی کو تعظیم کی طرف متوجہ کر گئی۔ یہ اُن کا بادشاہ تھا جو غیر متوقع طور پر کسی شعبہ کا معائنہ کرنے کے لئے جا رہا تھا۔

شام کے قریب پولیس کے ایک سپاہی سے جو چوک میں ایک چھوٹی سی چھتری کے نیچے کھڑا گاڑیوں کی آمدورفت

